سید علی حسین طوبی ولد میر امانعلی باشندۂ لکھنؤ مقیم حیدر آباد دکھن

| | |
|---|---|
| چہرۂ یار پہ بکھری ہوی کیا خوب ہی زلف | دستۂ سنبل گلشن سی یہ منسوب ہی زلف |
| عضو جو اوسکا ہی اعجاز نما ہی طوبی | پر مجھی اوسکی ہیبت سنتا ہی مرغوب ہی زلف |

نادر تخلص بادشاہ احدی باشندۂ دہلی معاصر میان ولی

| | |
|---|---|
| اتنی بڑی ہوی ہی ابھی نہیں شعور | لپٹی ہی جا کی چہری سی خورشید کی زلف |

میر سجاد سجاد دہلوی

| | |
|---|---|
| میری تمام حال کی تقریر ہی وہ زلف | روز سیاہ نالۂ شبگیر ہی وہ زلف |

مرزا سرفراز علی قادر ولد مرزا ہینگا داروغہ میر علی مرثیہ خوان کے باشندۂ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد

| | |
|---|---|
| زیبا ہی وہی یار کی اوپر شکستہ زلف | بالی کی مچھلی پھانس کی لائی ہی شست زلف |
| ہی پیچدار میری طبیعت سا اوس کا حال | سنبل چمن میں مجھ سی زیادہ ہی مست زلف |
| دل چھین لو چرا لو جو عشاق یون دین | وہ انتظام رخ کا ہی یہ بندوبست زلف |
| کالی کو پوچتا ہی سیہ قلب ہو گیا | ہی کیا ہی بد بلا دل ہندو پرست زلف |
| مثل شکست بندکری شانہ کیا درست | بہتر نہ موم پائی سی ہووی شکست زلف |
| عارض کو ہو نصیب وہ چندان شکوہ حسن | سر سی تری بلند رہی شان پست زلف |

مرزا احمد بیگ خان مرحوم طپان ولد نواب عطاء اللہ خان اولاد میں تغتمش خان والی دشت قپچاق باشندۂ شاہجہان آباد مقیم کلکتہ صاحب دیوان شاگرد مرزا جان طپش

| | |
|---|---|
| اوس رخ پہ کر رہا ہی بندوبست زلف | نادر ہی یہ کہ ہی ید بیضا بدست زلف |



| | |
|---|---|
| ہو خجالت سی نہان ابر تنک مین آفتاب | چہرۂ پر نور سی جب شاہ پری سرکائی زلف |
| مار لیگی اک نہ اک دن یار زلف عنبرین | کیا عجب افعی کی صورت گر مجھی ڈس جائی زلف |
| طول اور تاریک ہی ایسا کہ دل آو یحا کیا | ای فلک فرقت کا دن ہی یا شب یلدائی زلف |
| کس نی کہولی گیسوی مشکین چمن مین ای صبا | بس گئی باغ جہان مین بوی عنبر سائی زلف |
| حشر تک مجموعہ عالم رہیگا منتشر | ای صنم جب تک ہی کاندہی پہ تو بکہرائی زلف |
| شہر مین چارون طرف زنجیر کی جہنکار ہے | کو بکو پہرتی ہین شاید آج کل شیدائی زلف |
| نور رخ چمکا جو اوسنی بال باندہی ای حسین | بڑہگیا دن گہٹ گئی جیسی شب یلدائی زلف |

مولوی احمد حسین وصف ابن تاج الدین باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد اشرف خان خان تخلص

| | |
|---|---|
| ای جنون سر کو سر نو سی ہوا سودائی زلف | جان جائی گو بلا سی ہاتہ اوسکی ائی زلف |
| نقد دل دیکر خریدیگا اسی شیدائی زلف | عاشق بیجان سی جہٹنی کا نہین سودائی زلف |
| مار و طاوس ایک جا رہتی نہین باہم کہین | ہی دل پرداغ کو کسطرح سی سودائی زلف |
| یہ وہ ناگن ہی کہ جسنی مار ڈالی سیکڑون | زہر کا اسکی نہین افسون ہی ای شیدائی زلف |
| دو دپیچان کیطرح غیرت سی بل کہایا کری | تو چمن مین جا کی سنبل کو اگر دکہلائی زلف |
| ہون نہ پس محمل نہ کیونکر نعرہ زن مثل جرس | کہا رہی ہی بل رخ پر نور پر بیلائی زلف |
| اختر تابان شب یلدا مین آتی ہین نظر | موتیی کی ہار سی لپٹی نہین بالائی زلف |
| دو دپیچان کی طرح کہاتا ہون دل مین پیچ و تاب | جبسی ای وصف ہوا ہون عاشق سودائی زلف |

اسد الدولہ رستم الملک محمد ذکی خان بہادر فیل جنگ عرف نواب بہادر تخلص ذکی



افشا ہو راز حسن کہلین عقدہ ہائی زلف
شانی کی ہر زبان پہ ہو ماجرائی زلف

ای خوش خرام پیچ نزاکت کا ہے بڑا
ہو ئی کمر دوتا ہو اگر جہونک کہائی زلف

ہو قطع سلسلہ نہ تری حسن کا کبہی
جب ابتدائی خط ہو تو ہو انتہائی زلف

یہ ورد و سر ہوا ہی مصالح کی تیل سے
صندل کا عطر چاہیئی ہمکو برائی زلف

سودا ہی مجکو سنبل باغ مراد کا
چلتی ہی اپنی گلشن دل مین ہوائی زلف

روز سیہ نصیب ہو موذی کی واسطے
دنیا مین کوئی ہو نہ پریشان سوائی زلف

آئینہ دل جو ہو تو وہ صورت نظر پڑی
شانہ بہی جو ہاتہ تو وہ ہاتہ آئی زلف

شانی کی جا او نہین دل صد چاک دیجیی
وہ پیچ کیجیی کہ بہت پیچ کہائی زلف

نصرت کمال دلکو دو رنگی سی ہی صبا
ہم آشنائی رخ مین نہین آشنائی زلف

حکیم اور فاضل سید علی ضامن شوق خلف اکبر اور شاگرد میر علی اوسط رشک باشندہ لکہنو صاحب دیوان

ایسا نہو کہلین یہ کہین عقدہ ہائی زلف
جاری ہی بان چہ ہی جو اب ماجرائی زلف

کوڑی کی مول مشک کوئی پوچہتا نہین
باری گران ہوئی ہی یہان تک بہائی زلف

یارب کہین بگاڑ نہ آپس کی دور ہون
مین آئینہ دکہاؤن اوسی وہ بنائی زلف

ڈر ہی گہن پڑی نہ کہین مہر و ماہ مین
اوس ماہ وش کی گالونپہ آئی بنائی زلف

مارا کبہی ہمین تو ڈرایا کبہی ہمین
کس سی بیان کیجیی جور و جفائی زلف

اللہ سانپون کی بہی ہمسائی سی بچائی
بیطور آئی گالونپہ اونکی بلائی زلف

بحر جہان مین کشتی عاشق تباہ ہی
دریائی غم مین ڈوب گئی آشنائی زلف

| | |
|---|---|
| ہوجائی اسقدر تو بہلا ہی لکلفی | مین آئینہ دکہاؤن اوسی وہ بنائی زلف |
| چوٹی مین آج ہار لپیٹی ہین یار نی | طرفہ بہار ہو جو کوئی گل کہلائی زلف |
| تار نگاہ بال ہون حلقی ہون پتلیان | آنکہون مین ہی جگہ اگر اس مین سمائی زلف |
| غیر ونکو دی شمیم گل بید مشک کی | مین غش کرون تو گور کی مٹی سنگہائی زلف |
| ای بہار سبزۂ خط کی مراد پر | طوطی کا آشیان گل و سنبل سی چہائی زلف |
| ای بحر شاہ حسن کی ظلمت مین نور سے | آنکہون مین روشنی ہو اگر وہ کہائی زلف |
| **مولوی آلہی بخش نازش خلف مولوی محمد صالح باشندۂ خیرآباد توابع لکہنؤ شاگرد مظفر علی اسیر** | |
| پستی مین سر بلند ہون گر ہاتہ آئی زلف | ہی دستگیر بی سر و پایان عصائی زلف |
| پابند مین کسی کا نہین ہون سوائی زلف | زنجیر میری حق مین ہی موج ہوائی زلف |
| پریون کا سایہ سر پہ ہی جمشید وقت ہون | چتر شہی سی کم نہین ظل ہمائی زلف |
| اشکونکا تار ہمنی نہ توڑا تمام رات | گوندہا کئی وہ موتیون سی تا رہائی زلف |
| افسانۂ طویل ہی قصہ دراز ہے | نازش کہان تلک مین کہون ماجرائی زلف |
| **مرزا علی بہار خلف مرزا حاجی بیگ باشندۂ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد میر علی اوسط رشک** | |
| شبکو جو موبمو وہ گلتر دکہائی زلف | پیچان دہوین کی طرح سی عجب مبتلائی زلف |
| چکر مین ہین بہنور کی طرح پیچتاب سے | ابتر ہی مثل موج ہر اک آشنائی زلف |
| یارب یہ کون بال دکہا کر پلٹ گیا | سینی مین سانپ لوٹ رہا ہی بلائی زلف |
| بستر سی سر اوٹہاتی نہین چار چار روز | آٹہون پہر ہی دلمین خیال بلائی زلف |

سودائی زلف یار نہ خاطر سے جائیگا — تو ایک عمر سے ہی ظفر مبتلائی زلف

سید ہادی علی بیخود خلف سید ناصر علی مینداری برادران باشندۂ لکہنؤ صاحب دیوان شد تلامذۂ خواجہ وزیر وزیر

دل مین خیال خط ہی سر مین ہوائی زلف — جائی آگہی اوپر ہی اوپر بلائی زلف

یہ سرکشی کسی مین نہین ہی سوائی زلف — کنگہی جو الجہی بال کی جا ایک لگائی زلف

کیا ضد ہی اسطرف جو اڑا لائی بو کبہی — پیک صبا کو مشک کی چوری لگائی زلف

ہین یاد مار پیچ فسون ساز عشق ہون — لٹ دہاری سانپ بنکی نہ مجکو ڈرائی زلف

صحبت سے بہی زیادہ تصور مین ہی اثر — دلکو مری سیاہ کریگی وہ لائی زلف

اوڑکر ہوا سی آتی ہی ہر دم عذار پر — منہ چڑہتی ہی تری نہ کہین منہ کی کہائی زلف

کیا ضد ہی سر جو حال پریشان سی ہو مرے — موباف مین نہ ماری خوشی کی سمائی زلف

چوٹی مین تم جو ہار لپیٹو یہ گل کہلے — گلدام بنکی طائر دلکو پہنسائی زلف

کیون انکو جنس دل کی طلب وحشیونسی ہی — لچہ بہی گرہ مین کہتی نہین حلقہائی زلف

جسدن یہ مبتلای بلا ہو مری طرح — ایسی پڑی کہ پہر نہ کبہی سر اوٹہائی زلف

ایسا ہجوم دل ہی سر مو نہین جگہ — گویا مسافرونسی بہری ہی سرائی زلف

کیون ہم سیاہ بخت نہ آشفتہ سر ہین — سر مین بہری ہوی ہی ہمارے ہوائی زلف

بیخود سوال بوسہ تری حق مین زہر ہی — مار سیاہ بنکی کہین کہف نہ لائی زلف

مولف تذکرہ سید محسن علی محسن ولد شاہ حسین حقیقت باشندۂ لکہنؤ کمترین تلامذۂ خواجہ وزیر وزیر

ہندو کا کیا دہرم جو نہو مبتلای زلف — کالی بلائین لی جو تری دیکہ پائی زلف

سر مین بہری ہوی ہی ازبسی ہوای زلف
کچہ مجکو سوجہتا نہین ہر گز سوای زلف

دن بہر فراق رخ مین ہین نالی زبان پر
دل سی صدا یہ رات کو آتی ہی ہای زلف

دشمن کبہی پہنسی نہ کوی ایسی دام مین
یارب کیسکو پیچ مین کوئی نہ لای زلف

چلتی بہت ہین آپ تو اٹکہیلیو نسی چال
ڈرہی کہین قدم کی تلی آنہ جای زلف

ولہ

کہین کیونکر نہین سنبل کی برابر گیسو
گیسوی حور سی بہی ہین تری بہتر گیسو

جی پریشان غم ہجر مین رہتا ہی مرا
یاد آتی ہین شب تار مین اکثر گیسو

آگی اسطرح نہ تہا حال پریشان میرا
کیا بگاڑا ہی مین اسی جان بنا کر گیسو

بیڑیان پاؤن مین پہونگی بہلا مین کیونکر
تو نی دیوانہ بنایا ہی دکہا کر گیسو

سایہ خورشید سی ہوتا نہین اسی ماہ جدا
رہتی ہین روز قریب رخ انور گیسو

عشق زلفو نکا ہی اک سانپ کی کاٹی کی لہر
ہوگئی ہین مجہی افعی کی برابر گیسو

دل حسرت زدہ کیونکر نہ پریشان ہوجای
آئینہ لیکی بناتی ہین وہ اکثر گیسو

نہ کبہی سلسلہ جوش جنون جائیگا
مجکو پہنائین گی زنجیر مقرر گیسو

میر حسن علی آفاق ولد میر حسین میر احسان علی مخلوق یکتی گو باشندہ لکہنو شاگرد مہدی حسین خان

خوب بل کہاتی ہین رخ پر تری لمبی گیسو
ہی یقین پیچ کوئی ڈالین گی ہمپر گیسو

لوٹتی سانپ جلب مین یہ نظر آئی مجہی
نہین لہراتی ہین رخسار صنم پر گیسو

سنبلی جاتی ہین مہر پر آیا ہی سحاب
تیری چہرہ سی جو ہٹتی نہین دم بہر گیسو

روبرو یار کی جاکر کہی آفاق یہ بات
اپنی چہرہ سی اوٹہا بہر پیمبر گیسو

حکیم محمد رضا خان اشراق خلف رضا علیخان ابن الہ یار بیگخان رسالدار خواہرزادہ امیر الدولہ حیدر بیگخان باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد شیخ امداد علی بحر

| | |
|---|---|
| کنج زر سی ہی فزون رنگ طلائی تیرا | تیری عارض کی بدولت ہین تونگر گیسو |
| واہ ری مہر و وفا عاشق گیسو جو موا | پہر نہ چہوڑی کبھی اوس شوخ نی منہ پر گیسو |
| مرگئی پہر بھی سر زلف حسینان نہ گیا | لحد تیرہ مین یاد آتی ہین اکثر گیسو |
| صبح امید و شب یاس کو اکجا دیکھا | آگئی جب تری عارض کی برابر گیسو |
| خوف چہوٹی مین ہی ای سست ہوس کیا مجکو | مار رہزن ہین نہ افعی ہین نہ اژدر گیسو |
| سلسلہ قطع ہو زنجیر سی کیا وحشت کا | چہوٹ جائین دل دیوانہ سی کیونکر گیسو |
| صورت عمر خضر طول سی گہبرائین نہ آپ | بڑہ کی پہنچین گی ابہی تا سر محشر گیسو |
| کیون نہو فتنۂ آفات سی تیری تہ و بالا عالم | باعث فتنہ ہین آنکہین سبب شر گیسو |
| نقش پڑ جاتی ہین ہر بار نزاکت کی سبب | صفحۂ عارض جانان کو ہین مسطر گیسو |
| حلقہ حلقہ نہین مانند سلاسل ہو جب | مجکو دیوانہ بنائین گے مقرر گیسو |
| کیون نہ کہین وہ بتکلف سی قدم چلتی ہین | پای نازک مین اولجہ جاتی ہین اکثر گیسو |
| سلسلہ انس کی بخشش کا ابہی ہو جائے | نظر آجائین جو یا سبط پیمبر گیسو |

نواب شیر علیخان وارفتہ خلف نواب مرزا منگو اولاد مین نواب شجاع الدولہ بہادر
کی باشندہ لکہنؤ شاگرد مرزا باقر ادراک مرثیہ گو

| | |
|---|---|
| دیکھکر دنگ رہی جان تمہاری گیسو | کب عروس شب یلدا نی سنواری گیسو |
| جلوۂ خال سیہ حور کا دکھلاتی ہین | چشم بد دور ہین کیا خوب تمہاری گیسو |
| صبح کی شکل کیا چاک گریبان اپنا | شب فرقت مین جو یاد آئی تمہاری گیسو |

دل مرا عشق کی پھندی مین ڈالی کاکل
موبمو مجھپہ ہوا احسان بحالی کاکل

نازکی یار کی ہی وجہ پریشانی کی
بوجھہ دامن کا سنبھالی کہ سنبھالی کاکل

صفت شانہ ہی گستاخ بہت مست رقیب
اژدہا بنکی آہی وہی کہالی کاکل

شب مہتاب مین آجائی نظر چاند کہین
رخ روشن کی جو پہلو کو دبالی کاکل

فائق کسکو ہوا پرورش موزی سی
سانپ کیطرح نہ وہ دوش پہ ڈالی کاکل

وجد مین آئیگی بیشک صفت مار سیاہ
دل نالان کی جو سن پائیگی نالی کاکل

ہی شعور جگر افگار کو جسکا سودا
دم غلامی کا بہرین دیکھین جو کالی کاکل

ولہ

کیون نہ شب ہجر پریشان ہی مثال کاکل
کیا اسی بہی ہی تمنائی وصال کاکل

مصحف رخ پہ پریشان ہی جو حال کاکل
سورہ شمس مین اب دیکھئی فال کاکل

رخ روشن سی ہی دن رات وصال کاکل
پہر شب قدر سی کیون دین نہ مثال کاکل

شب مہتاب مین ہی تہا جو خیال کاکل
چاند بی تیرہ نظر آئی مثال کاکل

دو پہر دن کو ترستے نہین کرتا سایہ
رخ روشن سی بڑہی کیا ہی مجال کاکل

قطع کر تو نہ اسی مثل امید عاشق
صفت ہوگا دل محزون کو ملال کاکل

ہاتھہ مشاطہ لگائی اسی افسون پڑہکر
شیوۂ افعی پیچان ہی خصال کاکل

جان ہمرتبہ اکسیر غبار رخ یار
سودۂ مشک سمجھہ گہر دو ملال کاکل

کسطرح مین اسی تدبیر سی سلجھاؤن شعور
پیچ سی پیچ ہین قسمت مین مثال کاکل

مرزا اسحاق علیخان اسحاق ولد فدا علیخان بن مرزا علیخان سالار جنگ کی

مشتاق حسین مشتاق تخلص خلف قمر الدین حسین باشندہ اکبر آباد صاحب دیوان ہر غزل کی مقطع مین بادشاہ دہلی کا تخلص ضرور لاتی ہین کیونکہ حضرت کی شاگرد اور مرید ہین

باغ مین دیکھ کی اوس گل کی بہار کاکل
سنبل تر ہوئی ہو جانسی نثار کاکل

جلوہ گہ عارض رخشان پہ نہین زلف سیاہ
دولت حسن پہ بیٹھا ہی یہ مار کاکل

وہ تو سودائی ہین جو دام بلا کہتی ہین
ہی دل آباد مگر نام دیار کاکل

بوجہ کاکل کا نہ تو دی کمر نازک پر
اس سی اوٹھنی کا نہین دیکھ یہ بار کاکل

دانہ خال سیہ دیکھی جو کاکل کے تلے
مرغ دل ہو گیا افسوس شکار کاکل

گل عارض جو شگفتہ تہ کاکل دیکھا
دل بلبل مین لگا رشک سی خار کاکل

لام اسلام ہی وہ کاکل جانان مشتاق
یہ ظفر سی ہی سنا ہمنی وقار کاکل

## جبین

مہدی حسین خان آباد ولد غلام جعفر خان عزیزون مین تجمل حسین خان کے باشندہ لکھنؤ ہر بحر مین غزل کی انکا ایک دیوان ہی شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

ایسی کسی حسین کی نہ آئی نظر جبین
چاندی کی لوح ہی تری او سیم بر جبین

منہ ہی دکھائیگا نہ قمر شرم سی کبھی
کھل جائیگی نقاب سی تیری اگر جبین

کہتا ہی دیکھ دیکھ کی گردون پہ آفتاب
اس آب و تاب کی نہین آئی نظر جبین

دو مار حلقہ زن ہوی اک لوح سیم پر
زلف دوتا مین گھر گئی او فتنہ گر جبین

سہری جھکا ہوا تری ماتھی کی یاد مین
اوٹھتی نہین ہی نالوں سی دو دو پہر جبین

ہی خیط الابیض ای بت چین شکن یہ نہین
دکہلای کیون نہ جلوہ نور سحر جبین

دست مژہ سی مردم دیدہ بلائین لین
آنکہو نسی مین لگاؤن شب وصل اگر جبین

بیخود حفاظت خط تقدیر کی لیے
سرنامہ صاف بنگئی ہی سر بسر جبین

میر مہدی مرحوم جنون خلف میر عباس عرف میر مغل باشندۂ فیض آباد مقیم لکہنو شاگرد رشک

ہی رشک مہر نور سی ای نازنین جبین
یا ہی لطافتو نسی گل یاسمین جبین

پہر رات آئی وصل کی ای بت خدا کری
لب میری تیری لب پہ ہون تیری جبین جبین

نرگس ہین آنکہین او گل زنبق وہ ناک ہی
رخسار دونون گل ہین گل یاسمین جبین

رخسار ہی دونون مہر ہین ابرو ہلال ہین
گر مانگ کہکشان ہی تو ماہ مبین جبین

خورشید ذرہ ہوگیا اوسکی نگاہ مین
ذرہ ہی جس نی آپ کی دیکہی ہین جبین

اس پریون کی نقش قدم کا نشان ہے
کیونکر نہ رکہین سجدی مین ہم بر زمین جبین

ہر جزو روی یار ہی حرف کتاب حسن
آنکہین ہین صاد میم دہن حرف سین جبین

مانند مہر و ماہ یہ روشن ہی روز و شب
ایسی تو ای جنون نہین دیکہی کہین جبین

تہانہ دار ضلع کانپور شیخ شرف الدین حسین شرف خلف شیخ شہاب الدین باشندۂ علی گدہ صاحب

ایسی کسی حسین نی بہی پائی نہین جبین
دنکو ہی مہر رات کو ماہ مبین جبین

گیسو ہی رات تارے ہین تل مانگ کہکشان
ابرو اگر ہلال ہین ماہ مبین جبین

دونون بہوین کمانی ہین پلکین خدنگ ہین
چین جبین سی کہتی ہین سامان کین جبین

نیچی نظر جبین پہ عرق رہتا ہی مدام
کیا با حجاب آنکہین ہین کیا شرمگین جبین

یہ تل نہیں ہیں عکس ہی پتلیو نکی ہین — آئینہ صاف ہی تری ای نازنین جبین

سمجھون کہ آسمان پہ ہی چودھوین کا چاند — دکھلائی بام پر جو مجھی مہ حسین جبین

فانوس مین چراغ ہی یا ماہ ابر مین — یا ہاتہ رکھنی سی ہی تہ آستین جبین

مصحف اگر کہین کی تمہاری عذار کو — قرآن کی لوح سمجھین گی اہل یقین جبین

گلبرگ لب ہین سرو ہی قد ای یاض حسن — نرگس ہی آنکھ غنچہ دہن یاسمین جبین

قطری نہین پسینی کی تاری چمکتی ہین — ہی حسن کا فلک تری ای مہ جبین جبین

موجین شکن ہین قطری پسینی کی ہین حباب — دریای نور ہی تری ای حور عین جبین

حکم خدا سی پاؤن محمد نے وان رکھا — جس جا نہ رکھ سکی کبھی روح الامین جبین

عشقی نہ سر اوٹھائیگا سجدی سی ای صنم — جب تک کہ دم مین دم ہی رہیگی یہین جبین

محقق علم شعر زائر کربلای معلی میر علی اوسط رشک خلف میر سلمان باشندۂ فیض آباد مقیم لکھنؤ تین دیوان ایک لغت ہندی انکا ہی شاگرد رشید شیخ امام بخش ناسخ

تجسا ہی کون غیرت ماہ مبین جبین — ای گلعذار غنچہ دہن یاسمین جبین

شام شب فراز مصیبت سواد زلف — صبح امید عاشق اندوہ گین جبین

عشق جبین یار مین ایسا ہون جان بلب — کلمی کی بدلی ورد زبان ہی جبین جبین

کیا انکسار ہی کہ مہ و آفتاب سے — لاف ضیا و نور نہین ہی یہ جبین

پردہ اوٹھا کی رشک کو نور جبین دکھا — ای قدرت خدای جہان آفرین جبین

مولف تذکرہ سید محسن علی محسن ولد شاہ حسین حقیقت وطن قدیم خوست مولد و مسکن لکھنؤ

# ابرو

محقق علم شعر زایر کربلای معلی میر علی اوسط رشک ولد سید سلمان باشندہ قصبہ فیض آباد مقیم لکھنؤ ہین دیوان ایک لغت ہندی انکا ہی شاگرد رشید شیخ امام بخش ناسخ

تا ولایت نہ بچی جسپہ کرین وا ابرو
ہین حسام صفہانی تری خمدار ابرو

نظر آتی ہی کمان ابرو خمدار کا عکس
تانتا ہی جو وہ سفاک کماندار ابرو

دو ہین تلوارین تمہاری تو یہ دو ہین جی رنگ
تم ہو خواہان دل و جان مجھی درکار ابرو

سامنی چشم تصور کی ہین او خانہ خراب
تیری آنکھین تیری پلکین تری خمدار ابرو

دو ہری تلوارین ہین سب کہ قاتل خلق
ہو گیا پہلی مسین بھیگنی سی چار ابرو

پڑ گئین آہ ہین ہماری وہ مسین بھیگتی ہین
چار بوسی نہ دی اس سے چار ابرو

بس مسین بھیگتی ہی ڈوب گئی سب غیرت
چو کہا لڑنی لگا جب سی ہوا چار ابرو

چار ردکلمہ مصحف مین نہین کیا اے رشک
عیب صورت نہین ہو یار اگر چار ابرو

تہانہ دار ضلع کانپور شرف الدین حسین شرف خلف شہاب الدین حسین باشندہ علی گڑہ شاگرد میر علی اوسط

پہر یکو دیکھون تو بن جاتی ہین تلوار ابرو
کون کہتا ہی نہین مانع دیدار ابرو

تام سی بوسی کی چہڑتی ہین بہوین قاتل کی
کون کہتا ہی سمجھتی نہین گفتار ابرو

چہرۂ یار پہ ابرو کا سمجھنا ہے غلط
بال سب جوہر شمشیر ہین تلوار ابرو

عید قربان کی تماشی کا ہمین سودا ہے
چہرہ کی کوٹہی پہ دکہا دی سر بازار ابرو

قتل کو اپنی ہا کرتی ہی خنجر کی تلاش
یاد آتی ہین جو قاتل تری خمدار ابرو

کچہ تو بتلاوے یہ خنجر ہین کہ تلوار ابرو — روز خون کرتی ہین قاتل تری دمدار ابرو
تیر مژگان کو سکھاتی ہین قدر اندازی — میری قاتل کو بناتی ہین کماندار ابرو
پڑ گیا رات جو پرتو مری دو ابرو کا — روی روشن پہ نظر آنی لگے چار ابرو
ساتہ ہوتا ہی کج و راست کا دنیا مین ہمیش — موی مژگان ہین تیر سی راست تو خمدار ابرو
حفظ بیمار کو رکہتی ہین سرہانے تلوار — کیا مناسب ہین سر دیدہ بیمار ابرو
خم محراب سمجہکر وہ گرا سجدے مین — جس نے دیکہی تری قاتل دم رفتار ابرو
نام قاتل کا جو ناصر سے کسی نے پوچہا — آہ کی اور کہا آہستہ سے اکبار ابرو

سعادت خان ناصر ولد سالت خان باشندہ نگینہ مقیم لکہنؤ پانچ دیوان ایک تذکرہ انکا ہی شاگرد مصحف

زینت عارض سادہ ہین کسی یار ابرو — چار چاند اوسکو لگی تو جو ہوا چار ابرو
عید کی ان کی ہی روزی کو نہ سمجہو مین حرام — جبتلک تو نہ دکہا دی مجہی ای یار ابرو
آشتی مجہ سے یہ ای عربدہ جو کیسی ہے — پلکین خنجر مجہی دکہلاتی ہین تلوار ابرو
ایسی اصلاح ہوی ابروی پیوستہ کے — ایک مصرع تہا ہوا مطلع انوار ابرو
رمضان مین ہی رہی مثل رجب ہم محروم — تو نی رخسار دکہایا نہ ہمین یار ابرو
روز دشمن ہین ہوی فتح تری ابرو سے — کون زندہ رہی ایسی ہون جو دو چار ابرو
اب مری قتل مین ہی کون سی دیر ای ناصر — مستعد وہ بت بیباک ہی طیار ابرو

ملازم راجہ بہرت پور حکیم حمید اللہ خان حمید ولد حکیم سعید اللہ خان بن حاذق الملک عبد اللہ خان کشمیری

مین نی جس روز سی دیکہی ہین وہ خمدار ابرو — بخت کج سی مری حق مین ہوی تلوار ابرو

رخ ہی و الفجر اگر زلف ہی و اللیل اذا یہ
فاقہ مستی مین ہر اک ماہ ہی ماہ رمضان
یہ کمانین وہ مین کہتی ہین جنہین تیر قضا
خنجر و تیغ و کمان ہین پئی قتل عاشق
اہل دین کہتی ہین محراب در بیت اللہ
ہو گیا ہی جو ہرن نشا ہر اک آہو کا
دعوی دید رخ یار نکرنا عشقی

سورہ نور مین دونون ہی طرحدار ابرو
دیکھون ہر چاند مین تلوار ہین خمدار ابرو
تان کر روز یہ کہتا ہی وہ خونخوار ابرو
ہین جفا کار ستمگار دل آزار ابرو
کیون نہ مسجود خلائق ہون یہ خمدار ابرو
کیا تری آنکھون پہ دیکھی ہی بت میخوار ابرو
کہ رہا کرتی ہین کھینچی ہوئی تلوار ابرو

رشید الدولہ ناصر الملک محمد جعفر علی خان بہادر عرف چھوٹی آغا رستم جنگ قمر تخلص خلف الرشید مظفر الدولہ
ظفر الملک محمد ذکی خان بہادر غالب جنگ نواسی محمد علی شاہ کی باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد مونس

جب مجھے سامنا سینی کی ہوئی یار ابرو
حال کھلتا نہین کچھ چین بہ جبین ہی نی کا
جب نظر آتا ہی مجھ زار کو گردون پہ ہلال
بوسہ لیتی ہوئی کسطرح نہو جان کا خوف
دو کمانی ہین کہ ہین کھینچی ہوئی ای قاتل
بوسہ خنجر خونخوار لیا کرتا ہون
انکو خنجر کہون تلوار کہون یا مین کمان
کیون نہ زخمی کرین قلب و جگر عاشق کو

نوک نشتر کیطرح تیز ہین ای یار ابرو
کیون چڑہاتی ہو مجھی دیکھ کی ہر بار ابرو
سامنی آنکھون کی پھر جاتی ہین ای یار ابرو
یار کی ہین صفت خنجر خونخوار ابرو
ہمنی دیکھی نہین اسطرح کی نہار ابرو
یاد آجاتی ہین جسدم تری ای یار ابرو
کیا کہون کیا ہین تری او بت خونخوار ابرو
تیری مژگان ہین اگر تیر تو تلوار ابرو

چشم بد دور جو صحبت کا اثر ہو جای
صورتِ چشم سخنگو کرین گفتار ابرو

آپ کی چشم سخنگو جو دکہاتی اعجاز
تو زبان بن کی اسہی کرتی ہین گفتار ابرو

جب نظر آگئی بس عید ہوئی محسن کو
عید کا چاند ہوئی ہین تیری ای یار ابرو

سید محتشم علی محتشم خلف سید ہاشم علی نواسی خواجہ حسن کے باشندہ لکہنو شاگرد حکیم باقر علی حشم

رکہتی ہین تیغ خراسان کی طرح خم ابرو
دیکہتی کرتی ہین کس کسکو یہ بیدم ابرو

خوف رہتا ہی یہی بوسۂ پیشانی سے
ہر بنِ موسی اوگا دین نہ کہین سم ابرو

ہی کہٹک دل مین جدا روح دہلتی ہی جدا
نیش عقرب ہین کہ موی رخ ضیغم ابرو

چار تلوارین چلین ہو گئی جو رنگ قیب
میری اوسکی جو ذم بوسہ ہوئی ضم ابرو

رات بہر صورت کابوس رہا ہون بخواب
سانپ بن بنکی ڈسی ہین تری ہیہم ابرو

کعبۂ عشق کی محراب ہین کیونکر یہ نہون
قابل سجدۂ عشاق دو عالم ابرو

## آنکہین

سلطان ابن سلطان خاقان ابن خاقان ابو المنصور ناصر الدین سلطان العالم حضرت واجد علیشاہ اختر تخلص خلد اللہ ملکہ والی بیت السلطنت اختر نگر مشہور بلکہنو ابن جنت مکان امجد علیشاہ تین دیوان تین مثنویان اور بہت سی تالیف اور تصنیف طبع ہو کی اسطی فیض عام کی ہمت ہوئی ہین اوسکی مدح کی گنجایش نہین

نرگس کو کیا زر دغزالون سی لڑی آنکہہ
آنکہون نی نہین دیکہی ان آنکہون سی بڑے آنکہہ

اسطرح سی آتی ہی کسی شعبدہ بازی
اب سامری سحر سی حضرت کی لڑی آنکہہ

نکڑی ہوا پتہر کا جگر یاد ہو ن نہ چہوڑے
ٹلتی نہین اوس جا سی جہان اپنی لڑی آنکہہ

شیر بیشۂ سخنوری شیخ امام بخش مرحوم ناسخ خلف الرشید شیخ خدا بخش تاجر لاہور تین دیوان انکی یادگار ہین

| | |
|---|---|
| اپنی تری موتی کی لڑی سی جو لڑی آنکھ | توڑی ہی گی اب ای جان نہ اشکون کی لڑی آنکھ |
| سودا ہو تری زلف پہ آئی جان ہی مجھکو | ہر حلقۂ زنجیر کی پڑتی ہی کڑی آنکھ |
| ہم گھوری ہی جائینگی تو ہر چند خفا ہو | ٹلنی کی نہین ایسی ہی اسوقت اڑی آنکھ |
| ہار نظر اپنا جو برنگ رگ گل ہے | اوس غیرت گلزار پر آج اپنی پڑی آنکھ |
| آگی تری آنکھون کی چکارا ہی پری و | ہر چند کہ ہوتی ہی چکاری کی بڑی آنکھ |
| برسات پہ موقوف اگر بادہ کشی ہی | کہتی تو لگا دی ابھی ساون کی جھڑی آنکھ |
| یہ روئی کہ شرمندہ کری اودی گھٹا کو | دیکھی جو نہ دم بہر تری مسی کی دھڑی آنکھ |
| دیکھا نظر بد سی اگر مجھکو کسی نے | ناسور کی مانند وہین اوسکی سڑی آنکھ |
| نرگس نہین گلگشت کو آیا ہی جو وہ گل | تعظیم کی خاطر ہی چمن کی یہ کھڑی آنکھ |
| خونبار جو زخمون کی طرح ہی یہ سزا ہی | اوس نرگس غمزہ سی کیون جا کی لڑی آنکھ |
| نرگس کی طرح پنجۂ مژگان سی نچھوڑے | ای جان تری ہاتھ کی پائی جو چھڑی آنکھ |
| پھسلا ہی کیا پائی نگہ ساری بدن پر | ہی کیا ہی صفائی کہ کسی جا نہ گڑی آنکھ |
| ہون منتظر یار یہ ہی میرے تمنا | ہو آٹھ پہر مین بھی نہ بند ایک گھڑی آنکھ |
| نظارے کی حسرت مین جو ہون کوٹھری مین | ناسخ بنی زنجیر کی ہر ایک کڑی آنکھ |

سعادت خان ناصر ولد سالت خان باشندہ نگینہ مقیم لکھنو شاگرد محمد حسن عرف چھوٹی مرزا

| | |
|---|---|
| تھرا گیا مین اوسکی جو غصی سی چڑھی آنکھ | ایسی کسی جلاد کی ہوگی نہ کڑی آنکھ |

هرگز نه کبهی پهر گل سوسن کا نظاره — ای حور جو دیکهی تری مسی کی دهڑی آنکه

نالی جو هوی کم تو هوی شدت گریه — صحت هوی گر دلکو تو بیمار پڑی آنکه

صورت جو تری صانع قدرت نی بنائی — یاقوت کی لب کهی تو نیلم کی جڑی آنکه

هی حسن خدا داد کی اک یه بهی کرامات — دکهلائی تری چهوٹی سی سن مین بڑی آنکه

منظور تها ای حور نه دیکهون تجهی لیکن — انسان تو تهاره نه سکا جا هی پڑی آنکه

دیکها نه کرو میری طرف آنکه دبا کر — ناقص هی اچهره جو هوی چهوٹی بڑی آنکه

ایک ایک سی دلچسپ هی جو عضو بدن هی — ره ره گئی پهرون هین جسجا په پڑی آنکه

نظاره کیا شوق نی اوس چشم کا جبسی — نرگس هی بڑی آنکه نه آهو په پڑی آنکه

مشتاق حسین مشتاق ولد قمر الدین حسین شاگرد اور مرید حضرت ظل سبحانی دهلی باشندهٔ اکبر آباد

اک پل بهی جو اوس شوخ په اپنی پڑی آنکه — تا صبح نه بستر په لگی ایک گهڑی آنکه

برسات هی وه کام کی جب مین هو محبوب — بیفائده آنسو کی لگاتی هی جهڑی آنکه

بیٹها جو شب ماه مین وه بام په مهرو — اوسکی هی نظاری مین یارونکی کهڑی آنکه

یاد دندان مین تری طفل گل اندام — اشکون سی سدا کهیلتی هی گیند تڑی آنکه

جز جنگ دل و جان مین نهین صلح کی صورت — کس شوخ ستمگر سی مری های لڑی آنکه

پایا هی ظفر ڈهونڈه کی جو مرشد کامل — مشتاق بصارت مین تبهی سی جڑی آنکه

سید آغا حسن موسوی امانت خلف میر آغا باشندهٔ لکهنو شاگرد میان دلگیر مرثیه گو

بی دیدون په اکثرت قاتل کی پڑی آنکه — جان باز لڑائی رهی جی پر نه لڑی آنکه

علی محمد خان بہادر کے باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد مولوی محمد بخش شہید

سلک در دندان جس سے جو لڑی آنکہ | دکہلانی لگی اشک مین موتی کی لڑی آنکہ
مژگانون پہ بن جاتی ہین گل لخت دل آکر | پلکون کو بنا دیتی ہی پہولونکی چہڑی آنکہ
ثابت یہ ہوا جب گل نرگس نظر آیا | ای گل تری تعظیم چمن مین ہی کہڑی آنکہ
سمجہا کہ یہ مہتاب ہی یا مہر درخشان | میری جو کبہی اوس رخ انور سے لڑی آنکہ
آہو تو بہلا کیا ہی چکارا ہی چکارا | دنیا مین کسی کی نہین تجہ سی بڑی آنکہ
قاصد مری معشوق کا بس ایک پتا ہے | قد سرو سی بالا ہی تو آہو سی بڑی آنکہ
کیا ہی تری آنکہون کی تصور نی رولا | گلشن مین جو میری گل نرگس پہ پڑی آنکہ
کہتا ہون عزیزاون سی جو ہوتی ہین خفا وہ | ڈالو نہ خدا کی لیی یہ مجہ پہ کڑی آنکہ

راجہ طالب علیخان عرف سلطان جان سلطان خلف الرشید خواجہ حسین علیخان بخاری
اور سلسلہ انکی والدہ کی نسب کا خواجہ میر درد علیہ الرحمہ سی ملتا ہی رئیس عظیم آباد کی صاحب دیوان

بی کہٹکی نہین رہتی مری ایک گہڑی آنکہ | ہی سوزن مژگان کی تصور مین کہڑی آنکہ
کس شعلۂ آتش سی مری آج لڑی آنکہ | جون شمع صفت رکہتی ہی اشکونکی لڑی آنکہ
پہچانتی ہین خوب اشارونکو تمہاری | ہی ہمکو بہی ان باتون مین واللہ بڑی آنکہ
ای طفل سرشک آگی قدم گہر سی نہ رکہنا | جنہجلا کی نہ ماری کہین مژگان کی چہڑی آنکہ
ہی اسکی تمنا یہی دیکہا کرین دونو | یہ بانکا لا کہا ترا اسی کی دہڑی آنکہ
کہل جائی اہی چشم فلک دیکہی جو آنسو | خاطر مین کہان لاتی ہی ساون کی جہڑی آنکہ

آہوی حرم کی لیے تیری سی فزون ہو — مژگان کی جو دکہلای کبہی اوسکو چہری آنکہہ

کیا نرگس و غنچہ کو ہوا اوس گل سی تقابل — چہوٹا نہ دہن ہوئیگا ایسا نہ بڑی آنکہہ

تسخیر کبہی شش جہت اک چشم زدن مین — وا رکہی جو اوس ترک نی دو چار گہڑی آنکہہ

تنفر ہی بہی اوسکو پریشان نظری سے — آئینے سی اک وز بہی اپنی نہ لڑی آنکہہ

بینائی نظارہ رہے دیدۂ باطن — کیا غم ہی بظاہر ہونا ور جو پڑی آنکہہ

تہانہ دار ضلع بندیل کہنڈ عبد الغفور خان شر خلف نور محمد خان پوتی شاہ محمد خان کابلی کی باشندہ

اوس قامت دلچسپ پہ اپنی جو پڑی آنکہہ — سر کی نہ پہر اوس جا سی کہ جس جا پہ گڑی آنکہہ

کس سیم بدن پر مرے ای وزون پڑی آنکہہ — سونی نہیں دیتی ہی مجہی ایک گہڑی آنکہہ

ہان شرط لگانا نہیں گریہ سی میرے — شرمندہ کریگی تجہی ساون کی جہڑی آنکہہ

انسان کو کیا ہی بجدا ہوا ہی پانی — پتہر ہی مری بت کی اگر دیکہی کڑی آنکہہ

کیون غنچہ سوسن کو بہلا خار نہ سمجہے — گلشن مین نہ دیکہی جو وہ مستی کی بہری آنکہہ

جلتی ہین تری عشق کی آتش مین وہ دن رات — جس حور و پری پر کہ شر تیری پڑی آنکہہ

افصح الفصحا خواجہ وزیر وزیر خلف خواجہ فقیر باشندۂ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

تیغ عریان پہ تمہاری جو پڑی میری آنکہہ — چشم جوہر سی اچہی خوب لڑی میری آنکہہ

نہ ہٹی پیٹ پر اوسکی جو پڑی میری آنکہہ — بنگئی ناف شکم ایسی اڑی میری آنکہہ

اشک گلرنگ پرو دی ہی مژہ مین کیا خوب — کیا بنا دیتی ہی پہولون کی چہڑی میری آنکہہ

تم رہی بام پہ یان لگ گئین آنکہین جہت سے — رات گنتی رہی ہر ایک کڑی میری آنکہہ

مصاحب خاص حضرت سلطان عالم فتح الدولہ بخشی الملک مرزا محمد رضا خان بہادر برق
خلف مرزا کاظم علی صاحب باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید شیخ امام بخش ناسخ

برق زنجیر پرا اوسکی جو پڑی میرے آنکھ
بنگئی رنگ سی سونی کی کڑی میری آنکھ

جا لگی اوس قاتل عالم سی لڑی میرے آنکھ
کبہی رستم سی زیادہ ہی کڑی میری آنکھ

اوسکی معمار سی کہتا ہی یہ ناظر اوسکا
کیون نہ روزن کی جگہہ تو نی جڑی میرے آنکھ

منہ چہپانی کا مزا مین تہین دکہلادونگا
دیکہنی کو جو کسی روز اڑی میری آنکھ

روکی ای جان جہان دل سی نکالا جو غبار
خاک مین جوش کدورت سی گڑی میری آنکھ

میکشو آیہ رحمت ہون غنیمت سمجہو
سال بہر روز لگاتی ہی جہڑی میری آنکھ

آج کل ذوق ہی وسحر کو میخواری کا
کیون شب و روز لگاتی نہ جہڑی میری آنکھ

چشم پوشی نکرو مجہکو دکہا دو صورت
آپ سی رکہتی ہی امید بڑی میری آنکھ

گہر مین جو چاہیی اپنی وہ حکومت سمجہی
کیا کیا تمنی جو بستی مین لڑی میری آنکھ

تو اگر پاس نہو چار پہر رات ہی کیا
نہ لگی حشر تلک ایک گہڑی میری آنکھ

نیند فرقت مین اوڑی لوز کہان چین کہان
رہ گئی وقت یہ آخر کو جہڑی میری آنکھ

کثرت دید نی نیلم کو بنایا یاقوت
کیا اوڑا لیگئی مستی کی دہڑی میری آنکھ

چشم خورشید کو دیکہا تو یہ ہنسکر بولی
چرخ مین صانع عالم نی جڑی میری آنکھ

اوسکی وارفتہ رفتار کی گردش دیکہو
چال چلتی ہی زمانی سی کڑی میری آنکھ

صاف آنکھون سی عیان وحشت دل ہی ای برق
میری ہر عضو مین صانع نی جڑی میری آنکھ

ای بت تری خیال کا احسان مند ہون
پتلی کی طرح اوسی رفاقت کی آنکھ سے
ناصر ہر ایک جنس سے توہی حقیر تر
ذرّی کو بھی نہ دیکھ اہانت کی آنکھ سی

معنی کو دیکھتا ہون مین صورت کی آنکھ سی
باطن کا حال ہوتا ہی ظاہر سی آشکار
پیر مغان کو دیکھ ارادت کی آنکھ سی
ای پیر خانقاہ وہ مجھی کم نہین
دشمن کو بھی نہ دیکھ عداوت کی آنکھ سی
بیدل ہی عاشق آئینہ وہ حسن سادہ ہی
کیون بچ جاؤ دیکھتی ہی شرارت کی آنکھ سی
جلتا ہون اپنی آگ مین مثل چنار مین

| | |
|---|---|
| تلوون کی نیچی ملتی نکلوا کی میری آنکھ | مجرم ہون دیکھکر تمہین غیبت کی آنکھ سی |
| بی وصل یار آنکھون مین اندھیر ہی جہان | کب سوجہتا ہی کشتہ فرقت کی آنکھ سی |
| اپنا یہ حال ہی نظر آتی ہو تم جہان | رہ رہ گئی ہین دیکھکی حسرت کی آنکھ سی |
| بہولی سی بھی نظر نہین کرتی وہ اِسلئی | ڈرتی ہین مبتلای مصیبت کی آنکھ سی |
| سن سن کی شوق بڑہ گیا سیری عجب ہی شہرر | دیکھون جو قبر شاہ ولایت کی آنکھ سی |

ہی خلیفہ ولایت علی سرور خلف محمد جعفر مخمور سہلی شاگرد اپنی والد کی بعد خواجہ حیدر علی آتش کی

| | |
|---|---|
| محفوظ ہی گزند عداوت کی آنکھ سے | جو دیکھتا ہی خلق کو رحمت کی آنکھ سی |
| لازم ہی حسن دلکش لیلی کو دیکھنا | قیس غریق بحر محبت کی آنکھ سے |
| تنہا نہین ہین رند فریبندہ چشم | زاہد بھی دیکھتا ہی کرامت کی آنکھ سی |
| رخسار یار چشم سی ہی گو نہان مگر | دل دیکھتا ہی داغ محبت کی آنکھ سی |
| ظاہر ظہور جلوۂ پروردگار ہو | ہر بت کو دیکھیی جو حقیقت کی آنکھ سی |
| تریاق وصل گر نہ ملا ہی محال زیست | زہر نگاہ افعی فرقت کی آنکھ سے |
| فرہاد اپنی وقت کا مین ہی ہون ای سرور | شیرین کو دیکھتا ہون محبت کی آنکھ سے |

یہ مشاعرہ بیگا طوایف کی گہر مین تہا اوسکا تخلص شیرین ہی کنایہ اس مقطع کا باعث سرور
حاضرین ہوا سعادت خان ناصر ولد رسالت خان باشندۂ نگینہ مقیم لکھنؤ
پانچ دیوان ایک تذکرہ انکا ہی شاگرد مرزا محمد حسن عرف چہوٹی مرزا مذنب شیعہ گو

| | |
|---|---|
| ہی سیر ممکنات حقیقت کی آنکھ سے | کثرت کو دیکھتا ہون مین وحدت کی آنکھ سی |

میر کاظم حسین تخلص ولد میر حسین داروغہ سرکار بیگم صاحبہ جہنوجہ نواب آصف الدولہ
بن میر ایک عرب مقبل مرثیہ گو باشندہ فیض آباد مقیم لکھنؤ شاگرد میر علی اوسط رشک

پردا دوی کا اوٹھ گیا وحدت کی آنکھ سے
دیکھا مجاز کو جو حقیقت کی آنکھ سے

دزدی جو کوی سیکھی اوس آفت کی آنکھ سے
کاجل چرای مہر قیامت کی آنکھ سے

گرد تال جہونک کی چشم امید مین
دنیا کی دید کیجیی حیرت کی آنکھ سے

کیا بیر ہو کی مصحف رخسار دیکھیے
عینک اوتر گئی ہی بصارت کی آنکھ سی

محفل مین بیٹھ کر یہ اشاری بہلی نہین
فتنی اوٹھین کی یار اوس آفت کی آنکھ سی

تمنی رولا رولا کی یہ رسوا کیا ہمین
مانند اشک گر گئی خلقت کی آنکھ سی

موتی برس پڑی جو کبھی ہنسکی بات کی
بجلی چمک گئی جو اشارت کی آنکھ سی

پچہتای تم سی آنکھ لڑا کر ہم ای بتو
گنگا بہائی اشک ندامت کی آنکھ سی

احسان تنکی کا بہی نہ منظور کیجیے
جاتی نہین کہٹک یہ مروت کی آنکھ سی

ای بحر قلب وروح کی تسخیر سیکھ لے
الطاف کی زبان سیی شفقت کی آنکھ سی

میر نواب موزون خلف میر بندہ علی باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد منشی مظفر علی اسیر

دیکھی وہ اک نظر جو بسی نفرت کی آنکھ سی
گر جای مثل اشک وہ خلقت کی آنکھ سے

شوخی سی مجکو وہ تو دکہاتی ہین آئینہ
مین اونکی شکل تکتا ہون حیرت کی آنکھ سی

جیسی ہوا ہی وہ صنم شعلہ رو دوچار
لڑتی ہی آنکھ مہر قیامت کی آنکھ سے

چشم امید کس سی ملانی مین ہم کہین
دیکھی جو یار عین عداوت کی آنکھ سی

ہرگز نہ پایا کوچہ دلدار کا مزا
دیکھی بہار گلشن جنت کی آنکھ سی

مجہ تیرہ روزگار سی ہی لطف ہست او بجہ
دیکھی ہین ظلمتین شب فرقت کی آنکھ سی

مرزا آغا نجف سعید ولد میرزا امیر بیگ باشندۂ لکھنؤ شاگرد مقبول الدولہ مرزا مہدی قبول

تم دیکھتی ہو غیر کو الفت کی آنکھ سے
ہم تمکو دیکھتی ہین محبت کی آنکھ سے

وہ گلعذار آئی کبھی سیر باغ کو
نرگس چمن مین تکتی ہی حیرت کی آنکھ سی

گردش جو چشم یار کی صحرا مین آئی یاد
دیکھا کیا غزال کو نفرت کی آنکھ سے

ظاہر مین گالیان وہ ہمین دیتی ہین تو دین
باطن مین دیکھتی ہین محبت کی آنکھ سے

خوش چشم ہمنی تجھسا تو دیکھا نہین حسین
ای جان عین زیب ہی صورت آنکھ سے

جاتی ہی اوسکی کوچی مین آئی مری قضا
دیکھی فزا ہی سیر نہ جنت کی آنکھ سے

ہی یہ سعید عین عنایت کریم کی
روضے کی شاہ کی جو زیارت کی آنکھ سے

حکیم باقر علی حشم خلف حکیم مرزا احمد باشندہ لکھنؤ شاگرد امام بخش ناسخ

دیکھو حقیر کو نہ حقارت کی آنکھ سے
گر جاؤ گی سب اہل مروت کی آنکھ سے

رنگوائیگا کوئی دوپٹہ گل انار
رینی ٹپک رہی ہی جراحت کی آنکھ سے

تا حوسکی آنکھین نکلوائیگا کیا
کیا ہنسکے آپ نی یہ اشارت کی آنکھ سے

ارمان ہی رہا کہ ادھر دیکھے کبھی
الفت کی چتونون سی محبت کی آنکھ سے

نرگس نی راز عشق چھپایا نہ چھپ سکا
پکڑا گیا یہ چور نقاہت کی آنکھ سے

یا بوتراب سرمہ صفت مس کری حشم
خاک آستانہ ور دولت کی آنکھ سے

سید ابو تراب شمر خلف شاہ مرزا خان باشندۂ لکھنؤ شاگرد شیخ امام علی سحر

مجکو جو دیکھتی ہو عداوت کی آنکھ سے
غیرون کو بھی نہ دیکھو محبت کی آنکھ سے

دم بھر جو ندیکھی تجھی ای رشک پری آنکھہ
مژگان کی بانون سی کری نوحہ گری آنکھہ

کیا کرتی ہی دلکش سخن ای رشک پری آنکھہ
لو سیکھہ گئی طرز کلام بشری آنکھہ

جم جای تصور جو تری بوٹی سی قد کا
پتھرا کی بنی صاف عقیق شجری آنکھہ

باتین جو کرو ناز سی تم منہہ کو چھپا کر
سننی کی لیی کان ہوا ای شاپری آنکھہ

آیا ہی مری لکا غبار آنسوونکی ساتھہ
لو ابتو ہوئی مالک خشکی و تری آنکھہ

ابتک وہی ہی رونا ہی وہی حسرت دیدار
ہم مر گئی تسپر ہی یہ کافر ہی مری آنکھہ

طیار کیا خامہ ہوا اپنی مژہ سی
کھنچی ہی یہ گر نقشہ ناوک کمری آنکھہ

نرگس پہ نظر کیجی دوبارہ کہ وہ کٹ جای
ہو جاتی ہی نظر ثانی مین اوسکی نظری آنکھہ

صحبت کا اثر صاحب بینش کو ہو کیونکر
عینک ہوا گر سبز نہو جاتی ہری آنکھہ

باتون کو زبان مثل سخن منہہ سی نکل جای
نظاری کو ہو پای نگہہ سی سفری آنکھہ

تیر نگہہ یار کو مژگان ہی سمجھی
کس آنکھہ سی لڑتی ہی یہ ابلی جگری آنکھہ

سفار تو دکھلاکی نہ خود فتنہ بنا دو
نرگس کی طرح ہی ہمہ تن کیا کری آنکھہ

دامن کی طرح چاک ہوئی آنکھہ کی پردی
اردو ہی عجب حرف لی سیکھہ گئی جامہ دری آنکھہ

اون آنکھون مین صانع نی بھری کوٹ کی ہو گئی
قسمت ہماری ہی کہ اشکو نہی ری آنکھہ

جو اہل نظر مین کبھی خود بین نہین ہو گئی
دیکھو کہ ہی اس عیب سی با انسی ہری آنکھہ

کیا پھر ہوا آیت ابرو ہوئی نازل
ڈر ہی نہ کری دعوی پیغامبری آنکھہ

کشتی وہ لئی نوح کی مانند چلی آئین
طوفان بپا کر شب فرقت مین ارے آنکھہ



سرمہ جو لگایا ہی تو پھر چلکی چمن مین — دکھلائی اب نرگس شہلا کو ذری آنکھ

الفت کا طریقہ ہی زمانی سی نرالا — یان آتی ہین نفرت سی لڑانی سفری آنکھ

بند ہوائی دم قتل نہ جلاد سی ٹوٹے — تلوار سی جھپکی نہ تو قاتل سی ڈری آنکھ

رورو کی نہ رسوا کری دل دوست ہی اسکا — دشمن کی ہی جا رکھی نہ روا پردہ دری آنکھ

روتا ہون جو یاد لب لعلین ہی جو مین — خونابہ دل سی ہی عقیق جگری آنکھ

یون گوز کا رہتا ہی مری دل مین تصور — منزل کی طرف رکھتی ہین جیسی سفری آنکھ

آتش نظر آتا نہین یہ ناف کا حلقہ — دکھلا رہی ہی یار کی نازک کمری آنکھ

وله

خوب آگاہ ہی نظارے کی دستور سی آنکھ — یہ شگوفہ ہی اڑاتا شجر طور سے آنکھ

نہ دبی یار کی پیری پر بھی حور سی آنکھ — نہ کبھی نار سی جھپکی نہ کبھی نور سی آنکھ

اثر عشق ہی پیری مین بھی آشنا باقی — دیکھ لیتی ہی حسینون کی طرف دور سی آنکھ

لالہ رو عشق مین تیری ہی ہی اپنی دعا — داغ دل کی نہ دبی مرہم کافور سی آنکھ

غم نہ کھا رزق کا گو کور ہو گو لنگ ہو تو — پھیرتا خواجہ نہین بندہ مغرور سی آنکھ

کیا توقع ہو بھلا انسی ہم آغوشی کی — پاس کب آئی وہ دکھلاتی ہین جو دور سی آنکھ

روز روشن سی ہی روشن رخ نورانی یار — فرق ظلمت مین ہی کہتی شب دیجور سی آنکھ

ڈر یہی ہی مجھی احول نکہین ہو جاؤ — ٹیڑھی رکھتی ہو بہت عاشق رنجور سی آنکھ

حشر کی روز وہ دیدار خدا دیکھین گے — نیچی ہوتی نہین جنکی کسی مغرور سی آنکھ

دار پر ہی مجھی کھینچین تو انا الحق نہ کہون — سرخ ہر چند ہو میری مے منصور سی آنکھ



| | |
|---|---|
| رم آہو نہین عباس ہو چشم آہو | چشم پہ دور وہ وکہلا نہین اگر دو رسی آنکہ |

نواب احمد حسن خان عرف اچہی صاحب جوش خلف نواب مقیم جان بن نواب محبت خان بن نواب حافظ الملک حافظ رحمت خان صوبہ دار کٹہر باشندہ بریلی مقیم لکہنو شاگرد نواب ظفریاب خان راسخ

| | |
|---|---|
| روبرو مہر کی ہو سکتی نہین دو رسی آنکہ | غیر ممکن ہی لڑی اوس رخ پہ نورسی آنکہ |
| سرد مہری صنم سی یہ ہوئی ہی اندہی | ہوگی اچہی نہ کبہی مرہم کافورسے آنکہ |
| جو برہنہ ہی اوسی جان کا خطرا کیا ہی | راہزن ہی نہ لڑایگا کبہی عورسے آنکہ |
| فرقت یار مین آنسو نہین تہمتے ہرگز | آج کل ہی فزون ہوگئی ناسورسے آنکہ |
| جوش بوسی کا سوال وس سی جو کرتی ہین ہم | در جواب وسکی دکہاتی ہین ہمین دو رسی آنکہ |

ولہ

| | |
|---|---|
| اوسی پانی ہے جو غضب کی آنکہہ | اس سی پڑتی ہی اوسی سبب کی آنکہہ |
| نزع مین دیکہہ شکل آئینہ | محو ہے تیرے جان بلب کی آنکہہ |
| بوسے کا جب سوال کرتا ہون | آپ دکہلاتے ہین غضب کی آنکہہ |
| شمع شاہد ہے پوچہہ لو سے ہمنے | شب فرقت مین بند کب کی آنکہہ |
| رخ محبوب صاف دیکہہ لیا | یاد مین اوسکے بند جب کی آنکہہ |
| بچہے گر کج نگاہ سے دیکہے | بہنگی ہوجائی سب ادب کی آنکہہ |
| آج ای جوش اوس پریرو نے | ہمسے برگشتہ بے سبب کی آنکہہ |

مہدی حسین خان آباد ولد غلام غضنفر خان باشندہ لکہنو بحر مین غزل کی انکا ایک دیوان ہی شاگرد ناسخ

| | |
|---|---|
| بہلی ہی خوش نما تہی وہ مطلب کی آنکہہ | یار سرمی سے کیا غضب کی آنکہہ |

فرط الفت سے مین ہوا بیہوش — وصل مین اوسنے جا رجب کی آنکھ
ای فروغ ابتو ہم نہین ورڑتے — لاکہہ دکہلاۓ وہ غضب کی آنکھ

مولوی میر ناصر علی مرحوم نصیر ولد مولوی میر عبد الغنی باشندۂ لکہنو صاحب دیوان شاگرد ناسخ

کسکو دکہلا بتے ہو غضب کی آنکھ — بند یان ہو گئی ہی کب کی آنکھ
مردم چشم دلبران ہو سپند — چشم بد دور ہے غضب کی آنکھ
بو لے بالین پہ چشم باروشن — پہر نی دیکہی جو جان بلب کی آنکھ
نہین خط پر ہے مہر بادامے — کہلی ہی ای صنم طلب کے آنکھ
خاک گرد ملال مین ہو نصیر — ملتجی سرمۂ طرب کے آنکھ

آفتاب الدولہ خواجہ اسد بہادر قلق ولد خواجہ بہادر حسین فراق بن خواجہ مرزا خان
آنگی باشندۂ لکہنو صاحب دیوان شاگرد رشید اور ہمشیرہ زادہ خواجہ وزیر وزیر

رخ روشن سے جار جب لے آنکھ — جہپکی آئینہ حلب کے آنکھ
فرض عین اوسکی دید ہے زاہد — پڑتی ہی جس صنم پہ رب کے آنکھ
وہ نظر باز ہین کہ لاکہون مین — تاک لیتے ہین اپنے ڈہب کی آنکھ
ابرو آفت سے کے بد بلا گیسو — قہر کی چتون اور غضب کے آنکھ
آفتاب اور ماہتاب نہین — دن کی وہ آنکہ ہی یہ شب کی آنکھ
نظر کم سے دیکہتا ہے ہمین — چشم حاسد ہے بولہب کی آنکھ
ابہو پردہ نظر تو ای بے دید — پہ گئی اشک سے کب کی آنکھ

روتی ہی تسکین ہوتی ہی مرا … جسم بہر میں ہی فقط غمخوار آنکھ
بعد مرنکی جو آئی قبر پر … کہول دین ہم سنکی نام یار آنکھ
کروٹین کیا بدلتی ہین ٹہر سی … رات بہر لگتی نہین بیمار آنکھ
شب جلا ئی گئی ہی یا نہین … دیکہتی ہین کہول کر ہر بار آنکھ
وہ تو مایل غیر پر مایل ہوی … اب چرا جاتی ہین ہم نا چار آنکھ

نقی علیخان عرف پیاری صاحب نقی ولد واجد علیخان بن سبحان علیخان کمبو باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد فتح الدولہ مرزا محمد رضا خان برق اور میر علی اوسط رشک

واللہ کیا غضب کی ہی ای گلعذار آنکھ … پڑتی ہی تیری آنکھ یہ بی اختیار آنکھ
کہتی ہین صاف صاف کہ گہوریں گی ہم ہمین … دکہلائین آپ غصی سی ہمکو ہزار آنکھ
ای جان کیا عجب ہی تری رخ کی دید کو … قمری سی سرو باغ جو لی مستعار آنکھ
عریان ہی تیری پنجہ مژگان مین ذو الفقار … رکہتی نہین یہ سرمہ دنبالہ دار آنکھ
کیون تاکتی ہو تم دل وحشی خصال کو … ای جان کیا کری گی ہرن کا شکار آنکھ
گڑ جائیگی زمین مین خجالت سی ای قمر … نرگس سے ہو گئی جو تمہاری دو چار آنکھ
زلفون کی یاد مین نہین آتی ہین اشک سرخ … دکہلا رہی ہی شام و شفق کی بہار آنکھ
مد نظر تو کہ چکی مژگان یار کو … کیا بو ئیگی اب اور مری حق مین خار آنکھ
کیا سیر ہو نقی یہ تماشائی یار سے … میری طرح سی کرتی ہی اوس گلکو پیار آنکھ

امیر با توقیر نواب عالیجاہ بہادر موسوی عرف منجہلی صاحب شہید اخلف نواب دلیر الدولہ



اون نشیلی انکھڑیونکا جو تصور ہی مدام
دیدہ ہائی خم کی مانند ہی خونبار آنکھ

نوک مژگان کو کہون کیونکر نہ پیکان تیر کا
سرخ ہی نشئی سی اوسکی صورت سوفار آنکھ

پتلیان سجدہ ہین کیونکر نہ مین کافر کہون
نشئی کا دور انہین پہنچی ہی یہ زنار آنکھ

جلسی آنکھین لڑتی ہین چشمک انہین سی چاہئی
ہمسی او بیدید اب ہرگز نہ اپنی مار آنکھ

پاؤن پڑنی کی تمنا مین تری سوتا نہین
بخت خفتہ ہی اگر صحبت کا تو بیدار آنکھ

نواب سید محمد خان مرحوم رند خلف نواب سراج الدولہ غیاث الدین خان بہادر نصرت جنگ نواسی نواب نجف خان کی باشندہ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید خواجہ حیدر علی آتش

بام پر آکی لڑاتی ہین سر بازار آنکھ
روزن در سی کبھی کرتی نہ تھی جو چار آنکھ

رات دن اہی مثال روزن دیوار آنکھ
پہوڑ ڈالی گا تو کیا ای انتظار یار آنکھ

غیر ممکن ہی جمال یار سی ہو مستفیض
خواب مین دیکھی مگر یہ دولت بیدار آنکھ

اوسکی کوچی سی اگر میرا جنازہ جائیگا
کہول دیگا جاکی زیر سایہ دیوار آنکھ

چشم پوشی پہلی کی تہی کیا سمجہ کر آپ نی
بیچا ہو اب جو مجہ سی کرتی ہو چار آنکھ

بانکی ٹیڑہی ہون کہ تیرا ابروی کج سیدہ گری
مار ڈالی ہندستونکو تری بیمار آنکھ

دوست دشمن کا نہین پابند تیرا فیض عام
رکہتی ہین تیری کرم پر کافر و دیندار آنکھ

عشق مین ہنستا ہون پڑا اگر کبہی آنکہو چو سیل
کہولنی دیتی نہین ہی حسرت دیدار آنکھ

ہی کہٹکتی یار بن نظارۂ گلزار سے
برگ گل کو جانتی ہی مثل نوک خار آنکھ

حسن کی طالب اگر وہ ہی تو ہوتی ہی ولا
تجکو کیا مطلب ہی اپنی فعل کی مختار آنکھ



لیگئی چھین کی دل ساقی سرشار کی آنکھ ۔۔۔ آگئی دیکھ جسی نرگس بیمار کی آنکھ

شاعر معروف میر حسن مرحوم حسن ولد میر غلام حسین ضاحک باشندہ شاہجہان آباد مقیم لکھنو صاحب دیوان اور مثنوی بدر منیر شاگرد میر ضیاء الدین ضیا

مجھسی اب وہ نرہی اوس بت عیار کی آنکھ ۔۔۔ پھر گئی آہ زمانی کیطرح یار کی آنکھ

کس سی تو آنکھ ملاتا ہی نظر مین ہی مری ۔۔۔ مین سمجھتا ہون تری اب وہ نہین پیار کی آنکھ

تاکہ عبرت کرین اور غیر نہ دیکھین تجکو ۔۔۔ جسمین آتا ہی نکلوا ئی دو چار کی آنکھ

یار اک پل بھی نہ او جھل ہو نظر سی میری ۔۔۔ جسی بھاتی ہی مجھی اپنی طرحدار کی آنکھ

گریہ کرتا ہی حسن زیر درخت بادام ۔۔۔ یاد آتی ہی وہی کیا کسی دلدار کی آنکھ

سعادتخان ناصر ولد سالت خان باشندہ نگینہ مقیم لکھنو پانچ دیوان ایک تذکرہ انکا ہی شاگرد مرزا محمد حسن عرف چھوٹی مرزا مذنب مرثیہ گو

دیکھ لیگی ہنر و عیب مری یار کی آنکھ ۔۔۔ جنس کو خوب پرکھتی ہی خریدار کی آنکھ

رشک اغیار کو ہی وصل کی ہی یار کو شرم ۔۔۔ مجھسی اب یار کی ملتی ہی نہ اغیار کی آنکھ

کینہ و مہر مذبذب ہی کوئی کیا سمجھی ۔۔۔ کبھی غصی کی دکھاتی ہی کبھی پیار کی آنکھ

اوسکی آنکھوںسی نہ دیوی کوئی نرگس کو مثال ۔۔۔ تندرستی کی ہی یہ آنکھ وہ آزار کی آنکھ

سختی حشر بھی آسان ہی پھر ای ناصر ۔۔۔ پڑ گئی تجھ پہ اگر حیدر کرار کی آنکھ

آغا حسن آغا ولد مرزا امیر باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد میر وزیر صبا

نظر پڑتی ہی تری جسی ہٹکی آڑ مین آنکھ ۔۔۔ لگی ہی رہتی ہی لی بت مری کو آڑ مین آنکھ



[illegible]

| | |
|---|---|
| دیکھی جو تیری کاکل خمدار آنکھ سے | آہو نہ دیکھی پھر کبھی تاتار آنکھ سے |
| یوسف تمہاری سامنے بازار مین جو آئے | دیکھین کبھی نہ اوسکو خریدار آنکھ سے |
| کیا وصل مین لکھین کی فرشتے بجز ثواب | مس کر رہا ہون مصحف رخسار آنکھ سے |
| کٹ کٹ گیا ہی تیغ سی تار نگہ مرا | جب دیکھی تیری ابروی خمدار آنکھ سی |
| یارب ندیم کی ہی یہی تجھ سے التجا | دیکھی مزار حیدر کرار آنکھ سے |

مولوی محمد بخش شہید ولد شیخ خدا بخش خوشنویس اولاد مین محمد ابن ابی بکر رضی اللہ عنہ کے باشندہ قصبہ سندیلہ مقیم لکھنو صاحب دیوان شاگرد رشید شیخ امام بخش ناسخ

| | |
|---|---|
| نشّا ہی سی لال لال جو دلبر کی آنکھ ہی | اشکون سی سرخ عاشق مضطر کی آنکھ ہی |
| کسدرجہ دلکش اوس بت کافر کی آنکھ ہی | ہی سحر سامری کہ فسونگر کی آنکھ ہی |
| جلتا ہی تن بدن تری فرقت سی اسقدر | جو داغ جسم پر ہی سمندر کی آنکھ ہی |
| کسطرح فرش خاک پہ رکھے وہ اپنے پاؤن | ہر نقش پا ہی عاشق مضطر کی آنکھ ہی |
| دیکھا جسی تباہ کیا دربدر کیا | چشم زحل ہی یا کہ ستمگر کی آنکھ ہی |
| زیبا ہو میل سرمہ مژہ ہو غزال کی | وحشی کمال ہی مری دلبر کی آنکھ ہی |
| ہوتا ہون دیکھ دیکھ کی مین قتل اے شہید | کسدرجہ شرمگین مری دلبر کی آنکھ ہی |

میر محمد وارث علی مرحوم نالان ولد میر ارزانی بہاری مقیم عظیم آباد صاحب دیوان شاگرد شرف خان نعمان

| | |
|---|---|
| سوگئی طالع بیدار ہمارے یارب | یار بالین پہ جب آیا مری تب آنکھ لگی |
| گھر مین آئینے کی مانند سدا اے نالان | مین تو بیدار رہا کونسی شب آنکھ لگی |

[illegible]

سید امام علی مرحوم صاحبقران تخلص ولد ملک غلام حسین ملکزادہ بلگرام عہد نواب آصف الدولہ میں وارد لکھنؤ دیوان انکا خش سی مملو ہی اور نام انکا بر شہر و دیار میں مشہور کو بکو ہی

| | |
|---|---|
| چتون غضب ہی ہنسی کی ہی بیتال آنکھ | چھوٹی سی سن میں اسکی بڑی ہی چھنال آنکھ |
| سبزی کو پیکی کہتی ہی مجھیا خضر سے | نشا چڑہیگا ہو گی مری لال لال آنکھ |
| کہتی ہی نایکا کہ بڑا ہی بڑھاپے کا | ہی بال بڑہ کی ہو گئی مجھکو وبال آنکھ |
| پڑہوا نظر سی کسی سے گر کر ہوا ذلیل | پائی نظر سی کیون نہ کری پایمال آنکھ |
| جا ہی مرد مار رہی ایک کی نہ پاس | صاحبقران سی کہدو نہ دولت پہ ڈال آنکھ |

اقتدار الدولہ محتشم الملک مہدی علیخان بہادر ضیغم جنگ حسن خلف مرزا امام الدین بن نواب شجاع الدولہ بہادر باشندہ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد سعادتخان ناصر

| | |
|---|---|
| لالہ میرا ایکسی ہی تمہاری آنکھ | ایسی کہیں نہیں ہی ہماری آنکھ |
| شعر برجستہ ہیں تری ابرو | کیون نہ اوس پیچ پر ہو واری آنکھ |
| نیم وا چشم اک قیامت ہی | دیکھہ سکتا ہی کون ساری آنکھ |
| گل نرگس جو چشم پروا ہی | کیون نہ اوس سی ہری ہماری آنکھ |
| چلی اسپر فریب نرگس کیا | حسن نے دیکھی ہی تمہاری |

میر مہدی حسن فراغ ولد میر طالب علی باشندہ لکھنؤ استاد مرزا رفیع الدین حیدر سعید منا جان

| | |
|---|---|
| ہو نظارہ ہی ای گل کیا فقط نرگس کی آنکھ | چشم بد دور آپ پر پڑتی ہی ہر کس کی آنکھ |
| مثل آئینہ ہوا حیران وہ ای آئینہ | پڑ گئی تیری رخ شفاف پر جسکی آنکھ |

در پہ تجکو دیکھتی ہی ای صنم ٹہرا گئی — پتلی حیرت سی بنی سد سکندر آنکھہ مین

دیکھنی والا ہون اوسکی عارض رنگین کا مین — کیا سمائی باغبان رنگ گل تر آنکھہ مین

کیا ہی گل دامن نظارہ مین چھپنی لگی — ہوگئی مژگان ہی خار رو نگی برابر آنکھہ مین

وزیر اعظم عالمگیر ثانی نواب عماد الملک غازی الدین خان مرحوم نظام خلف نواب قمر الدین خان وزیر اعظم محمد شاہ بادشاہ اولاد مین حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی علیہ الرحمہ کی قصیدہ مرزا رفیع سودا کا انکی مدح مین ہی صبح ہوتی جو گئی آج مری آنکھہ جھپک

دی خوشی فی ہوین اگر در دل پر شک — باشندۂ دہلی صاحب دیوان فارسی اور ہندی

آیا نہ کبہی خواب مین بہی وصل میسر — کیا جانتی کسوقت مری آنکھہ لگی تہی

شیخ وزیر علی وزیر خلف معین الدین احمد خطیب بلگرام شاگرد اور خواہرزادی منشی احمد علیخان فارسیگو کی ملازم مظفر حسین خان کمبوکی ایک دیوان فارسی ایک دیوان ریختہ انکا ہے

سرمی کی یہ کہنچی نہیں تحریر آنکھہ مین — ہی نون کی لکہی ہوی تفسیر آنکھہ مین

کیونکر سمائی اوس مین کسی اور کا خیال — گہر کر گیا ہی وہ بت بی پیر آنکھہ مین

کیا دیکھتی ہو مرد مک چشم یہ نہین — کہینچی ہی ہمنی یار کی تصویر آنکھہ مین

جو دیکھہ لی وہ نشا سی بیہوش ہوا ہی — ساقی یہ طرفہ ہی تری تاثیر آنکھہ مین

برسون سی لگی ہی شب روز اوپر یہ — کب نیند لائی دیکھی تقدیر آنکھہ مین

سید ابو تراب الشیخ خلف سید اکرام علی باشندہ لکھنو شاگرد میر کلو عرش

ہی یہ تصور بت بی پیر آنکھہ مین — پتلی کی شکل پھرتی ہی تصویر آنکھہ

میر رضی رہا ولد میر عباس عرف میر مغل باشندۂ فیض آباد مقیم کانپور شاگرد میر علی اوسط رشک

آشنا خواب سے ہوتی نہیں اصلا آنکھیں
دیدۂ روزن دیوار ہین گویا آنکھیں

دیکھ مصروف نہ رہ چشم کی آرائش مین
تجکو یوسف تے ملائین گی زلیخا آنکھیں

دینے آبلہ دیئے داغ سودا
میری اللہ نے دی ہین مجھے کیا کیا آنکھیں

بولتے مجھسے نہین باتین اشارونمین ہین
لب جو خاموش ہوے ہوگئین گویا آنکھیں

فرقت گل مین کہائی کہین افیون بلبل
چارسو رکہتا ہے اسو اسطے لالا آنکھیں

شکل طاوس مرے تن پہ ہین داغ حسرت
دید کو تیری بنا ہون مین سراپا آنکھیں

ہے تصور مین جو اک پردہ نشین کی آمد
روشنی دور ہوئی کرتی ہین پردا آنکھیں

آنکھیں موسی کی کہان پاؤن جو دیکھون اوسکو
شجر طور ہے قامت ید بیضا آنکھیں

آرزو ہے کہ رہا وادی ایمن دیکھے
عاریت اوسکو عنایت کرو موسا آنکھیں

میر مہدی جنون ولد میر عباس عرف میر مغل فیض آبادی برادر خورد میر رضی رہا شاگرد میر علی اوسط رشک

گروہ غصے سے دکہادے بہت ترسا آنکھیں
ایک عالم وہین کردین تہ و بالا آنکھیں

تجکو دکہلائے اگر وہ گل رعنا آنکھیں
بند ہو جائین تری نرگس شہلا آنکھیں

تونے غصے سے جو دیکھا تو ہوئی جان فنا
ملک الموت ہوئین تیری مسیحا آنکھیں

اوسکا دیدار جو ہوگا تو قیامت ہوگی
ہر بن موے سر ہو وینگی پیدا آنکھیں

جو کڑی ہول گئی دیکھ کی رفتار تیرے
کسطرح جا لگین آہو صحرا آنکھیں

کیا حیا ہے کہ نہ دیکھے کوئی عاشق ہمکو
اس لیے کہتی ہین اوس شوخ کی پردا آنکھیں

| | |
|---|---|
| چاہ بابل جو کبھی اوسی اندہا کہیی | کہتا ہی سحر کی چشمی وہ مسیحا آنکھین |
| الفت چاہ زنخدان جو چہکاتی ہی کوئین | روکی اک پل مین بہا دیتی ہین دریا آنکھین |
| دست رنگین کو جو دزدیدہ نظر سی دیکھین | مہندی کی چور کو سمجھین ید بیضا آنکھین |
| دام مین دانہ بھی ہی ایکی رہائی معلوم | رکھتی ہین خال تہ زلف کا سودا آنکھین |
| میری گھر مین جو قدم رنجہ وہ فرماوین عروج | فرش کی بدلی بچھاوین مین سراپا آنکھین |

مرزا اکبر علی ساحل ولد میر باقر علی خویش منشی محمد حسن کی باشندۂ دہلی شاگرد میر علی اوسط رشک

| | |
|---|---|
| رات دن رہتی ہین محو تماشا آنکھین | کہین آفت نہ کرین پہر کوئی برپا آنکھین |
| ہمسری یار سی گلشن مین کیا کرتی ہی | کور ہو جائین تری نرگس شہلا آنکھین |
| ہر گہڑی یار پہ پڑتی ہی نظر خوف یہ ہی | کہین ایسا نہو کر دین مجہی رسوا آنکھین |
| اتہام گل و نرگس ہی عبث ای گلچین | ہین کسی عاشق مہجور کی یہ وا آنکھین |
| سیر دریا کا ارادہ ہو اگر ای یم حسن | ابہی رو رو کی بہا دیتی ہین دریا آنکھین |
| دیکھہ لیتی مری یوسف کو اگر خواب مین ہی | صاف یوسف سی پہرا لیتی زلیخا آنکھین |
| تیری خوش چشمی کا شہرا جو گیا تا بفلک | ہی یقین دیکھنی آئینگی مسیحا آنکھین |
| شہر مژگان چشم اگر یار کی دیکھی ساحل | پہر دکہائی نہ کبہی نرگس شہلا آنکھین |

خوش وقت علیخان خورشید باشندۂ اکبرآباد نووارد لکھنؤ پہلی شاگرد مرزا محمد رضا برق کی تہی بعد میر علی اوسط رشک کی ہوئی

| | |
|---|---|
| دیکھتی ہین دہن یار کا نقشا آنکھین | آب حیوان کا لگا لیتی ہین چسکا آنکھین |

ترچھی نظروں سے اشارے جو ہوا کرتے ہیں
انہیں باتوں سے ہوا کرتی ہیں سودا آنکھیں

لاکھ منت کروں آنکھوں سے ملوں قدموں سے
نہ اوٹھانا نہ اوٹھانا نہ اوٹھانا آنکھیں

زندہ ہو جاؤں جو دکھلائے جلوہ اپنی
قبر میں ڈھونڈتی ہیں تجکو مسیحا آنکھیں

مردم دیدہ طوفاں کی برائے امید
دیکھلیں چلکے کہیں روضۂ آقا آنکھیں

شیخ کاظم علی قدوائی قیس خلف شیخ وحدت علی باشندہ جگور پرگنہ نواب گنج توابع لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد میر علی اوسط رشک

ہجر خوباں میں بہاتی ہیں جو دریا آنکھیں
کیا ہوئی ہیں اسی دن کی لئے پیدا آنکھیں

دشت غربت میں نہ کس طرح ہو طوفاں برپا
کثرت گریہ سے ہیں غیرت دریا آنکھیں

شعلۂ رو یہ نکا تجس اسی کیونکر نہ رہے
دل پہ داغ ہے داغوں سے سراپا آنکھیں

خواہش دید ہے انکو نہ تمنائے وصال
رکھتی ہیں پیش نظر یار کا نقشا آنکھیں

ترک کیونکر کروں نظارۂ گل و ناصح
کہ بناتی ہیں مری پھر تماشا آنکھیں

چھوڑ کر کوے محبت کو کہاں جاؤں قیس
اور کوچے سے نہیں میری شناسا آنکھیں

مولف تذکرہ سید محسن علی محسن ولد سید شاہ حسین حقیقت شاگرد خواجہ وزیر وزیر اور میر علی اوسط رشک

نزع میں یہ نہیں بے وجہ مری آ آنکھیں
شاید آتا ہے وہ تکتی ہیں جو رستا آنکھیں

منتظر رہنے کی کچھ حد ہے کہیں کیا آنکھیں
وہ نہ آئے تو گئیں دیکھ کے رستا آنکھیں

ہو یہ شرمندہ تری دیکھکے چتون ہم رقص
ساز کے پردے سے ڈھاکے ابھی ہرا آنکھیں

دیکھنا آرزو دید اسے کہتے ہیں
کھولے ہیں حلقۂ آغوش تمنا آنکھیں

ہوگئی ایک نگہ مین مجھی صحت حاصل — گرچہ بیمار ہین لیکن ہین مسیحا آنکھین

کسطرح طایر جان دام بلا سے نکلی — زلف پرپیچ ہی حلقون سی سراپا آنکھین

تجسی ہی جان کدورت نرہی گی باقی — روکی دہو ئین گین غبار دل شیدا آنکھین

طوطیا خاک جو اوس کوچی کی ہو اے حکیم — نکرین عذر کبہی ضعف بصر کا آنکھین

ارشاد علیشاہ سالک خلف محمد علی مرید شاہ افضل حسین عظیم آبادی باشندہ بہوپال تال لکہنؤ مین برای سیر آئی بہت دن مقیم رہی میر بادیعلی بیخود سی انکو مشورہ شعر تہا

مجکو دکہلاتی ہین کیا نرگس شہلا آنکھین — دیکھ ڈالین ہین میری آنکھون نی کیا کیا آنکھین

نرہون مین کبہی نظرون مین حسینونکی ذلیل — چہوڑ دین حسن پرستی کا جو لپکا آنکھین

محو خوبان کبہی کرتی ہین ولاتی ہین کبہی — آفتین لاتی ہین انسان پہ کیا کیا آنکھین

چند روز ہی بہار چمنستان جہان — کہول نرگس کیطرح پہر تماشا آنکھین

دور ہووی یرقان تیرا ہی او نرگس — گرد کہادی تجہی وہ رشک مسیحا آنکھین

ابر کیطرح جو مینہ آنسو ونکا برسا دین — پاٹ دریا کا کرین دامن صحرا آنکھین

ایخدا تیری سوا کچہہ نہ نظر آئی مجھے — اپنی ہی نور سی کر دی مری بینا آنکھین

اب کہلا حال پریشان نظری اسی لک — رکہتی ہین گیسوی پرپیچ کا سودا آنکھین

حکیم سید محمد صادق عرف صادق مرزا صادق ولد حکیم سید محمد حسن خان نبیرہ سید روشن علیخان برادر نواب معتمد الدولہ بہادر باشندہ لکہنؤ مقیم کانپور شاگرد سید بادیعلی بیخود

ہی سبب آنکھہ پہر رہتی نہین دا آنکھین — تاک آئین کرخ پرنور کبہی کا آنکھین

وصل ہی خوب نظارے رخ انور کی کرین | آج ہر گز نہ کرین فکر غم فردا آنکھین
سر مژگان جو تجھی دیکھ کی جھک جاتی ہین | سجدے کرتی ہین مری ابروی ترسا آنکھین
نہین ہو جبہ یہ دزدیدہ نگاہین ہر سو | کچھ نہ کچھ کرتی ہین غیرون سی اشارا آنکھین
تو سراپا چمن حسن ہی ای رشک بہار | رخ ہی گل سرو ہی قد نرگس شہلا آنکھین
رشک اسی کہتی ہین آتا ہی تصور جو ترا | مردم چشم سی ہی کرتی ہین پردا آنکھین
خوب ہم دولت دیدار کسی دن لوٹین | ایک مدت سی یہ رکھتی ہین تمنا آنکھین
رخنہ انداز ہوئی حسرت دیدار ای ضبط | جھانکنی تاکنی ہی ہو گئین سوا آنکھین

شیخ قادر علی موجد ولد شیخ چراغ علی باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد خواجہ وزیر وزیر

کیا کہون جوشش گریہ ہی ہین کیا کیا آنکھین | ابر ہین نہر ہین تالاب ہین دریا آنکھین
نظر پاک سی دیکھا جو اونہین کہنی لگی | ہو تو انسان مگر پائین فرشتا آنکھین
وعدہ وصل بہانی ہی یقین ہو کیونکر | اجی پتیا ئی جہپی ہاے جو اندہا آنکھین
آنکھین وا کر کی کرو بند تو پہلی یہ کہون | گل نرگس تہین مگر ہو گئین غنچا آنکھین
دید ابرو کی ہوس ہی تو خدا کی گھر مین | توڑ کر تار نگہ باندہ دین چلا آنکھین
چھوڑنا اپنی نہ عادت وہ ستمگاری کی | صلح کی وقت بہی غمزی سی لڑانا آنکھین
دیدۂ جوہر شمشیر نہ کیونکر گھوری | ڈالتی ہین تری تلوار پہ ڈورا آنکھین
گر تصور مین بہی آتی سی حیا ہو تمکو | کر لین دامان نگہ کا ابھی پردا آنکھین
حسرت دید ہی موجد انہین محسن کیطرح | رو کی سوتی مین بہا دیتی ہین دریا آنکھین

خود نما غیر سے امداد نہ چاہیں زنہار
خواب نرگس کو میں چھوڑ دیکھ کے بیدار ہوا
ناتوان میں ہے مہ و اے شک چمن گلشن میں
اے مہ حسن گیا غسل کو تو جب پئے دید
دید نے بزم خرابات جہان ہے بیخود

ولہ

کشتہ دید جو کرتی ہیں کبھی چار آنکھیں
آفت عشق میں کیتی ہیں گرفتار آنکھیں
حسرت دید میں اسدرجہ ہوئیں زار آنکھیں
رو کی طوفان بپا کرتی ہیں ہر بار آنکھیں
اسقدر ڈھونڈہتی ہیں آنکھیں تجھی او بیدید
پھر گئیں مثل مژہ کر کی ہمیں گشتہ دید
دم بدم حسرت دیدار سے کہتے ہے
شوق نظارہ حشر کا نکا ہوا پھر سے غدا
دید بازیکا مزا لوٹ لیا خاطر خواہ
دم نظارہ بھی جی بھر کی نہ دیکھا انکو
آنکھ بد بینونکی پڑتی ہے مجھے خوف ہے یہ
یہ مثل وہ ہے ہے آنکھ کی بہونکی آگی

کبھی مژگانکی زبان سے ہوں گویا آنکھیں
عقدہ دلکی طرح ہو نسکیں وا آنکھیں
کبھی نرگس کو نہ بہولی سے کہا نا آنکھیں
ہو تیں دریا میں حبابونسے ہویدا آنکھیں
کبھی جام کی مانند ذرا وا آنکھیں
لال ہو جاتی ہیں غصے سے وہ خونخوار آنکھیں
دو بلائیں ہیں مری جانکو اے یار آنکھیں
تو ڑسکتی نہیں اب آنسوؤں کا تار آنکھیں
آج کل نام ڈبونی کو ہیں طیار آنکھیں
پائے نظارہ سے ہیں مائل رفتار آنکھیں
ہم نہ سمجھی تھی کہ چل جائینگی وہ خونخوار آنکھیں
گہو ستی خواب نہیں ہوتیں اگر چار آنکھیں
لی چلیں پھر طرف وادی پرخار آنکھیں
چکھ چکیں چاشنی شربت دیدار آنکھیں
دو کیا تیغ نگہ نے جو ہوئیں چار آنکھیں
پھر حرارہ نہ کہیں لائیں وہ بیمار آنکھیں
مجھسے کرتی ہیں شکایت کی جلا آنکھیں





جواہر سنگھ جوہر خلف اِی بختاور سنگھ برادر عمزادی صاحبرام قوم کایتھ باشندہ لکھنو صاحب دیوان فارسی و ریختہ فارسی مین شاگرد ناطق اردو مین خواجہ وزیر وزیر

پھیر لین ہو کی خفا کس لئی ای یار آنکھین
کیا کیا مینی ذرا مجہ سی کرو چار آنکھین

نقد دل چھین لیا جنسی معین چار آنکھین
رہزنی قہر کی کرنی لگین ای یار آنکھین

اوس مسیحا سی جو ہوجائین کبھی چار آنکھین
کہولدی گل کی بہوش نرگس بیمار آنکھین

کون مانع ہی جو دیتی یہ نہین مژدہ وصل
ہین سخنگو تو کرین شوق سی گفتار آنکھین

تم وہ قاتل ہو کہ جلاد فلک تھرائی
سرخ دیکھی جو دم نشادہ خونخوار آنکھین

سیر کی آنکھون مین اون آنکھونکی حیا پھرتی ہی
پھر دکہائی مجھی شرمائی ہوئی یار آنکھین

روبرو آپکی کیا یوسف مصری کی بساط
سر بازار بچہاتی ہین خریدار آنکھین

دیکھتی پھر وہ لڑی اوس در دندان سی نگاہ
کیا عجب ابکی برس پھر ہون گہربار آنکھین

شرم سی گھر مین یہ ڈرتی ہین کوئی بیکہ نلی
کہین پیدا نکرین روزن دیوار آنکھین

آپ سی اپنا مداوا بھی نہین ہو سکتا
کیسی عیسی ہو کہ جب دیکھو ہین بیمار آنکھین

تلخئی ہجر تصور مین بھی آئی جو نظر
محو نظارہ کی کڑوا گئین ای یار آنکھین

دیکھی بعد فنا کیا یہ دکہائین جوہر
لیچلین ساتہ مری حسرت دیدار آنکھین

جانکی پرشاد مریخ تخلص ابن جگل کشور ساکن فرخ آباد وارد لکھنو شاگرد نواب عاشور علیخان بہادر

نظر آتی ہین اگر آپ کی بیمار آنکھین
کاوش غم سی یہان بہی ہین جگر افگار آنکھین

نظر آتین جو جبین یار کی بیمار آنکھین
ملک الموت نی لین آکی ہین چار آنکھین

شوخ چشمی سی چکار و نکو وہ ہمکاتی ہین
دیکھیو ہمسی بلانا نہ خبردار آنکھین

تاک لیتی ہین نظر باز ہین ہم بھی صاحب
دل چرایا ہی چراتی ہو جو ہر بار آنکھین

پیار سی دیکھتا ہون مین تو وہ فرماتی ہین
دیکھیو کیسی ہوتی ہین گنہگار آنکھین

چوم لین کیونکہ وہ آئنی مین آنکھین اپنے
لب مسیحائی کرین گی کہ ہین بیمار آنکھین

یہ مرا دامن تر دامن گلچین ہوگا
رنگ لائین گی ابھی تو مری خونبار آنکھین

مرغ دل انسی کسی طرح نہین بچ سکتا
کہین شاہین شکاری ہین طیار آنکھین

چشم مخمور ہین ساقی کی یہ کیفیت ہے
نشی مستون کی دوبالا ہون جو ہون چار آنکھین

بن گیا پنجہ مژگان ہی مرا دست دعا
رکھتی ہین مہر بہت حسرت دیدار آنکھین

## میر مہر علی انس خلف میر مستحسن خلیق مرثیہ گو بن میر حسن صاحب مثنوی بدر منیر باشندہ لکھنؤ شاگرد

اوسکی دیدار کی رہتی ہین طلبگار آنکھین
آشنا خواب سی کیا ہون گی بیمار آنکھین

دیکھو دکھلاو خفا ہوگی نہ ہر بار آنکھین
اب کبھی بزم مین ہین تو گنہگار آنکھین

نہ ملائی کبھی اوس ترک سی ہشیار آنکھین
تیغ سی وہ بھی کریگا جو ہوئین چار آنکھین

تو قسم وصل ہو جو کبھی ہمکو نصیب
اک نظر دیکھنی کی تو ہین گنہگار آنکھین

مرگئی جاگتی ہی جاگتی فرقت مین مرے
سوئین اب چلکی بہت رہ چکین بیدار آنکھین

رخ روشن کو نہ دامن مین چھپاؤ [illegible]
اب نظر بھر کی جو دیکھین تو گنہگار آنکھین

کبھی حیرت نہ گئی دیدۂ تصویر کی شکل
جیسی ہین عاشق آئینہ رخسار آنکھین

دیکھیو صاف مین کہتا ہون لڑاتی ہو گی
آپ غیرون سی لڑائین گی جو ہر بار آنکھین

رشید الدولہ ناصر الملک محمد جعفر علیخان بہادر عرف چھوٹی آغا رستم جنگ قمر تخلص خلف الرشید مظفر الدولہ ظفر الملک محمد ذکی علیخان بہادر غالب جنگ باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد مولوی محمد بخش شہید

| | |
|---|---|
| نرگس سے تکی ہین تری او بت عیار آنکھین | دل ہی قابو مین تہین ہین جیسی ہمین چار آنکھین |
| کیا بیان کیجیی اوصاف تمہاری صاحب | ہو طرحدار نہ کیونکر ہون طرحدار آنکھین |
| جو سزا دیجیی ایجان روا ہی لیکن | میری تقصیر نہین ہین یہ گنہگار آنکھین |
| انکو آہو کہون بادام کہون یا نرگس | سچ بتا کیا کہون کیا ہین تری دلدار آنکھین |
| مرض ہجر مرا خاک ہوا اچھا تم سے | خود مسیحا ہوا ہی اور ہین بیمار آنکھین |
| باغ مین نرگس شہلا جو نظر آتی ہے | یاد آجاتی ہین مجکو تری ہی یار آنکھین |
| ایک دم بھر نہین ہوتی ہین فراموش مجھے | سامنی آنکھونکی پھرتی ہین تری یار آنکھین |
| دختر رز یہ مری آنکھ نہین پڑتی ہے | کیون دکھاتا ہی مجھی ساقی میخوار آنکھین |
| تیری آنکھین ہین کہ یہ سحر مجسم ہی صنم | دین و دنیا سی گئی جبسی ہوئین چار آنکھین |
| نہین معلوم کہ کیا سحر ہی جتون ہین بھرا | جب قمر آنکھ ملی ہوگئین بیمار آنکھین |

میر آغا حسن عرف میرن صاحب نامی تخلص ولد میر بندہ حیدر اولاد مین میر ابو تقی خراسانی کی باشندہ لکہنو شاگرد نواب عاشور علیخان بہادر

| | |
|---|---|
| لذت نشا سی واقف نہین ہشیار آنکھین | چشم ساقی کو ہوئین دیکھ کی سرشار آنکھین |
| دل چرا لیتی ہین فن دیدہ نگہ سی و ترک | جان نثار ونکی ہوئین دیکی آزار آنکھین |
| ساکن دشت ہی دیوانونکی صورت نامی | ڈرن سی آہو وحشی سی ہین چار آنکھین |

کرونگا آنکھ حیرانی کی اسسیکڑون شکوی — کبھی تو ہونگی مری اور اوسکی چار آنکھین
یہ جوش ہی غم مہرور کا دل ہو اٹہہ — کہ شمع ساں ہی ظاہر ہین اشکبار آنکھین

شیخ امانعلی سحر ولد محمد امین باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد رشید فتح الدولہ مرزا محمد رضا خان برق

| | |
|---|---|
| تمہین ابرو نہی یار آنکھین | دو کیا ہو گئین جو چار آنکھین |
| وہ کہہ ہی ہین چمن مین نرگس کی | ایک تتلی ہی اور ہزار آنکھین |
| مشق اگر صاف ہو تصور کی | روز دیکھین ہیانہ بار آنکھین |
| کیون تصور مین یار کو گہورا | وا ابھی ہین تصور دار آنکھین |
| وہی تیغ نظر کا عالم ہے | ابتک ہی ہین ہزار بار آنکھین |
| دیکھنا ہی ہانکا ہی عالم | وار مین گی تہ غرار آنکھین |
| برق کی ہم ہین دیکھنی والی | ابر تر کی ہین یادگار آنکھین |
| نہین بجہتی سحر لگی دل کی | پھر یہ کیسی ہین اشکبار آنکھین |

محافظ دفتر کلکٹری ضلع الہ آباد میر علی سجاد سجاد خلف میر حیدر علی باشندہ موضع کھرا پرگنہ علیہ توابع ضلع مذکور صاحب دیوان شاگرد میر علی اوسط رشک

| | |
|---|---|
| اودس سے نہین جیسی چار آنکھین | کس درجہ ہین اشکبار آنکھین |
| صدقی تری قد پہ لاکھون خوش قد | آنکھون پہ فدا ہزار آنکھین |
| گلرنگ ہین آستین و دامن | دکھلاتی ہین کیا بہار آنکھین |
| دو دن مین یہ گہٹ گئی محبت | کرتی نہین مجہسی چار آنکھین |

| | |
|---|---|
| آج کل ہی شرف کوچۂ جانان حاصل | اپنی تلووں سی ملون کیون نہ مکرر آنکھین |
| سخت جان میں ہون کہ دشمن بہی تماشائی ہی | بن گیا ہی ہمہ تن جوہر خنجر آنکھین |
| آتش عشق کی گرمی سی ہوئی خشک آنسو | ایک قطرہ بہی نکالا نہ ہوئین تر آنکھین |
| کیا جمال آپ کو خالق نی عطا فرمایا | دید بازی سی ہماری ہین منور آنکھین |
| منتظر شام سی ہین سنگ دلی خوب نہین | آ دو پہر کی ہوئی ہین مری پتھر آنکھین |
| اور عالم مین نہین ہی کوئی پامال نگاہ | جب تب تری نکلتی ہین ہمی پر آنکھین |
| ترچھی نظرون سی نہ دیکھو سبہی مرجاو نگا | او ستمگر نہ ہون مشہور ستمگر آنکھین |
| ای رسول عربی ہی یہ ہی شرف کی دعا | اور امت سی نہ جھپکین دم محشر آنکھین |

رای دولت رای شوق ولد رای شیو سنگہ باشندہ لکہنؤ محلہ اشرف آباد شاگرد منشی بینی لال زار

| | |
|---|---|
| یاد دندان ہین ہین جانب اختر آنکھین | کیا کہون بند ہوئین رات نہ دم بہر آنکھین |
| شوق دیدار سی از بسکہ ہین مضطر آنکھین | ہین کبہی گہر کی طرف اور کبہی باہر آنکھین |
| تہا زبس پیش نظر اوس رخ روشن کا خیال | ہم لڑاتی ہی خورشید سی ان پر آنکھین |
| نہین معلوم ترے طالب دیدار کو آہ | خواب کیا چیز ہی لگ جاتی ہین کیونکر آنکھین |
| دیکہ لی شوق ذرا گلشن عالم کی بہار | بند ہو جائین گی اک روز مقرر آنکھین |

مرزا محمد ذکی رشید ولد مرزا مہدی برادر زادہ مرزا حاجی قمر باشندہ لکہنؤ شاگرد مولوی محمد بخش شہید

| | |
|---|---|
| سرمہ دیگر نہ دکہا مجکو ستمگر آنکھین | ذبح کرتی ہین مجہی ہین تری خنجر آنکھین |
| جہپ جاتی ہی خجالت سی چمن مین نرگس | ابہی اگر جو دکہائی وہ گل تر آنکھین |

| | |
|---|---|
| جسنی دیکھا رگ جان چھد گئی مذبوح ہوا | واہ کس نوک کی ہین صورت نشتر آنکھین |
| ہجر تھا کل پڑ ہوا ب وصل کی تاریخ اشوق | آج کب ڈھونڈین گی صورت دلبر آنکھین |

مرزا احسن جو مرزا حسن دہلی ہین داروغہ سرکار محمد یونس خواجہ سرا کی تھی لکھنو مین مرزا حسن رضا خان جو نائب نواب آصف الدولہ کی تھی اونکی رفاقت مین بسر کی الہ مرزا عبد الرحمن خان صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| کل جو اوس شوخ نی سر مکہ ہو لڑائین آنکھین | برق نی ابر کی چادر مین چھپائین آنکھین |
| شوخ چشمی پہ گھمنڈ اپنی نہ کیجیو نرگس | آنکھین کھل جائین گی جب اوسنی دکھائین آنکھین |
| دوس دون کسکو نہین اتنی مین کسی کی تقصیر | آفتین دل پہ مری پھیری ہی لائین آنکھین |
| ملگئی خاک مین ہم پر ہی اوس ظالم نے | نہ ملائین نہ ملائین نہ ملائین آنکھین |
| کل عجب طرح سی تڑپی تھا تری کوچی مین | دیکھ کر حال کو احسن کے بھرائین آنکھین |

درویش مشہور و معروف خواجہ حسن مغفور حسن خلف خواجہ ابراہیم نبیرہ خواجہ کہاری علیہ الرحمہ باشندہ لکھنو صاحب دیوان ہر مقطع مین نام معشوقہ مجازیکا دو معنی مین لاتی ہین شاگرد مرزا جعفر علی حسرت

| | |
|---|---|
| اوسکی جب جوش سی مستی کی جھپک آئین آنکھین | شرم سی پھر نہ اوٹھائین یہ جھکائین آنکھین |
| جان بخشی کو نہ آیا وہ دم نزع حسن | اوسنی اسوقت مین بھی ہم سی چھپائین آنکھین |

فاضل یکتا ہوسی مین مبتلا مولوی مظہر علی حضوری باشندہ دیوا جہانگیر آباد

| | |
|---|---|
| کل جو غصی سی مجھی اوسنی دکھائین آنکھین | روتی روتی مری آشوب کر آئین آنکھین |
| ایک لمحہ بھی کبھی آنکھ نہ لگتی دیکھی | کیا برا وقت تھا جب تجھسی لگائین آنکھین |

نواب محبت خان شہباز جنگ مرحوم محبت خلف حافظ الملک حافظ رحمت خان صوبہ دار

آئی بالین پہ تو دامن سی چھپائین آنکھین
قطری آنسو کی شرر دل کی حرارت سی ہوی
انہین چنگاریون نی میری جلائین آنکھین

شاعر زمانہ ماضی ماہر علم ریاضی میر ناصر جان مرحوم **مخزون** ولد سید محمد نصیر نبیرہ سجادہ نشین حضرت خواجہ میر درد علیہ الرحمۃ باشندۂ شاہجہان آباد

| | |
|---|---|
| جھوٹ ہی اور سی کب ہیں اڑائین آنکھین | تمنی بیفائدہ رو رو کی سجائین آنکھین |

مولوی قدرت اللہ مرحوم **شوق** باشندۂ صحیح سو ضلع سنبھل مراد آباد ایک دیوان ایک تذکرہ

| | |
|---|---|
| خالی رہتی ہین جس دن سی لگائین آنکھین | شوق جب یاد کیا اونکو بہر آئین آنکھین |

حکیم محمد علی مرحوم متخلص **علی** ولد حکیم غلام حیدر باشندۂ لکھنو او بیشتر مشہد مقدس مین رہی اہل علم ہوئی شاگرد

| | |
|---|---|
| کیسی اس دل نی یہ آفت مین پہنسائین آنکھین | خالی ہوتی نہین پانی سی بہر آئین آنکھین |
| آمد آمد جو سنی تیری نظر بازون نی | شوق مین دید کی باہر نکل آئین آنکھین |

حکیم میر انشاء اللہ خان مرحوم **مصدر** باشندۂ شاہجہان آباد والد میر انشاء اللہ خان انشا

| | |
|---|---|
| دیکہ ذرا دیدہ نگہ سی جو چہپائین آنکھین | جو زخمون مین ٹپی لگی بہر آئین آنکھین |

شاعر نامی میر غلام حسین مرحوم **ضاحک** ولد میر عزیز اللہ دہلوی میر حسن انکی بیٹی ہجو کرتی لکھتی ہین کہ ایسے ظریف تہی کہ کوئی غزل ہزل سے خالی نہین مرزا رفیع کی ہجو خوب کہی اور بہت ہی گو تہی کلام انکا سوائی تذکرون کی نظر مولف سی نہین گذرا

| | |
|---|---|
| جیسی اوس طفل پری وش نی چہپائین آنکھین | بس مرا کچہ نہ چلا رو کی سجائین آنکھین |

مرزا جان **طپش** باشندۂ دہلی مقیم لکھنو حسب الطلب نواب گورنر کلکتی کو گئی تہے بعد مراجعت عظیم آباد مین رہی ہین سے راہی ملک عدم ہوئی صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| باغ عالم مین جو اوس شوخ نی پائین آنکھین | پوچہو نرگس سی کہ ایسی نظر آئین آنکھین |

نظر مہر سی تمنی جو ملا ئین آنکھین
ہمنی درگاہون مین چاندی کی چڑہا ئین آنکھین

تیری خوش چشمی کا افسانہ سنا جب مین نے
حسرت دید مین باہر نکل آئین آنکھین

تیری آنکھون کا جو مین دیکھنی لاتہا مضمون
حور جنت سی بہی مین نی ملا ئین آنکھین

ہو کی بیہوش نہ مین پہ مین گرا مثل کلیم
تیری جلوی کی ذرا تاب لا ئین آنکھین

مول لی ساری خدائی سی لڑائی ہمنے
دیکھنی آپ نی حسد نسی لڑا ئین آنکھین

میری یوسف نی جو دیدار دکہایا کامل
جوش رقت سی ہمارے اوبل آئین آنکھین

نواب احمد حسن خان عرف احمدی صاحب جوش خلف نواب مقیم خان مقیم فارسی گو اولاد مین حافظ الملک حافظ رحمت خان صاحب والی بریلی کی مقیم لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد نواب ظفریاب خان راسخ

ہمسی اوس ترک نی جسوقت لڑا ئین آنکھین
زخم وہ دل پہ لگا بس کہ بہر آئین آنکھین

سیر کرنی جو گیا باغ مین وہ رشک چمن
دیکھکر شرم سی نرگس کو جہکا ئین آنکھین

یہی منشا ہی لڑائی کا ہماری تیری
سر بازار جو غیرون سی لڑا ئین آنکھین

گر پڑی دشت مین غش کہا کی ہزارون آہو
ایک صیاد نی جب اپنی دکہا ئین آنکھین

زندگی جوش کی معلوم نہین ہوتی ہے
ابتو اوس قاتل عالم سی لڑا ئین آنکھین

مرزا علی بہار خلف مرزا حاجی بیگ باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد میر علی اوسط رشک

اوس سہی قد کی جو بگڑی نظر آئین آنکھین
ہو گیا حشر قیامت نی دکہا ئین آنکھین

شاخ صندل مین نمایان گل بادام ہوئی
ہمنی اوس لف سیہ سی جو لگا ئین آنکھین

کھینچی اس نقشی سی مجہ کشتۂ دیدار کی شکل
پہلی تصویر سی مانی نی بنا ئین آنکھین

باغ مین تونی جو نرگس سی ملائین ہین آنکھین
ہمنی اس رشک سہی قد کی سجائین ہین آنکھین

دل جو ملجای تو ہی آنکھ ملانی کا مزا
اس سی کیا ہوتا ہی گر تمنی ملائین ہین آنکھین

بعد مردن بہی کدورت نگئی دل سی ترے
کہری خاک سی بہی تجہ نی چرائین ہین آنکھین

دو گہڑی بہی نرہا پاس ہمارے وہ بت
ہمنی تلوون کی تلی لا کے بچھائین ہین آنکھین

چاہئیی آدمی کو دیکھی بھلا اور برا
ای سپہر اس لئی خالق نی بنائین ہین آنکھین

الملخطہ نواب محمد باقر خان باقر خلف نواب ظہیر الدولہ غلام یحیی خان بہادر دستور اعظم حضرت محمد علی شاہ بادشاہ باشندۂ لکھنؤ شاگرد خواجہ وزیر وزیر

غیر کی کہنی سی گو اوس نی چرائین ہین آنکھین
ہو گئی صلح جو اکبار لڑائین ہین آنکھین

شعلۂ رخسار ونکی جا جا کی کئی نظارے
ہمنی خود دیدہ و دانستہ جلائین ہین آنکھین

طالب دید جو معمار صنم نے جانا
گل نرگس کی جگہ میری بنائین ہین آنکھین

کشتۂ دیدۂ دلدار جو سمجھی مجہکو
آہوون نی مری تربت پہ چڑہائین ہین آنکھین

اپنی دیدار کی طالب سی نہو آزردہ
دیکھنی کی لئی خالق نی بنائین ہین آنکھین

اور کیا تم سی کوئی یار توقع رکھی
ایک بوسی کی لئی تمنی چرائین ہین آنکھین

بوسۂ چشم کبہی ہمنی جو مانگا باقر
یار نی چین بہ جبین ہو کی کہائین ہین آنکھین

نور الاسلام مرحوم منتظر خلف فیض علی شاہ عزیزون مین حضرت بدر علی شاہ کے باشندۂ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد نامی غلام ہمدانی مصحفی

اور خوش چشم کی لگنی نہ ہین پیاری آنکھین
ہمنی تو دیکھی ہین ای جان تمہاری آنکھین

چاہ اوس غیرت یوسف کی ہی چہی دلکو مری ... اشک سو توکی طرح رکہتی ہین جاری آنکہین

مسکرا کر جیسی دیکہا اوسے تسخیر کیا ... پتلیان سحر کی رکہتی ہین تمہاری آنکہین

نگہ یار سی کہلتا ہی مرا غنچہ دل ... رکہتی ہین کیا اثر باد بہاری آنکہین

ہی تصور جو کسی سرو روان کا مجہکو ... آبجو رکہتی ہین اسواسطے جاری آنکہین

اک نگہ مین کیا مجروح مری دلکو حنا ... تیر ہین برچہی ہین یا تیری کٹاری آنکہین

نواب محمد حسن خان مشک خلف نواب محمد مرزا اولاد مین نواب شجاع الدولہ بہادر کے باشندہ لکہنو شاگرد مرزا باقر ادراک مرثیہ گو اور ادراک شاگرد خواجہ وزیر وزیر کے ہین

کیون نہون ہمکو دل و جان سے پیاری آنکہین ... چشمہ نور ہین یہ دونو تمہاری آنکہین

دیدہ دل مرا اوسوقت لہو روتا ہے ... یاد جب آتی ہین ای جان تمہاری آنکہین

اسقدر روی کہ آخر کو تری فرقت مین ... او مسیحا ہوئین بیمار ہماری آنکہین

زلف سنبل ہی دہن غنچہ ہی شمشاد ہی قد ... نرگس خلد سی بہتر ہین تمہاری آنکہین

تیر مژگان کی لگی زخم ہزارون دلپر ... لڑ گئین آنکہونسی جسوقت تمہاری آنکہین

پردی پڑ جاتی ہین غفلت کی مری آنکہون پر ... سحر کیا کرتی ہین ای جان تمہاری آنکہین

کہتی ہین تیوری بدلکر ادہر کو دیکہو ... مشک کیون وفی سی ہین سرخ تمہاری آنکہین

سید آغا حسن امانت خلف میر آغا باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد میان دلگیر مرثیہ گو

جیسی دیکہی ہین صنم ہمنی تمہاری آنکہین ... پہوٹ جائین جو لگین سیج وہین ہماری آنکہین

آنکہین ملنی لگی تلوونسی جو اونکی نرگس ... بولا جہنجلا کی قدم پر سی اوٹہا ری آنکہین

روتی روتی ہجر مین بی نور آنکھین ہوگئین
رفتہ رفتہ صورت ناسور آنکھین ہوگئین

ضعف سی طاقت نہین بینور آنکھین ہوگئین
دست و پا بیکار ہین معذور آنکھین ہوگئین

فرقت ساقی مین مژگان دار بست تاک ہین
آنسوونسی خوشہ انگور آنکھین ہوگئین

کن نشیلی انکھڑیونسی لڑگئی گلشن مین آنکھ
بلبلو نرگس کی کیون مخمور آنکھین ہوگئین

تار سان فرقت مین نالان ہی مرا تار نگاہ
دیکھہ مطرب کا سۂ تنبور آنکھین ہوگئین

دیکھکر مین گرپڑا غش کہاکی موسی کی طرح
میری خاطر اوسکی برق طور آنکھین ہوگئین

لوٹ لیتی ہین متاع دل ہر اک انسان کا
اس لیی رہزن تری مشہور آنکھین ہوگئین

خانہای چشم مین یہ سیم بر رہنی لگی
ہم فقیرونکی تو ذی مقدور آنکھین ہوگئین

دیکھکر آنکھین تری پیدا ہوا آزار دید
مثل نرگس میری ہی رنجور آنکھین ہوگئین

صورت مژگان پہری ہتی ہین کیون مست و ناز
حسن کی نشا سی کیا مغرور آنکھین ہوگئین

شیشۂ دل سنگ الفت نی کیا پاش چور چور
نشئہ می سی جو اوسکی چور آنکھین ہوگئین

تیر مژگان کی تصور نی مشبک کردیا
صاف شکل خانۂ زنبور آنکھین ہوگئین

ایسی کین تیغ نگہ سی تونی خون ریزیان
قاتل ظالم تری مشہور آنکھین ہوگئین

چہوڑا شہباز نظر کو جب مری صیاد نی
صید کی خاطر قلق عصفور آنکھین ہوگئین

فتح الدولہ بخشی الملک مرزا محمد رضا خان بہادر برق خلف مرزا کاظم علی صالح باشندۂ لکھنو صاحب دیوان شاگرد

ای پریرو شکل رستم سور آنکھین ہوگئین
اڑگئی تیری آنکھہ سی مشہور آنکھین ہوگئین

جبسی دیکھا ہی تجھی ملتا نہین ہرگز دماغ
تیری آنکھونکی طرح مغرور آنکھین ہوگئین

[illegible]

پونچھون جو نجف کو کہون خونابہ بہا کر
لائین ہین پئی نذر عقیق یمن آنکھین

ہوتی نہ ولا شاہ ولایت کی جو دلمین
پاتا نہ مہ و مہر کی چرخ کہن آنکھین

دکھلا دو مجھی چہرۂ پر نور دم نزع
روشن کرو یا شاہ غریب الوطن آنکھین

رو رو کی غم شاہ مین ہر اشک کی بدلی
کیا جمع کیا کرتی ہین در عدن آنکھین

ظاہر ہی یہی ہر بن مو سی کہ پئی دید
رکھتا ہی مرا شوق سی ہر عضو تن آنکھین

یا شاہ نجف ہی تمہی دیدار کا یہ شوق
بھرتی ہین سدا صورت چرخ کہن آنکھین

اس بلبل دلکو یہ تمنا ہی شب و روز
روضی سی ملین یا شہ گلگون کفن آنکھین

دکھلا ہیی اپنا رخ پر نور خدارا
اب ڈھونڈھتی ہین یا شہ خیبر شکن آنکھین

دن رات دعا ہی حسن خستہ ہی یا رب
دیکھین لحد پاک حسین و حسن آنکھین

سید محمد حسین گریان خلف سید حسین علی سوزان پوتی میر اکبر علی برچھیت کی باشندہ لکھنو

غیرون سی لڑاتا ہی بہت گلبدن آنکھین
مجھسی بھی ذرا چار کرا و سیمتن آنکھین

منظور ہی اوسکی رخ روشن کا نظارا
ہون جسم پہ یا رب عوض مو ئی تن آنکھین

ہم آئی تو چلمن مین لگا دی گل نرگس
در پردہ دکھاتا ہی وہ رشک چمن آنکھین

یون ترچھی نگاہو نسی مجھی دیکھ نہ او ترک
ابرو ہی کشیدہ سی کرین بانکپن آنکھین

تم سیر کو آؤ تو نہ پھولا وہ سمائی
لیکر گل نرگس سی بچھائی چمن آنکھین

یون وصل کی شب آنکھین چراتی ہین وہ ہمسی
شرماتی ہی اکرتی ہین جیسی دولہن آنکھین

آئینہ جو آگی ہی تو خود محو ہوا ہے
پھرون ہی اوٹھاتا نہین وہ سیمتن آنکھین

[illegible]

نعیم اللہ خان نعیم دہلوی شاگرد حاتم

حاتم تخلص شیخ ظہور الدین عرف شاہ حاتم مرحوم

فرزند خوانا بہ شاہزادی جیہ سلطان بیگم صاحبہ سید نصر الدین عرف میر نواب نواب
ولد حکیم میر علی جان بن حکیم میر مہتاب خان باشندہ دہلی مقیم بنارس شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

نہیں ہین نشا جرات سہی وس قاتل کی آنکھین
دلا خون ہی عاشق کا رکہتی ہین خیال آنکھین

مری آنکھون مین کب تیر سے سوا کوئی سماتا ہی
تصور ہی ترا تیرا ہی کہتی ہین خیال آنکھین

مجھی جنت مین کب بہایا خرام ناز حورونکا
وہان بہی دیکھنا چاہین گی وس مہوش کی چال آنکھین

تو اے خورشید رو جب دم سوار اسپ تازی ہو
ملی گہوڑی کی نعلون سی تی کر لال آنکھین

تمنائی وصال یار ایسی ہی سبہی مجھے یارو
پس از مردن ہین گی ڈہونڈہتی نور وصال آنکھین

لب معشوق دلبر عاشقون کی آگی ہوتی ہین
مگر نواب اوسکی کہتی ہین نیر ونکی بہال آنکھین

اجودہیا پرشاد سحر پسر رام دیال دیوان اعتماد الدولہ میر فضل علیخان باشندہ
لکھنؤ شاگرد کپتان مقبول الدولہ مرزا مہدی قبول

سمایا جبسی کہ وہ نونہال آنکھون مین
رہا نہ سرو وچمن کا خیال آنکھون مین

خیال عارض گلرو مین شعلی وٹہتی ہین
اوڑاتی رہتی ہین ہم غم سی لال آنکھون مین

تصور کمر یار مین ہین اشک رواں
کہٹک ہو کیون جو نہ پڑ جای بال آنکھون مین

عجب ہی چشم فسون ساز یار کی گردش
پہرا ہی کرتی ہی آہو کی چال آنکھون مین

بساط فتنہ دکہائین جو تیری مردم چشم
بتائین شاطر گردون کو چال آنکھون مین

اسیر دیدہ جانان ہین سبکی طایر دل
نہین یہ نشاء کی ڈوری ہین جال آنکھون مین

نظر جو آئین گی حورین بہشت مین پس مرگ
پہریگا آپ کا حسن و جمال آنکھون مین

لگ گئیں تم سی جو آنکھیں ہو گئی ہیں یا صلح — کھینچی دو تین یا تین چار آنکھیں ہو گئیں

کشتی می لیکی ای ساقی پہنچ بہر خدا — بی تری محفل میں دریا بار آنکھیں ہو گئیں

ہی تصور بسکہ آنکھوں میں خط رخسار کا — آئینی کیطرح جوہر دار آنکھیں ہو گئیں

ای بت کافر ہی بس بی عیب ذات اللہ کے — لب ہی عیسی ہو ہی بیمار آنکھیں ہو گئیں

بہ گئیں پلکیں بہ تک خس سی اشکوں کی ساتھ — ابتو نظروں میں گل بیخار آنکھیں ہو گئیں

میری پاؤں کی طرح ہیہات اب گردش میں تیز — کسکی ہی وارفتہ رفتار آنکھیں ہو گئیں

لخت دل یاقوت ہیں آنسو ہیں موتی آبدار — آؤ دیکھو جوہری بازار آنکھیں ہو گئیں

دو تو ہیں چشم سخنگو گر نہیں ہی اک دہن — چپ رہی قابل گفتار آنکھیں ہو گئیں

عشق پنہان دیدہ گریان نی ظاہر کر دیا — ہنسنی کی جا ہی لب اظہار آنکھیں ہو گئیں

ابلق چشم صنم کس ناز سی گردش میں ہے — خوب کاوی ہوتی ہیں ہموار آنکھیں ہو گئیں

ہر کسی پی آنکھ جب ڈالی گلو تھی صاف پر — ہنسکی فرمایا گلی کا ہار آنکھیں ہو گئیں

تول لیتی ہیں سدا نظروں میں جنس حسن کو — پلہ میزان مری ای یار آنکھیں ہو گئیں

ہی تصور روز و شب کسکی طلائی رنگ کا — چشم نرگس کیطرح زردار آنکھیں ہو گئیں

کہتی ہو سب دیکھتی ہیں تیری نظروں سی مجھی — سچ کہو اغیار کی بیکار آنکھیں ہو گئیں

ای خدا شاہد ہمارا ثم وجہ اللہ ہے — جب نگہ کی بت پہ تجھسی چار آنکھیں ہو گئیں

ایسا انکو بنایا عشق تیر یار نے — ہیں سری تار نگہ سوفار آنکھیں ہو گئیں

پیش نرگس ملتی پھیلائی ہیں شاخوں نی درخت — کسکو دیکھیں گی حجاب کار آنکھیں ہو گئیں

اسقدر وارفتۂ رفتار آنکہین ہوگئین

اسقدر محو جمال یار آنکہین ہوگئین

نرگس بیمار کی بیمار آنکہین ہوگئین

جواہر سنگہ جوہر ولد بختاور سنگہ راقم باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان ہندی و فارسی شاگرد خواجہ وزیر

| | |
|---|---|
| اک پری سے جب دو دن چار آنکہین ہوگئین | آٹہ آٹہ آنسو رو دی کو طیار آنکہین ہوگئین |
| دلکو دو ٹکڑی کیا جب چار آنکہین ہوگئین | بارہ کا ڈورا آنکہ تلوار آنکہین ہوگئین |
| نشہ کی ڈورون سے کیفیت کہائی دام کی | تم ہوی مے ہوش تو ہشیار آنکہین ہوگئین |
| جفت ابرو سے تمہاری طرح شوخی مین ہین طاق | تم ہوی عیار تو عیار آنکہین ہوگئین |
| دیدۂ ظاہر کی ہی محتاج کب روشن ضمیر | چشم دل جب کہل گئی بیکار آنکہین ہوگئین |
| جام مے جب دو چڑہائی سو جہنی دونی لگے | رند مے آشام کی ای چار آنکہین ہوگئین |
| نشہ کی حالت مین کیفیت کا دیکہا انقلاب | جام خالی ہوگئی سرشار آنکہین ہوگئین |
| آیۂ ابرو کی رہتی ہی تلاوت رات دن | اب تو اے جوہر تری دیدار آنکہین ہوگئین |

میر وزیر نور خلف میر بادشاہ باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد فتح الدولہ مرزا محمد رضا خان برق

| | |
|---|---|
| دونو آنکہونسی جو تیری چار آنکہین ہوگئین | مثل نرگس او رہی بیمار آنکہین ہوگئین |
| دلمین تہا کیا کیا شکایت ہم کرینگی یار سی | بات تک نکلی نہ جب دم چار آنکہین ہوگئین |
| سچ ہی نور چشم کہو دیتا ہی نور آفتاب | دیدہ رو ئی یار سی بیکار آنکہین ہوگئین |
| ہر کس و ناکس سے کب اپنی بہلا پڑتی ہی آنکہ | تیری آنکہین دیکہہ ہشیار آنکہین ہوگئین |
| رات دن مینہہ کی طرح آنکہونسی برستا ہون اشک | غیرت ابر بہاری یار آنکہین ہوگئین |
| وہ نظر آتا ہی جب مین دیکہتا ہون جہانکہ | ہی تماشا روزن دیوار آنکہین ہوگئین |
| جانسی مارا اوسی پہر کر نظر دیکہا جسے | بہر قتل عاشقان تلوار آنکہین ہوگئین |

| | |
|---|---|
| میری خواہش پا گیا نظرونسی وہ بشرہ شناس | دل کی مطلب کو لب اظہار آنکھین ہوگئین |
| اک نگہ سی کہ بیمارونکو دیتا ہی شفا | کیا ہوا گر خود تری بیمار آنکھین ہوگئین |
| سچ مثل ہی اوٹ ہوتی ہی پہاڑ اب دلمین کھوٹ | پیار دلمین آگیا جب چار آنکھین ہوگئین |
| سن لیا جسکو حسین بس اُن لگادی تاک جہانک | سچ تو یہ ہی سخت بد اطوار آنکھین ہوگئین |
| زیست مین مثل ظفر مشتاق دیدار ہون | کچھ نہین پہر نیند جب اکبار آنکھین ہوگئین |

مرزا علی اکبر بیگ مرحوم مضطرب خلف نصر اللہ بیگ باشندہ لکھنو شاگرد قلندر بخش جرأت

| | |
|---|---|
| زیر خنجر حسرت آگین دیکھکر میری نگاہ | رو دیا جلاد بھی جب چار آنکھین ہوگئین |

زایر کربلائی معلی نواب علی جاہ بہادر عرف منجہلی صاحب تخلص شیدا خلف نواب دلیر الدولہ محمد علیخان عرف آغا حیدر وطن بزرگو نکا نیشاپور حال فیض آباد مقیم لکھنو صاحب دیوان شاگرد مرزا سر فراز علی

| | |
|---|---|
| نہین گی ای صنم تیری اگر انداز آنکھون مین | کرینگی پتلیان آنکھونکی سو سو ناز آنکھون مین |
| مقدر مین کسیکی غیر کا حصہ نہین ہوتا | نہ آئی کانونکی بدلی کبھی آواز آنکھون مین |
| کبھی ماہ درخشان ہین کبھی مہر تجلا ہین | نئی شکلین دکھاتی ہین تری انداز آنکھون مین |
| پکاری تو تو دینا عصا جواب اپنی دہن ہوکر | نہین تار نظر ہی رشتہ آواز آنکھون مین |
| تصور تیرا آنکھون مین ہی پر یہ بدگمانی ہی | نہون پلکین کہین ای یار دست انداز آنکھون مین |
| عجب کیا ہی صنم گر پتلیان آنکھونکی مر جاوین | تو وہ رشک مسیحا ہی کہ ہی اعجاز آنکھون مین |
| لبونسی پہر کیا زندہ نگاہونسی جسی مارا | نئی ہی بات ہونٹھونمین نیا انداز آنکھون مین |
| عجب شیدا نہین ہو شوق دید اپنا اگر ظاہر | کہ پلکونکی جگہ نکلین پر پرواز آنکھون مین |

مسیحائی بلی ہوٹھونکو ملا یا سحر باتون نے
کرشمہ ہی بہو ونمین اور ہی اعجاز آنکھون مین

ہماری پتلیونکو روندتا ہی وہ زبا پو سنے
عجب کاوش سی پھرتا ہی سمند ناز آنکھون مین

تلاش ای یار باطن مین ہی تیری کہ ظاہر مین
کیا ہی دل مین گھر یا ای سراپا ناز آنکھون مین

گرا رہتا ہی پردی سی سراسر آنکھ کا پردہ
چلا آ پردی پردی ای سراپا ناز آنکھون مین

صغیر انکی نگاہون مین سماتی دوسرا کیونکر
مثال مردمک پھرتا ہی وہ طناز آنکھون مین

نواب اقبال الاجاہ عرف چھوٹی صاحب بہادر عاشق خلف نواب امیر الدولہ مرزا محمد علیخان
عرف آغا حیدر حیدر تخلص نیشاپوری فیض آبادی مقیم لکھنو صاحب دیوان شاگرد مرزا سرفراز علی قادر

سنا ایسا سخن دیکھا نہ ایسا ناز آنکھون مین
کرامت ہی لبون مین آپ کی اعجاز آنکھون مین

کھلا مطلب باتونکا فرشتونپر بھی محفل مین
ہوی جب ہمسی ونسی گفتگوی راز آنکھون مین

غرور حسن تھا جنکو وہ سب پانی سی پتلی ہین
پی لیتا ہی سب محفل کو وہ دمساز آنکھون مین

بلا چاہ ذقن مین ہر خط مین سحر باتون مین
سفارش ہی رخسار مین اعجاز لب مین ناز آنکھون مین

نہین کچھ سوجھتا خبر دخت رز مستی مین عاشق کو
کہان باقی رہا زاہد کا اب اعزاز آنکھون مین

میر باقر علی اعزاز ولد میر اسد حسین باشندہ لکھنو شاگرد میر علی اوسط رشک

خدا جانی تہون نی پای کیا اعجاز آنکھون مین
نظر آتی ہین جب دیکھو نئی انداز آنکھون مین

خیال چشم جانان مین جو مین رو یا کیا اکثر
تو دیکھا ابر دریا بار کا انداز آنکھون مین

ستارے کی الٹی کچھ تار اگر درکار ہو تجھکو
نگہ کی تار رکھتی ہین تیری دمساز آنکھون مین

تری چشم سیہ کچھ کم نہ تھی ہم تیرہ بختون کو
جگہ سرمی کو دی بیکار ای طناز آنکھون مین

| | |
|---|---|
| کیا ہی ای بادہ خوار آنکھون مین | نیند ہے یا خمار آنکھون مین |
| گریۂ رنج ہجر مین ہوئین سرخ | ہے خزان سے بہار آنکھون مین |
| ایک آئینہ رو کے فرقت سے | صاف آیا غبار آنکھون مین |
| ای کیا یاد چشم زلف مین نیند | رات کٹتی ہے یار آنکھون مین |
| کام پیربال کا لگے کرنے | یاد مژگان یار آنکھون مین |
| دل مین آتا ہے پتلیون کی عوض | رکھیے تصویر یار آنکھون مین |
| عہر ہے فرط رنج فرقت سے | دل مین درد انتظار آنکھون مین |

مصنف قصہ جام عالم مرزا رجب علی بیگ سرور ولد مرزا اصغر علی باشندۂ لکھنؤ ایک دیوان اور شعلۂ سلطانی ترجمہ شمشیرخانی اور شگوفۂ محبت انکا ہی شاگرد مرزا خانی نوازش

| | |
|---|---|
| کیا غضب ہی کہ چاہ آنکھون مین | دل چرا تا ہے یار آنکھون مین |
| چشم کیفی کے سرخ ڈورون سے | چھا رہی ہے بہار آنکھون مین |
| گر پڑا طفل اشک یہ مچلا | مین نے رو کا ہزار آنکھون مین |
| نہین اوٹھتی پلک نزاکت سے | سرمہ ہوتا ہے بار آنکھون مین |
| اتنی چھانی ہے خاک تیری لیے | چھا رہا ہے غبار آنکھون مین |
| جیسے اپنا لقب ہوا ہی سرور | روز و شب ہے خمار آنکھون مین |

سید محمود علی وصف خلف الرشید میر محمد حسن وطن بزرگو نکا فیض آباد مقیم کانپور شاگرد میر

| | |
|---|---|
| پھرتی ہے زلف یار آنکھون مین | پیچ کرتے ہین مار آنکھون مین |

فیض اللہ بیگ مرحوم فدوی

مرزا محمد علی عرف مرزا ... فدوی

اینہی ہنگ کی یکتا زبان اور نامی میر محمدی مغفور سوز ولد میر ضیاء الدین اولاد مین
حضرت قطب عالم گجراتی کی وطن بزرگونکا بخارا انکا مولد و مسکن دہلی عہد نواب آصف الدولہ
مین لکہنؤ مین آئی صاحب دیوان جو مضمون شعر مین ہوتا تہا اوسکی صورت بنا کی دکہا دیتی تہی

کہپ گیا حسن یار آنکہون مین ۔ ڈہیا ہی پہولی بہار آنکہون مین
کٹ گئین انتظار مین آنکہین ۔ ایک دو تین چار آنکہون مین

میر اکبر علی مرحوم اختر شاگرد قلندر بخش جرات

کہینچی سرمہ جو یار آنکہون مین ۔ ہو وہی دونی بہار آنکہون مین
بزم مین کسکے رات جاگی تہی ۔ ہی جو ابتک خمار آنکہون مین

اشرف علیخان مخاطب بہ کوکی خان مرحوم فغان دہلوی مقیم بنگالہ شاگرد قزلباش خان امید

رچا ہی جبسی کہ وہ گلعذار آنکہون مین ۔ خزان ہوتی ہی چمن کی بہار آنکہون مین

میر حسن مرحوم حسن ولد میر غلام حسین ضاحک باشندہ دہلی مقیم لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد میر ضیاء الدین

نظر سی وسکی حسن کر چکا ہون مثل سرشک ۔ رہا نہین مرا کچہ اعتبار آنکہون مین

شیخ بہادر علی شجاعت ولد شیخ فتح علی عرف شیخ مداری باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد ناسخ

سما گئی گیسو و رخ کی بہار آنکہون مین ۔ دیا ہی گردش لیل و نہار آنکہون مین
کسی ہی پہنا منظر یار آنکہون مین ۔ جو سرمہ دیتی ہو تم بار بار آنکہون مین
سما رہا ہی کچون کا او بہار آنکہون مین ۔ بہار حسن کی ہی یہ بہار آنکہون مین
ہرن کی آنکہ نہ ایسی ایسی حور کی آنکہ ۔ ہی ایک آنکہ تمہاری ہزار آنکہون مین

جناب شاہ غلام اعظم **افضل** خلف شاہ ابو المعالی عالی بن حضرت شاہ اجمل
اجمل صاحب ساکن دایرہ الہ آباد دو دیوان ایک مثنوی انکی مشہور عالم ہین ہی شاگرد رشید شیخ امام بخش ناسخ

| | |
|---|---|
| یہ شرار ہی ہین کہ آتی ہین نظر آنکھون مین | ساتھ اشکون کی نہین لخت جگر آنکھون مین |
| پھرتی ہین آنکھین تری آٹھ پہر آنکھون مین | رات دن رہتا ہی آنکھونکو سفر آنکھون مین |
| دیکھ لیتا ہون کمر اور دہن کو ہر بار | ہی خدا داد مجھی نور نظر آنکھون مین |
| بال عنقا سی ہی باریک وہ کیا آئی نظر | گو پھرا کرتا ہی وہ موی کمر آنکھون مین |
| آنکھین عکس رخ روشن سی ہوئی ہین پر نور | پتلیان بن گئین ہین شمس و قمر آنکھون مین |
| تشنہ کی ڈورونسی اور پتلیونسی روشن ہے | رکھتی ہین آپ بہم تیغ و سپر آنکھون مین |
| گیسو و رخ کا تصور جو رہا کرتا ہے | رہتی ہی آٹھ پہر شام و سحر آنکھون مین |
| شعلہ رو تیری تصور سی نہ جلجائین کہین | پتلیان آنسو ونسی کہتی ہین تر آنکھون مین |
| یہ غنی رنگ طلائی کی تصور نے کیا | خاک کیطرح سی بیقدر ہی زر آنکھون مین |
| آج اوس آشوب نہانی کا تصور پھر ہے | ہا ہی آشوب ہوا بار دگر آنکھون مین |
| روز ہم سیر پرستان کیا کرتے ہین | ان پریزادون کا رہتا ہی گذر آنکھون مین |
| پوچھتی کیا ہو جہان چاہیی ہی صاحب | آپ کی دل مین جگہ آپکا گھر آنکھون مین |
| ہی یقین نور بصارت ہو زیادہ **افضل** | سرمہ خاک مدینہ لگی گر آنکھون مین |

حکیم وحید اللہ خان **وحید** ولد حکیم سعید اللہ خان بن حاذق الملک حکیم عبد اللہ خان
باشندہ بداؤن ملازم راجہ بھرت پور صاحب دیوان

شاہزادہ مرزا قادر بخش **صابر** مولد و مسکن قلعہ مبارک شاہجہان آباد صاحب دیوان

شام کی خط سی جھلکتی ہی شفق کی سرخی
کہل گیا سرمی کی ڈوری سی نشا آنکھون مین

دل کا خون کرکی چراتی ہو نگاہین ہمسے
چوریان کرتی ہو ایجان بہلا آنکھون مین

نشاء عشق کی لہر ونکی و و بالا ہی ترنگ
کہ لیسی ہتی ہی وہ زلف دو تا آنکھون مین

دلکشی کو ہین تری شوخ نگاہین جادو
اثر سرمۂ تسخیر ہی کیا آنکھون مین

اب سبب کیا ہی جو کانٹا سا کہتکتا ہی دگو
یہ وہی دل ہی جو رہتا تہا سدا آنکھون مین

نواب احمد علیخان بہادر رضوان فرزند نواب نجابت علیخان بہادر نواسی
نواب مظفر جنگ بہادر مسند آرای فرخ آباد شاگرد رشید سید اسمعیل حسین منیر

تیرا جلوہ ہی جو ای ماہ لقا آنکھون مین
چشم خورشید سی افزون ہی ضیا آنکھون مین

کیون نہو جا ہی ہر انگشت مژہ فندق بند
پہرتی ہی دست نگارین کی حنا آنکھون مین

آئنہ خانہ بنا خانۂ چشم عاشق
تیری چہری کی سمائی جو صفا آنکھون مین

بیحجاب آپ مری خواب مین آئی جب سی
دیکہی ایک بہی پردا نہ رہا آنکھون مین

اوس شہ کشور خوبی کو جو دیکہا ہمنی
بن گیا طائر نظارہ ہما آنکھون مین

چادر ماہ بنا ہی مرا دامان نظر
رات دن رہتا ہی وہ ماہ لقا آنکھون مین

موج بوی گل فردوس ہی ہر موج سرشک
پہر گئی کس گل خوبی کی ہوا آنکھون مین

سنبل تر کو خجل کرتی ہی موج یم اشک
جیسی پہرتی ہی تری زلف رسا آنکھون مین

سامنی رہتا ہی اوس حور کا کوچہ رضوان
باغ جنت کی سمائی ہی فضا آنکھون مین

طالب علیخان طالب لد دلاور علیخان باشندہ قصبہ نولا ضلع بانس بریلی شاگرد سید اسمعیل حسین منیر

[illegible]

نگاہ گرم سی یار برق کی شمشیر آنکھوں مین
کیا وحشت مین نظارہ جو اون کی نقش پا کا
بہی آنکھوں کی ڈوری حلقۂ زنجیر آنکھوں مین
خدا کی واسطی دکھلا دی صورت ہجر کو اپنی
تری فرقت مین دم ہی اب بہی دلگیر آنکھوں مین

| | |
|---|---|
| جب تصور رخ گلگون کا بندھا آنکھوں مین | خار ہر گل ہوا ای باد صبا آنکھوں مین |
| ہاتھ مین شیشہ ہوا آغوش تمنا مین وہ مست | نشۂ بادۂ عشرت ہو دلا آنکھوں مین |
| شیشہ ٹوٹتا تو برابر ہی مرا دل ٹوٹتا | ٹھیس ساغر کو لگی درد ہوا آنکھوں مین |
| طائر دل کو ہوا تار نگہ صورت دام | زلف کی پیچ سی نکلا تو پھنسا آنکھوں مین |
| وا رہی دیدۂ ساغر کیطرح خواب مین بھی | شوق نظارۂ ساقی جو رہا آنکھوں مین |
| ندکھا روز سیہ مجکو خدارا اے حور | مان کہنا مرا سرمہ نہ لگا آنکھوں مین |
| ہم اگر جائین تقی پیش ضریح شہ دین | کھینچین سرمی کی عوض خاک شفا آنکھوں مین |

عارف کامل حضرت خواجہ میر علیہ الرحمہ درد خلف خواجہ محمد ناصر عندلیب دہلوی

۱۰۲

میر اکبر علی عرف میر سنگی مغفور رنگین باشندۂ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد مرزا رفیع

| | |
|---|---|
| نہی ہی مردمک کی جلوہ گر تصویر آنکھوں مین | رہا کرتا ہی ہر دم وہ بت بی پیر آنکھوں مین |
| بر نگ طائر بسمل نہ کیونکر ہر گھڑی تڑپی | ہو جب تیر قضا سی مرغ دل نخچیر آنکھوں مین |
| تری آنکھوں کی یہ دوڑ ہی ہین سرخ ڈورے | لکھی ہی میری قتل کی تحریر آنکھوں مین |
| دکھا جا آنکر صورت خدا کی واسطی اپنی | تری عاشق کا دم آیا ہی اب بی پیر آنکھوں مین |
| تصور مین یار ت جب ہوئی حاصل ہمین رنگین | لگائی ہم نی خاک مرقد شبیر آنکھوں مین |

مرزا محمد اصغر حسین ہجر ولد مرزا علی حسین خان نواسی آغا مرزا چکلہ دار لکھنؤ شاگرد خواجہ وزیر وزیر

| | |
|---|---|
| پھرا کرتی ہی اوس مہ رو کی جو تصویر آنکھوں مین | زیادہ دیدۂ اختر سی ہی تنویر آنکھوں مین |
| تصور جلوہ گر ہی اوس کمان ابرو کی مژگان کا | نگہ کیطرح سی ہتی لگا یہ تیر آنکھوں مین |
| میری آنکھین تہی گویا صورت چشم سخن گو ہین | اگر آئی خیال یار خوش تقریر آنکھوں مین |

[illegible]

ہماری آنکھین تپ ہجر سی یہ جلتی ہین
جگر کی ٹکڑی ہوئی ہین کباب آنکھوں مین

مجھی جو روئی عرقناک یار کا ہی خیال
بھری ہین اشک بہ رنگ گلاب آنکھوں مین

جو دل ہی شیشہ تو آنسو بھی ہین برنگ مے
ہوا ہی عالم جام شراب آنکھوں مین

وہ شوخ چشم جو کل سی نظر نہین آیا
غضب ہی پتلیونکو اضطراب آنکھوں مین

یہ موج زن ہی یم اشک ہجر جانا نین
کہ آسمان ہی شکل حباب آنکھوں مین

سپند دانہ پروین کو مین کرون کیونکر
دئی ہی سرمہ مرا ماہتاب آنکھوں مین

میر تبسم اللہ تخلص شاعر خلف میر نور علی ملازم راجہ نواب علیخان باشندہ لکھنو صاحب
دیوان شاگرد رشید کرامت علیخان شہید

نہ سرمہ دی صنم بی حجاب آنکھوں مین
خدا کا نور ہی ان لاجواب آنکھوں مین

دم آرہا ہی مثال حباب آنکھوں مین
کیا ہی موج نی اب پا تراب آنکھوں مین

نظر پڑا ہی ترا جیسی چہرہ روشن
ہوا ہی ذرہ سی کم آفتاب آنکھوں مین

ہماری چشم سی کیا ابر تر مقابل ہو
ہر ایک پردہ ہی رشک سحاب آنکھوں مین

ہی مرغ دل کی اسیری کی واسطی گل دام
نہین ہین لشا کی ڈورے جناب آنکھوں مین

جو دیکھی پھر کی نظر تیر اروئی غیرت مہر
بھر آئی نرگس شہلا کی آب آنکھوں مین

جسی نہین ہی مروت وہ آدمی ہی نہین
بشر کو چاہیی شاعر حجاب آنکھوں مین

درویش باکمال حاجی شیخ غلام قطب الدین مغفور مصیب الد حاجی شیخ محمد فاخر بن شاہ
خوب اللہ الہ آبادی صاحب دیوان فارسی اور ریختہ کہ معظمہ مین بعد ادای حج راہی ملک بقا ہوئی

حضرت فردوس منزل مرزا محمد علی ... بادشاہ غازی آفتاب تخلص

اوٹھا جو صبح کو ملتا وہ مست خواب آنکھین | لگا جو رانی مسیحا سی آفتاب آنکھین
خبر ہی آمد جانا کی برلب دریا | ہین انتظار مین کھولی ہوئی حباب آنکھین
اسیطرح کی نشیلی اگر رہین چندے | کرینگی حضرت زاہد کو بھی خراب آنکھین
وہ بی حجاب اولٹ دی جو رخ سی اپنی نقاب | فلک پہ شمس و قمر کی نہ لا سکین تاب آنکھین
غم فراق سی حیرت کی اب تو رہتی ہین | مثال ابر کی آٹھون پہر پر آب آنکھین

شیخ قادر علی موجد خلف شیخ چراغ علی باشندہ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید خواجہ وزیر

جو دیکھین مرقد پرنور بوتراب آنکھین | تو جانیی کہ ہوئین آج کامیاب آنکھین
خیال گلمین گر روئین خوناب آنکھین | تو عندلیب کی ہوو ین سید اگلاب آنکھین
بنا کیھیی نرگس کو برگ نرگس کو | کہ بی نظیر ہین ابرو تو لاجواب آنکھین
وہ طفل منہ کو چھپاتا ہی اپنی درس کی وقت | کہ دائرہ ونسی نہ پیدا کری کتاب آنکھین
نگاہ گرم ہی بجلی جو ای شریر تری | وفور اشک سی اپنی بھی ہین سحاب آنکھین
وہ بدگمان ہون کہ عاشق ترا اوسی سمجھا | نظر جو آئین کسیکی مجھی پر آب آنکھین
مثال آئینہ لیکا ہے دیکھ لینے کا | نظارہ بازی مین اپنی ہین لاجواب آنکھین
ہوئین ہین لال جو کیف شراب سی ای گل | بنی ہین ساغر نرگس سی آفتاب آنکھین
نقاب اوسنی اوٹھائی ہی وقت دید ہی یہ | اوٹھا کی شرم کا پردہ ہوئین حجاب آنکھین
بیان کرون مین اگر اوسنی اپنی حسرت دید | دہن کیطرح سخنگو ہوئین جواب آنکھین
جب اوسکو دیکھ لیا گرمی سی آنسو | مری نظر مین ہین ماہ آفتاب آنکھین

نگاہ خنجر ... چرائین کی ... آنکھین
... کی شعلہ دل کیا ... آنکھین
کہ خون فشان ہوئی ہین صورت کباب آنکھین
خفا ہو جو کہ موجد ... نظارہ کب
خدا نی دیکھنی کو دین ہین بی حجاب آنکھین

میر غلام علی مرحوم ... عظیم آباد مین ... صاحب دیوان فارسی و ریختہ شاگرد ...





علم عروض سی ماہر میر محمد حسین مرحوم **کلیم** اکثر رسالی شیخ محی الدین عربی علیہ الرحمہ کی زبان اردو
ترجمہ کرکے سہل او نیکو کردیا ہے باشندۂ دہلی صاحب دیوان شاگرد میر تقی میر

درازی شب ہجران و زلف یار **کلیم** — تو مجھسی پوچھ کہ کاٹی ہی رات آنکھون مین

شیخ فرحت اللہ مرحوم **فرحت** مولد انکا فرخ آباد بسبب فاقت بہادر علیخان
داروغہ ناظم بنگالہ مسکن مرشداباد صاحب دیوان شاگرد سراج الدین علیخان آرزو

جون اشک گرا ہون مین کو یار کی آنکھونسی — لیکن مجھی دیکھی ہی وہ پیار کی آنکھونسی

میر حمایت علی مرحوم **مجنون** باشندۂ مرشد آباد شاگرد شاہ قدرت اللہ قدرت

ڈرنا ہی مناسب تمہا دلدار کی آنکھونسی — مارا نہ مجھی آخر کس پیار کی آنکھونسی

میر ابو الحسن مرحوم **وحشت** باشندۂ شاہجہان آباد

کبر و نکا اس دل دیوانہ کی تدبیر آنکھونسی — لگی ہی بہنی موج اشک کی زنجیر آنکھونسی

خوشنویس علم جفر اور رمل کی مشتاق عبد اللہ خان مخاطب بمشتاق علیخان مرحوم **مشتاق**
قوم افغان یوسف زئی ولد نواب سیف الدولہ مہوسی کی ہوس مین مبتلا شعرای تخت دلی مین دیکی نظر

رنگ کیون سبز ہی چہری کا تری ای **مشتاق** — کسنی دیکہا ہی تجھی ہر بہری آنکھون سے

میر فرزند علی مرحوم **موزون** باشندہ ساسیانہ شاگرد میر شمس الدین فقیر

حسن اور عشق کی کیا خوب گل افشانی ہے — پہول جہرتی ہین تری منہ سی مری آنکھونسی

سید محمد خان مرحوم **ایمان** تخلص باشندۂ حیدرآباد دکہن

می گلگون کا جسد م بزم مین ساغر چھلکتا ہی — ٹپک پڑتا ہی خون دل مرا ایمان آنکھون سے



| | |
|---|---|
| سید ہدایت علیخان مرحوم عاشق باشندۂ دہلی احمد شاہ درّانی کی باعث سے جب انقلاب دہلی مین آیا یہ مرشد آباد مین مقیم ہوے دیوان ریختہ اور فارسی انسے یادگار ہے | |
| بے دیکھے ترے ایسے ہین متصل آنکھین | بے نور ہو گئین نور نظر تجھسے بن آنکھین |
| شاعر زمانہ ماضی تمنا تخلص باشندۂ دہلی اور کچھ حال اون کا معلوم نہوا | |
| نرگستان کی تماشے سے لوسے شوق نہین | آج دیکھے ہین تمنا نے تمہاری آنکھین |
| خادم قدم شریف دہلی میر محمد یار عرف میر کلو مرحوم خاکسار شاگرد حضرت مرزا جانجانان مظہر علیہ الرحمہ | |
| مرے باغبان کا یہ دیکھو سلیقہ | کہ نرگس کو بو پا نہ ہوئین یہ آنکھین |
| شاہ مبارک مرحوم آبرو فرزند شیخ محمد غوث گوالیاری کی باشندۂ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد سراج الدین علیخان | |
| فجر اوٹھ خواب سے گلشن مین جب تمنے ملی انکھیان | گئین مند شرم سے نرگس کی پیاری جان کی انکھیان |
| شاعر زمانہ ماضی ہمعصر ولی ہرکارہ اخبار بادشاہی غلامی نام باشندۂ دہلی | |
| سرخ لاتی ہین نشے بیچ جو ڈوری انکھیان | دل زخمی پہ لگاتی ہین نکوری انکھیان |
| ملک الشعرا خاقانی ہند محمد ابراہیم ذوق استاد حضرت ظل الٰہی بادشاہ دہلی صاحب دیوان | |
| دنبالے سے سرمے کی ہوا ہین تری آنکھین | کچھ بیٹھین نہ کچھ سیف زبان ہین تری آنکھین |
| سلیمان خان مرحوم سلیمان باشندۂ دہلی مقیم عظیم آباد شاگرد اشرف خان فغان | |
| یہی رونا ہے تو کیونکر رہے گا نور آنکھونکا | اگر ہے یہ کہین بہتر دور رہنا سو آنکھونکا |
| جھکی جاتی ہین آنکھین آج نرگس کے گلستان مین | چمن مین ذکر تھا شاید تری مخمور آنکھونکا |
| نظر آئی حنا بندی مجھے کس گل کی ہاتھونکی | کہ اشک سرخ سے کاسہ ہوا معمور آنکھونکا |

| | |
|---|---|
| شعر اوسنی کیا ہی منع گر محفلین رونیکو | بجا لاونکا مین ارشاد تا مقدور آنکہو نسی |

شیخ پیر بخش مسرور خلف حکیم حیات اللہ قدس سرہ باشندہ کاکوری مقیم لکہنو صاحب دیوان شاگرد مصحفی

| | |
|---|---|
| ہوا پنہان جو اوسکا چہرۂ پر نور آنکہو نسی | یہان تک رو چکی ہی عاشق ہو گئی مجہو آنکہو نسی |
| مجہی جنت کو لیچلتی تو ہین گر وہ نہو یگا | نہ دیکہو نگا نہ دیکہو نگا مین وہ حور آنکہو نسی |
| سدا چشم تصور سی ہم اوسکو دیکہ لیتی ہین | وہ دل سی ہی بہت نزدیک گو ہی دور آنکہو نسی |
| نگاہین دیکہنا سنگین محل کی رہنی والونکی | ہمارا شیشۂ دل کر چلی ہین چور آنکہو نسی |
| لیا اغیار نی اوس نرگس بیمار کا بوسہ | ندیکہا تہا سو دیکہا ای دل مجبور آنکہو نسی |
| کہڑا ہی کون یہ رشک پری غارت گر ایمان | ذرا تو سر اوتہا کر دیکہ اے مسرور آنکہو نسی |

داروغہ سرکار فقیر محمد خان رسالہ دار منور خان غافل ولد صلابت خان باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد مصحفی

| | |
|---|---|
| عبث وہ شرمگین رہتا ہی مستور آنکہو نسی | کہ روتی روتی یان جاتا رہا ہی نور آنکہو نسی |
| کیا ہی میں نی طی اک گام مین راہ حقیقت کو | قدم میری لگاتین شبلی و منصور آنکہو نسی |
| مین اوسکی کاوش مژگان کی صدقی نیک ہی آنکہین | بنایا دلکو میری خانۂ زنبور آنکہو نسی |
| نظر آتین ہین جیسی یار کی دست حنا بستہ | لہو رہتا ہی جاری صورت ناسور آنکہو نسی |
| نکلوائین نہین آنکہین اگر نظارہ بازونکی | تو نرگس وان ہوا ہی اوسکا کیون معمور آنکہو نسی |
| جمی ہین بر سر مژگان یہ میری اشک کی قطری | خجل ہوتی نہ کیونکر خوشۂ انگور آنکہو نسی |
| ندیکہین اوسکی جانب تیرے مرتی ہو تو ہی غافل | کرین کیا بس نہین اپنا کہ ہین معذور آنکہو نسی |

قاضی محمد صادق خان اختر ولد قاضی محمد بعل باشندہ ہگلی توابع صوبہ بنگالہ ہمیشہ عہدہ

نرگس سوار رسالۂ نواب علی خان عمرو ولد عبداللہ خان باشندہ کانپور شاگرد مولوی غلام بخش فرد

جوش ہی کار نالہ سی معمور ہین آنکہین
ای نرگس شہلا تری مخمور ہین آنکہین
پوچہا جو کسی نی مرض دیدۂ گریان
مین رو کی لگا کہنی بد ستور ہین آنکہین
اک لحظہ مری اشک جو تہمتی نہین ای عم
باران کی طرح خلق مین مشہور ہین آنکہین

سید غلام عباس کم تر خلف غلام رضا باشندہ لکہنو صاحب دیوان

رقیب نی تجہی کیا جانی کیا ہی سمجہایا
نظر پڑا نہ کوی تجہسا دوسرا سفاک

خدا کی واسطی آجاو دم نکلتا ہے
دکہا ئی شوق نظارہ نی سیکڑوں کوچی

نہ آیا رحم دم احتضار قاتل کو
خدا کی فضل سی ای شرق ایکدن ہمکو

جو مجہ سی پہیر لیں ای میری مہرباں آنکہیں
لڑا ئیں ہمنی ہی جا کر کہاں کہاں آنکہیں

چراو مجہہ سی آی عیسی زماں آنکہیں
لیی پہرین مجہی سی ال کہاں کہاں آنکہیں

پہرا کی رہ گیا کیا کیا مین نیم جان آنکہیں
دکہا ئیں کی در شاہنشہ زمان آنکہیں

مرثیہ گوئی مین طاق صف آرائی اور مضمون خیزی مین شہرہ آفاق مرزا سلامت علی دبیر ولد مرزا غلام حسین متعلقان مرزا آغا جان کاغذ فروش باشندہ لکہنو ارشد تلامذہ میر مظفر حسین ضمیر مرثیہ گو

ہر عضو مین سر بلند گو آنکہیں ہیں
کس کس کی بزیر پا بچہاوین ہیں دبیر

گر فرش کی ہی کمی تو لو آنکہیں ہیں
ہمچشم بہت ہیں اور دو آنکہیں ہیں

مرزا محمد عباس نجد ولد مرزا حیدر باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد میر زین العابدین صبا

وہ محو ہوا جسنی ذرا چار کی آنکہیں
قاصد مری جانب سی زبانی یہی کہنا

بشد خبر آن کی سی لے مرتا ہی عاشق
دیکہا نہ کبہی آنکہ اوٹہا کر بہی ادہر کو

جوہر سی جانباز کی کہل جائین گی جسدم
معلوم نہیں اس سی خطا کیا ہوی صاحب

کس سحر کی ہیں اوس بت عیار کی آنکہیں
ہیں منتظر دید گنہگار کی آنکہیں

چہپت سی ہیں لگیں اب سی بیمار کی آنکہیں
ہمسی کبہی چار ہوتیں یار کی آنکہیں

کہل جائیں گی قاتل تری تلوار کی آنکہیں
کیوں مجہسی پہری جاتی ہیں سرکار کی آنکہیں

ای رشک تجلی اسی دیدار دکہادی
موسی کی طرح رکہتی ہی شوق ارنی آنکہ

یہ جنبش مژگان نہین فرقت مین کسیکی
کرتی ہی شب و روز گریبانہ فنی آنکہ

مجروح کیا طائر دل تیر نگہ سے
اوسکہ گئی شیوۂ ناوک فگنی آنکہ

مژگان یہ نہین پٹسی ہین یاون کے لیے
چل نکلی ہین سیکہی ہی فن تیر زنی آنکہ

ہرگز نہ قمر آنکہ حسینو سے لڑاو
ہا چشمون مین ہوگی سبب خندہ زنی آنکہ

احمد علی رحیم نسبت تخلص ریختی گو باشندہ لکہنو صاحب دیوان

جیسی اوس پر مری پڑی ہی آنکہ
تب سے انا یہ دکہ رہی ہی آنکہ

ہر کسی سے جو بل یہ کرتی ہے
کسی بانکی سے کیا لڑی ہی آنکہ

واہ کیا کہنا ہے ترا چمپا
تیری تو آنکہ نرگسے سے آنکہ

جی ہر اک کا لبہای لیتی ہے
تیری کیا کوتی موہنی سے آنکہ

ای دوگانا وہ اگلی آنکہ نہین
مجہ سے تیری یہ پہر گئی سے آنکہ

ای ددا شور کیون مچاتی ہے
ابہی نسبت کی تو لگی سے آنکہ

میر بادی علی مجذوب خلف میر ناصر علی سحر میدار بری براون باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد

جب تب مجہہ تکی کرتی ہین بیداد آنکہین
ستم ایجاد ہین تیری ستم ایجاد آنکہین

ہو گئین جس روز سی محو ستم ایجاد آنکہین
وا رہا کرتی ہین مثل لب فریاد آنکہین

حسرت دید مین رہتی ہی پریشان نظری
ڈہوندتی ہین تجہی او بانی بیداد آنکہین

بی سبب ہجہ مژگان کو نہین ہی جنبش
تجہ اشاری سی مجہی کرتی ہین ای شاد آنکہین

تو وہ شیرین ہی جو دیکھی لب شیرین تیری
ابہی فرہاد کی ہون کوزۂ فصاد آنکھین

ہجر مین کاٹتی ہین کوہ غم حسرت دید
ای بتو ہی زمانی کی ہین فرہاد آنکھین

لن ترانی مین جو ہی محو زبان مژگان
رکہتی ہین نور تجلی وہ پریزاد آنکھین

انس کس سرو کی زلفون سی نہین ہی بیخود
رکہتی ہین جا بجا مژہ شانۂ شمشاد آنکھین

ظلم مین چشم فلک کی ہی ہین اُستاد آنکھین
کس ستمکیش کی ہی کمین مین بیداد آنکھین

رشک مانع ہی جو ہوتا نہین مین طالب دید
ڈر ہی رکہتا ہی مری طرح سی ہمزاد آنکھین

ہوئین محجوب بی دید رولا دون انکو
وہ سزا دون کہ کرین حشر تلک یاد آنکھین

دل ویران کی طرف دیکھکی رو دیتی ہین
دیکھتی ہین جو کوئی خانۂ آباد آنکھین

کیا مری قتل پہ رغبت ہی جو دیکھا مجکو
چشمکین کرنی لگین وہ ستم ایجاد آنکھین

غیظ سی دیکھتی ہین یعنی وہ سوی طفل سرشک
جیسی لڑکونکو دکھائی کوئی اُستاد آنکھین

کرتی ہین طالب دیدار پہ آفت نازل
بیبلا ہین تری او بانی بیداد آنکھین

جرم نظارہ پہ اتنی خفگی زیبا نہین
دیکھنی کی لیئی ہین او ستم ایجاد آنکھین

خط نہین گالون پہ تفسیر ہی ان دونون کی
سورۂ نون اگر ابرو ہین تو ہین صاد آنکھین

کرتی ہین اک نگہ ناز مین عالم تسخیر
دلفریبی مین تمہاری ہین یہ اُستاد آنکھین

کم نگاہی کی شکایت پہ ہوئین بند ایسے
کہل پڑین مجہسی اشارون مین وہ جلاد آنکھین

بعد مرنیکی بہی جانا نہ غم حسرت دید
نزع مین دیکھ لیا تمکو تو ہین شاد آنکھین

پردہ کیا انکی جفاؤن کا کہین فاش ہوا
آج چہپی ہوئی ہین او ستم ایجاد آنکھین

کیسا کیسا یہ پہرکتی ہین شب فرقت مین | رخ روشن کو تری کرتی ہین جب یاد آنکھیں
سخت جانی کی مرے جیسی کہلی ہین جوہر | کیا دکہاتا ہی مجہی خنجر فولاد آنکھیں
لیکی جاتا ہی چمن مین جو کسی روز قفس | بلبل زار کی سی دیتا ہی صیاد آنکھیں
خواہ حق ہین یہ نہین خواہ بتونکو گہورین | کچہ نہین قید ہر انسان کی ہین آزاد آنکھیں
آب تیشہ ہی جو ہی اشک ہمارا ای یار | سنگ خارا ہی مرا دل تو ہین فرہاد آنکھیں
مجہ سی لاغر کی لئی اور یہ بہاری زنجیر | دیکہ کیا پہوٹ گئین ہین تری حداد آنکھیں
رخ روشن سی ترے دن جو ارم کو تشبیہ | صاف بن جائین گل گلشن شداد آنکھیں
انہین آنکہونسی ہو مہر کی آنکھین مین خجل | دیکھی شان خدا ہین یہ خداداد آنکھیں
اشک گوہر مین تو ہین لخت جگر لعل حضور | مفت کرتی ہین یہ دولت مری برباد آنکھیں

صنّاعی الٰہی شیخ الٰہی بخش عشقی خلف شیخ محمد بخش باشندہ کانپور صاحب دیوان شاگرد میر علی اوسط رشک

سحر چتون ہی کہ ٹہرتی ہی جادو آنکھیں | دم نکل جائیگا دکہلائیگا جب تو آنکھیں
وحشی چشم ہون گر فرش کا آجای خیال | آگی صحرا مین بچھائین ابھی آہو آنکھیں
ای پری ہوگئی مژہ کیونہ ہنین تار نگاہ | رہتی ہین آٹہ پہر جانب گیسو آنکھیں
دیکھی ان چہرہ کو تو آئینہ بہی ششدر ہو جای | دہن و زلف و لب و عارض و ابرو آنکھیں
تیری آنکھونکی نظارہ کی ہوی یہ حسرت | مثل نرگس ہمہ تن بن گئی آہو آنکھیں
کہون اک دام بلا مین ہین پہنسی دو آہو | اگر آ جائین ہوا سی تہ گیسو آنکھیں
خانہ چشم مین موجود ہی پتلی کی طرح | کیون اوسی دہونڈہتی پہرتی ہین ہر سو آنکھیں

چمن مین جا کے جو ای گل لڑائی تو آنکھین | کرین نہ نرگس و بادام روبرو آنکھین
شب فراق مین یہ اشک خون نہین وہین | بہاتی ہین دل صد چاک کا لہو آنکھین
دلا یہ حال ہی بکی خدا پرستو نکا | جو دل ہی دیر کی جانب تو قبلہ رو آنکھین
جو ہم بغل ہو وہ خورشید رو تو جل جلکر | ملائین مجھسی رقیب سیاہ رو آنکھین
چہار یار پیمبر کو ربع مسکون مین | ہمیشہ ڈہونڈتی ہین اپنی چارسو آنکھین
یہ بہو لگر ہی نہ روئین کبھی رقیبون مین | بچا یا چاہین اگر اپنی آبرو آنکھین
شب وصال ملی جائین اوسکی تلوو سے | ہماری کہتی ہین ای دل یہ آرزو آنکھین
ہم ای صنم عوض استخوان خدا کی قسم | سگ رقیب کو دیدین لہنی تو آنکھین
وہ ماہرو جو کری شب کو آنی کا وعدہ | بچھائی عاشق ناشاد کو بکو آنکھین
دل رقیب سیہ رو کی آرزو بر آئے | مری طرف سی جو پہیری وہ تندخو آنکھین
بتونکو گہور لیا خوب ای ولی اب تو | خدا کی دید کی رکھتی ہین آرزو آنکھین

محمد مرزا انس خلف علی مرزا باشندہ فیض آباد مقیم لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید شیخ امام بخش ناسخ

وفور اشک سی ہین رشک آبجو آنکھین | بچائیو مری پروردگار تو آنکھین
دکھا نہ برق سی ای ابر ہمکو تو آنکھین | شب فراق ہی برسائین گی لہو آنکھین
بتون کی عشق مین کہوتین آبرو آنکھین | مری کریم نہ دیتا جو مجھکو تو آنکھین
شب فراق مین تا صبح خون برسایا | ہزار شکر ہوئین اب تو سرخرو آنکھین
شراب آتش محلول ہجر یار مین ہے | نظر کرین نہ کبھی جانب سبو آنکھین

١١٢

گنہ کی خوف سی روئین اگر لہو آنکھین
خدا کے سامنے ہو جائین سرخرو آنکھین

لڑایا کرتی ہین ہر اک سی چار سو آنکھین
خدا بچای یہ ہونگی ہین جنگجو آنکھین

بجای اشک دم گریہ جی ٹپکتی ہی
فراق ساقی مہوش مین ہین سبو آنکھین

ہوی یہ تار نظر جمع بن گئی سیلی
گلی کا ہار ہوئین دیکھکر گلو آنکھین

کیا سوال جو بوسی کا گرمجوشی مین
یہ لطف ہی کہ دکھاتا ہی شعلہ رو آنکھین

گلا کٹی تو بھی دم کی ہاتہ آئی صدا
دکھاتی جاو ذرا دیکھ لین گلو آنکھین

گرا یا شیشہ و ساغر کو میری نظرون نی
دکھائی ساقی مہوش نی کلو آنکھین

ہزار آبلی پای نگہ مین پڑ جائین
کرین تلاش مین اتنی تو جستجو آنکھین

یہ ہی صفای رخ یار جب نگاہ پڑی
پھسل کی پای نگہ آئین تا گلو آنکھین

ہما کا دانت مری ہڈیون پہ ٹپکتا ہی
بچائیو سگ جانان دکھاکی تو آنکھین

بہشت کیا یہ سمجھتی ہین تیری کوچی کو
بہار مین ہین جو روروکی آبجو آنکھین

قریب چشم سخنگو مژہ جو دیکھی کہا
زبان تیغ سی کرتی ہین گفتگو آنکھین

کسیکی دست حنائی پہ کیون لٹین دم دید
یہی سزا ہی کہ رویا کرین لہو آنکھین

چھوئین جو پنجہ مژگان سی مصحف رخ کو
یہ چاہیی ہی کرین اشک سی وضو آنکھین

ہوا ہی تیغ نگہ سی یہ پارہ پارہ دل
کرینگی سوزن مژگان سی کیا رفو آنکھین

نگاہ پاک سی کرتی ہین دید اور اہد
یہ پاکباز رہتی ہین باوضو آنکھین

خجل ہوا جو کسی لگی چھینی زیر دامن موج
جو دیکھی اپنی دم گریہ آبجو آنکھین

تسلیم
شیخ امیر اللہ تسلیم ولد مولوی عبدا… باشندہ فیض آباد صاحب دیوان اور مثنوی نالۂ تسلیم اور مثنوی دل و جان

نسیم
اصغر علیخان نسیم دہلوی

ایک دن بھی نہ ملین شوق سی باہم آنکھین
برسون دیکھا کی ای شوخ تری ہم آنکھین

علیم علیخان مرحوم علیم باشندهٔ نیمال

روتی روتی نہ رہا نام کو ہم چشموں مین

ابرو کی ... آنکھوں مین

رحیم بخش مرحوم رحیم

عشق مین ہجر و بلا کو ہوا طالب ہمہ تن

شاعر زمانہ صحیح تخلص ...

رات تماشا ... ارادہ ...

اسد بیگ مرحوم ... شوق آدی

ہم بہی ہی ہجر مین تیری سدا خونبار چشم

اور تو ہم ... ست خفا ہو حیف ہو ... چار چشم

میر جعفر معروف بہ زٹلی جعفر تخلص باشندہ

شاہجہان آباد دیوان مین نظم و نثر دونون

جعفر کوی یار اگر ...

تو بہی ... جلدی ...

| | |
|---|---|
| سنکو زانو سی اوٹہا وصل مین سر دہ کیسا | آج تو چار ہون ای فتنۂ عالم آنکہین |
| غیر کیا دوست ہی ہوتا نہین مشکل مین شریک | پہر گئین وقت اجل دیکہ کی ہیدم آنکہین |
| پست ہوتا نہین اصلی کبہی ہمجنس کی سات | اونچی ہین عضو قدم سی قدآدم آنکہین |
| گہورتی ہین نگہ قہر سی عاشق کی طرف | آج ہین قاتل بیرحم کی برہم آنکہین |
| پاک دامانی جانان سی ہین گریان تسلیم | اشک عیسی ہین مری حضرت مریم آنکہین |

شاعر نامور اپنی وقت کی استاد شاہ نصیر الدین عرف میان کلو نصیر سجادہ نشین شاہ صدر ولد شاہ غریب آخر عمر مین حسب طلب دیوان چندو لال کی حیدرآباد دکہن گئی وہین وفات پائی

| | |
|---|---|
| ہی دل کی پہپہولونسی ہمارا ہمہ تن چشم | نظارۂ ساقی کو ہی بینا ہمہ تن چشم |
| تو وہ چمن آرا ہی کہ ہر دستۂ نرگس | دیکہی ہی ترا بن کی تماشا ہمہ تن چشم |
| ای تیر فگن ہم تری ہاتہونکی ہین قربان | تو دی کی طرح مجکو بنایا ہمہ تن چشم |
| تک کہائی ہی تن پر کہ دکہانیکو تماشا | جون سرو چراغان مین ہوا ہمہ تن چشم |
| برقع کو اولٹ منہ سی جو کرتا ہی تو باتین | اب مین ہمہ تن گوش ہوا یا ہمہ تن چشم |
| کیا اونسی ہو صیاد مجہی چشم رہائی | حلقون سی بنا دام ہی تیرا ہمہ تن چشم |
| ای رشک قمر شبکو کہان تجکی مین تاری | نظارہ کو تیری ہی فلک کا ہمہ تن چشم |
| دیکہو نکا تصور مین نصیر اوسکو شب و روز | دل صورت آئینہ ہی اپنا ہمہ تن چشم |

وجیہ الدین وجیہ برادر نواب حسام الدولہ

| | |
|---|---|
| خون دل بسکہ رہا آ کی جم چشمون مین | پانی پانی ہوا خجلت سی ہین ہمچشمون مین |

... زبان آور نامی تقی ... الدین علیخان ...

... سدا ... بیقول ... سوسوبار ...

... اصغر ... آبادی ...

... نالان ... باب ...

میر جبار علی مرحوم بسمل تین چار کڑہ صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| بہلا کس چشم پر دریای سخن مین | ڈوبا پاتو نی اپنا خانمان چشم |

نظیر تخلص شاگرد مرزا رفیع السودا باشندہ بنارس

| | |
|---|---|
| تا ایک نظر دیکھی تجھی ای مہ تابان | رہتا ہی سدا مہر درخشان ہمہ تن چشم |

طالب العلم غلام جیلانی مرحوم رفعت پہلی تخلص بیدم تہا باشندہ دہلی بہت حافظہ ایسا درست تہا کہ قصیدہ تمام ایکبار کی سننی مین یاد ہو جاتا تہا شاگرد مولوی قدرت اللہ شوق

| | |
|---|---|
| بہتی ہی زور شور سی لی نیم ہدام چشم | اک بحر ہی عظیم کہ جسکا ہی نام چشم |

میر سجاد مرحوم سجاد ولد میر محمد اعظم جدانکی میر منشی دار الانشا شاہی کی تہی باشندہ اکبر آباد جب

| | |
|---|---|
| ایک دل کہتا ہون جو چاہی سو لیجا ئی آوی | خواہ زلفین خواہ ابرو خواہ مژگان خواہ چشم |

میر غلام حسین مرحوم شورش خواہرزادہ ملا وحید صاحب دیوان مع قصاید شاگرد میر محمد باقر حزین

| | |
|---|---|
| ابر روتا ہی تو بہی روا ہی چشم | اسمین جو ہونی ہو سو ہوئی چشم |

شاعر معروف میان دلگیر مرثیہ گو چھنگو لال نام پہلی طرب تخلص تہا قوم کا یتہ سکسینہ مشرف باسلام ہوئی دیوان اپنا مع تخلص جہیل مین ڈبو دیا مرثیہ گوئی اختیار کی پہلی شاگرد مرزا خانی نوازش کی بعد ناسخ

| | |
|---|---|
| کسکو دکہاؤن مین یہ بہلا ماجرای چشم | تا سو بن گئی ہین عزیز و بجا ہی چشم |
| باتین تری سنا کرین اور دیکہین تیری شکل | وہ مدعای گوش ہی یہ مدعای چشم |

آئی طرب ترا جو وہ خوش چشم باغ مین
نرگس کی دستی کیجیو تو بہی فدای چشم

باشندۂ نگینہ مقیم لکھنؤ صاحب دیوان ایک تذکرہ کہ جسکی اتمام کی تاریخ تذکرہ شعرا ہے انکا ہے شاگرد مذنب

آنکھ لگنی نہیں دیتیں یہ ستمگر پلکیں
ہوتی ہیں روز رگِ خواب کو نشتر پلکیں

اپنا دکھلائیں سیاہ جو وہ خودسر پلکیں
لے سلامی تری ہر چشم جھکا کر پلکیں

کہتی ہیں قامت جاناں کی زبانی یہ ہم
چھوٹی قد پر ہیں بڑی فتنۂ محشر پلکیں

ایک سے ایک زیادہ ہے جفاکار یہ ہیں
کج ادا یار کی جیسے ہیں تو خودسر پلکیں

گل کارہ نا تھا مری گریہ خونی کا نچوڑ
قطرۂ اشک سے ہے آج نہیں تر پلکیں

تیر جیسے ہیں نہیں ہیں یہ کمانی ویسی
نوک کی ابروں سے لیتی ہیں خودسر پلکیں

سب یہ کہتی ہیں کہ دیوانی کو ہے فصد مفید
یار بسم اللہ اگر تیری ہیں نشتر پلکیں

ایک پر ایک کو ترجیح خدا نے دی ہے
چشم ہے زینتِ رخ آنکھ کا زیور پلکیں

قطرۂ اشک ہے اب دانۂ گوہر انکو
یاد ایام کہ تھیں خون کی چادر پلکیں

یا خدا مثل سحر وہ شب گیسو ہو سفید
پیر ایسا ہو کہ دیکھے وہ اٹھا کر پلکیں

فتنہ زائی میں قیامت یہ شرف رکھتی ہیں
باندھ ہیں سنگر تو الٹ دیں صف محشر پلکیں

موج مے یار کی رفتار ہے مینا قد ہے
چشم دلدار ہے ساغر خط ساغر پلکیں

دخل اپنے کا ہے ہوتا ہے طبیعت کی خلاف
دیں اذیت جو پڑیں آنکھ کی اندر پلکیں

آب گوہر ہے تر آب سرشک اے ناصر
نام سبط پیمبر میں جو ہیں تر پلکیں

منشی امیر احمد امیر خلف مولوی کرم احمد اولاد میں حضرت شاہ مینا قدس سرہ کے
باشندۂ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید منشی مظفر علی اسیر

سید علی حسن اشک ولد سید غلام حسین تخلص سادات حسنی ...

## شیخ امداد علی بحر ولد شیخ امام بخش خان باشندہ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید امام بخش ناسخ

قوس ابرو کی حمایت سے ہین بل پر پلکین
توڑ کرتی ہین جو تیرون کی برابر پلکین

دانت آری کی طرح رکھتی ہین مجھ پر پلکین
کاٹ ڈالین گی مری دل کا صنوبر پلکین

خوش نگاہون کو جلاتی ہین وہ دلبر پلکین
چشم حورا کی بچھا دیتی ہین تیور پہ پلکین

ایک دن مجھکو پہناین گی مقرر پلکین
آنکھ صیاد ہین ٹٹی ہین ستمگر پلکین

آرزو ہی کہ مین اس حور کی لکھون تعریف
کاغذ آنکھون کی سفیدی ہو تو مسطر پلکین

مرض نظری سے یہ نقاہت ہی مجھی
تل ہی پتلی کو گران آنکھ کو دو بھر پلکین

کس طرح عشق مین دل کھوکے رہتا ہی کوئی
مین سینے مین بہایا جو ہوئین تر پلکین

کیون نگاہون کی تلی آٹھ پہر پھرتی ہین
مثل تار نظر آنکھون مین کرین گھر پلکین

یار کی میٹھی نگاہون سے یہ معلوم ہوا
نقل بادام ہین آنکھین ہین شکر پلکین

سامری کی بھی یہان آنکھ جھپکتی دیکھی
پتلیان سحر کی پتلی ہین فسون گر پلکین

رات بھر ڈھونڈھتی ہین خواب آنکھین اپنی جو
کف افسوس ملا کرتی ہین دن بھر پلکین

تو وہ بی دیدہ ہی جسوقت پھری تیری نظر
تل بھر آنکھین نکرین رحم نہ جو بھر پلکین

جسم انسان مین نہین حسن سے خالی کوئی شی
دانت زینت دہن آنکھ کا زیور پلکین

محتسب نشہ مین الٹی ہوئی آنکھین کیسی
پتلیان میری نہ باہر ہین نہ اندر پلکین

نہ میسر ہو جو دیدار تمہارا صاحب
آنکھ ڈھیلی سے بری کوڑی سے بدتر پلکین

خانۂ چشم ہمارا قفس خالی ہی
طایر خواب کو فرقت مین ہین شہپر پلکین

عضو عضو آپ کا ہی میری لہو کا پیاسا
برچھیان آنکھین لگاتی ہین تو خنجر پلکین

سوزش عشق سی جلتی ہین یہ آنکھین اپنی
پنجشاخی کیطرح پھنکتی ہین شب بھر پلکین

جیسی آنکھون سی چھپا وہ رخ روشن سایل
کف افسوس ملا کرتی ہین دن بھر پلکین

مصاحب حضرت سلطان عالم تدبیر الدولہ منشی مظفر علی اسیر خلف میر مدد علی والا دین حضرت عباس علیہ السلام کے باشندہ قصبہ امیٹھی مقیم لکھنو صاحب دیوان فارسی و ریختہ شاگرد رشید غلام ہمدانی مصحفی

ایسی برگشتہ ہین کیون مثل مقدر پلکین
دلمین آئین مری آنکھو مین کبھی گھر پلکین

تکتکی بندھ گئی رخسارہ قاتل کیطرف
واہ ری شوق نہ جھپکین تہ خنجر پلکین

ڈوبتی وقت تو تنکی کا سہارا ہو جای
دیکھلون نزع مین یا خالق اکبر پلکین

ضبط اسرار محبت ہی یہ منظور مظفر
ہو لہو خشک جو بہون آنسو ونسی تر پلکین

کر دیا صورت غربال مشبک سینہ
خاک چھنوائین گی عاشق سی مقرر پلکین

یہی جلنا ہی جو آنکھونکا حرارت کی سبب
جل ہی جائین گی نہین بال سمندر پلکین

قتل عشاق مین کیا عذر نزاکت ہی تمہین
تیغ کیطرح نہین رکھتی ہین لنگر پلکین

خون کا نام نہین میری تن لاغر مین
نوک کی لیتی ہین کیا صورت نشتر پلکین

بعد مردن غم رہی مجکو کفن کی خواہش
منہ چھپانی کو ہو دین اشک کی چادر پلکین

کیا ترقی تہی حسن کے ماشا اللہ
قد سی ہی زلف سوا زلف سی بڑھکر پلکین

خواب مین ہاتہ لگی دولت بیدار اسیر
کہ ہوئین شانہ گیسوی سمنبر پلکین

میر نواب موزون ولد میر بندہ علی باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد منشی مظفر علی اسیر

عالم نور نظر کرمک شب تاب نہین
تابیان کیون یہ بجاتی ہین برابر پلکین

ہانکئے سی اپنی اشارا جو کرو تم سوی چرخ
نیزہ بہرام سی چھینین لی اڑ کر پلکین

خار ماہی کیطرح جو دہن مین موزون
کس طرح چشم تصور سی ہون باہر پلکین

محقق علم شعر زایر کربلای معلی میر علی اوسط رشک ولد میر سلمان باشندہ فیض آباد مقیم لکھنو تھین دیوان ایک لغت ہندی انکا ہی شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

روزن اگر آنکھین ہین تو در کار ہین پلکین
بی ساخت خار سر دیوار ہین پلکین

قربان ہو وہ نگاہون کا نوت بنی ہین کام
تیرون سی غرض کیا مجھی درکار ہین پلکین

دم بھر نہین آرام رسانی اوسی منظور
خونریز نگاہین ہین تو خونخوار ہین پلکین

کانٹو نہین تلین ایسی جواہر ہین وہ آنکھین
پھولون سی لٹرین ایسی سرخار ہین پلکین

دنرات یہان خوف و رجا مد نظر ہی
دلدار ہین آنکھین تو دل آزار ہین پلکین

خالی نہین اہل نظر ارباب خلش سے
آنکھونکو جو دیکھا تو کہان بار ہین پلکین

کیونکر نہون قتال نگاہون کی اشاری
آنکھین ہین ستم پیشہ جفا کار ہین پلکین

ای رشک گل آنکھونکی ملاحت سی ہی ثابت
کیونکر نہ رہین گرد نمکخوار ہین پلکین

آنکھونمین اگر ہی صفت دلبری ای رشک
دل چھیدنی کی واسطی طیار ہین پلکین

سیر مہدی مرحوم جنون خلف میر عباس عرف میر مغل باشندہ فیض آباد وارد کانپور شاگرد میر علی

اوس گلکی محبت مین جو خونبار ہین پلکین
انروزون مری غیرت گلزار ہین پلکین

چشم بت سفاک کی اوصاف کہون کیا
اللہ ری نزاکت کہ اوسی بار ہین پلکین

تا مردم دیدہ کو کوئی غیر نہ دیکھے
چلمن یہ پڑی ہی نہین ای یار ہین پلکین

خنجر کبھی عاشق کی لئی تیر کبھی ہین
یہ مردم دیدہ کی تو ہتیار ہین پلکین

الکدن نہ تمہاری گل بازی کو اوٹھایا
کچھ کام نہ آئین مری بیکار ہین پلکین

مثال دونوں گلِ بادام سے جو آنکھوں کو — کہوں نہ گل بادام ہیں یہ خار مژہ

یہ جلتی ہیں تری فرقت میں شعلہ رو آنکھیں — زبانہ شمع کا بن بن گئی ہیں تارِ مژہ

بہے گا خون رگِ سنگ سرمہ سے پل میں — کہ نیشتر سے کہیں تیز تر ہیں خار مژہ

لگا کے کہتی ہیں سرمہ وہ ناز سے دیکھو — سیاہ تاب ہوئی تیغ آبدار مژہ

بنائیں اشک کے دانوں سے سبحہ کیا دو کر — پہنچ سکیں گی نہ کوتاہ ہیں یہ تار مژہ

نہیں ہیں کم رگِ خواب گراں احت سے — نہ رنج دے گی سبک ہوں نظر میں تار مژہ

ہے اوسکی عکس پہ تیر شہاب کا دہوکا — یہ گرم یوں پہ ہے وہ برق شعلہ بار مژہ

پلک جھپکتی ہے تو آنکھ کہل نہیں سکتی — یہ ناتوان کو تمہاری گراں ہے تار مژہ

عجب بہار ہے قطرات اشک خونی سے — اجی ہے دید کے قابل یہ لالہ زار مژہ

جو میٹھی نظروں سے دیکھو تو جان شیریں جائے — چھری ہے شہد کی یہ نیش دلفگار مژہ

ملا کے منہ مرے منہ سے کرو جو چار آنکھیں — فدا ہوں آنکھوں پہ آنکھیں مژہ نثار مژہ

خلش پہ انکی رگ سنگ سرمہ سستی ہے — وہ کون دل ہے نہیں جسکو عشق خار مژہ

وہ اپنی چشم کی گردش دکھا کے کہتی ہیں — فسان سے تیز ہوئی تیغ آبدار مژہ

جو اونکی آنکھوں پہ صدقے کروں گل نرگس — تو شاخ نرگس شہلا کروں نثار مژہ

وہ اپنی جان کا ہوتا ہے دشمن اے محسن — جو دیکھ بھال کے ہوتا ہے دوستدار مژہ

## ناسخ

شیر بیشہ سخنوری شیخ امام بخش ناسخ خلف شیخ خدا بخش تاجر باشندہ لکھنؤ تھے دیوان انکے یادگار ہیں

۱۲۳

منظور وقت مرگ بھی تازہ دماغ ہو — آئی جو بو بھی زلف گرہ گیر ناک مین

میر جان مرحوم **ذاکر** خلف میر فخر الدین ماہر شاگرد انیس الدیا جد کی باشندہ لکہنو تمام دیوان

کرتا ہی اوسکی آگی جو تقریر ناک مین — دیتا ہی اوسکی شوخ وہین تیر ناک مین
ہر ایک پوچہتا ہی یہ کتنی کو مول لے — دم آگیا ہی لیکی تو شمشیر ناک مین
پہینک آگی گہس گیا ہی کہین مغز مین تری — ای چلبلی نہ ڈال تو قتگیر ناک مین
محفل مین گانا بہتونکا ہمنی سنا ولی — مطرب سے یہ گاتا ہی تصویر ناک مین
دانا ہوا جو ناک مین اوس طفل نے کہا — فلفل کی ہی لگانی کی تدبیر ناک مین
ہر دم تو ڑا ہمار کو جاتا تہا اس لیے — بغدی شتر کی ڈالی ہی نجیر ناک مین
نکسیر پہوٹتی نہین ہر دم رقیب کی — برعکس اوسکی ہی یہ بو اسیر ناک مین
سرسام دفع ہونی کی خاطر سنا ہے — ڈالی ہی نہ کالیکی ہر اک شیر ناک مین
ہوتا ہی جنکو نزلہ تو **ذاکر** سنا ہے یہ — سمجھی مین نا س لینا وہ اکسیر ناک مین

ڈپٹی کلکٹر آغا کلب حسین خان بہادر **نادر** خلف نواب احترام الدولہ دبیر الملک کلب علیخان بہادر رئیس بنارس کہتی دیوان مع قصاید اور مرثیہ اور ایک تذکرہ صولت نادری طبع زاد انکا ہی شاگرد ناسخ

جب طلائی حلقہ اوس کافرنی پہنا ناک مین — دم ہر ایک خود بین کا خود بینی سی آیا ناک مین
دونون کانو نپر گمان شق القمر کا کیون نہو — ہی اثر انگشت پیغمبر کا پیدا ناک مین
کہکشان کی پاس نکلا ہی ہلال چرخ پر — یا کہ ہی خال سیہ وان جلوہ افزا ناک مین
جسطرح ہائی دو چشمی کا ہو شوشہ خوشنما — ہی بلاق اسطرح سی ای طفل زیبا ناک مین

کیون مزاج آشفتہ ہی ایجان کیون ہی دماغ
عنبر گیسو کی شاید بھر گئی بو ناگ مین

کیون جلاتی ہو اسی ... پڑی کا آنکو
جا ئیگا دود دل عشاق گیسوناک مین

سنبل جنت نہ کیونکر اوسکو ای عشق کہون
مر گیا جب مین تو آئی بوی گیسوناک مین

مولف تذکرہ سید محسن علی محسن ولد شاہ حسین حقیقت طن بزرگونکا خوست مولد و مسکن لکھنو شاگرد

گر سمائی وصل کی شب بوی گیسوناک مین
مثل شبو ہی یقین پیدا ہو خوشبوناک مین

دل جلا کر پوچھتا ہی یار گرمی دیکھنا
آ رہی ہی کچھ کباب خام کی بوناک مین

ایکدم فرصت نہین ملتی ہی رونی سی مجھی
دم ہمارا لائی ہین کر ... آنسوناک مین

واہ ری تاثیر مارا ہی ہمین کس پیچ سی
زہر افعی بن کی آئی بوی گیسوناک مین

ہو گئی دیوانی تجہیر بہولی خود بینی حسین
کیل کیا پہنی پریرو پڑہ کی جادوناک مین

بادہ خواری اس آئی گی نہ زاہد کو کبہی
حی جو لی منہ مین تو آئی ہو گی اچھوناک مین

روی تابان کا پڑی گر عکس تو وہ اور چلی
نک چڑا و کیل کا بن جای جگنوناک مین

جان شیرین دی جہٹی کا دو دیاد آیا مجھی
کوہکن کا لائی دم فرمایش جوناک مین

آتش رنگ حنا سی نقش پا جلتا ہی کیا
ای ہی آتا ہی دود نقش جادوناک مین

تیغ عریان بنکی ہر دم قتل کرتی ہی مجھی
آگئی صفاک کیا تاثیر ابروناک مین

مین تو کیا پریان بہی ہونگی پھڑک چاہین دیز
آپ آنکھونکی طرح رکھتی ہین جادوناک مین

مشک کو سونگھا جو تمنی یہ خوشی اوسکو ہوی
آئی خوشبو کیطرح سی روح آہوناک مین

خود فروشی یار اگر دکھلای جنس حسن رخ
کیا عجب ہی نتہ کا حلقہ ہو ترازوناک مین

وہ بھبھو کا شب تاریک مین جاتا ہی اگر
آئنہ خانی مین کرتا ہی چراغان عارض

نہین معلوم کہ حورون کی بھی ہون یا کہ نہون
مگر ایسی نہین کہتا کوئی انسان عارض

ہون مین حیران ہی کیونکر شب گیسو موجود
ہین مری ماہ کی خورشید درخشان عارض

کیون نہ دن رات کرا ہا مین کرون ای ناسخ
ہو گیا ہی مرض عشق حسینان عارض

ملازم راجہ بہرت پور حکیم وحید اسد خان وحید خلف حکیم سعید اللہ خان بن حاذق الملک عبد اللہ خان باشندہ بدایون

کیون چھپاتا ہی صنم تو تہ دامان عارض
پارہ نور ہین یہ کب ہوئی پنہان عارض

کیون وہ کہاتی ہو مجھی آیینہ سکتی مین عبث
یار وہ دکہلا دو کہین سی وہ درخشان عارض

ہمنی بوسہ جو لیا اسمین گنہ کیا ٹھہرا
اہل اسلام ہون لاریب ہین قرآن عارض

چاک ہو مثل کتان دیکہ لی دامان نگاہ
ہمکو دکہلائی اگر وہ مہ تابان عارض

صفحہ دل پہ مری سانپ سی لوٹتی ہین وحید
ڈہانپ لیتی ہی جو وہ زلف پریشان عارض

مولوی کرامت علی مرحوم تاریخ گو اظہر ولد امانت علی باشندہ شیخپور توابع فرخ آباد وارد لکھنو صاحب دیوان شاگرد نصیر دہلوی

نہ کہار شک قمر تو عرق افشان عارض
چشمہ مہر پہ لاوین گی یہ طوفان عارض

نہ تو مہتاب ہین نہ مہر درخشان عارض
رحل یہ خط ہی ترا او سپہ مین قرآن عارض

جیسی قرآن ہو سبز غلاف مخمل
یون خط سبز مین تیری ہین یہ پنہان عارض

جای اشک اب گل مہتاب یہان جہڑتی ہین
ایسی دیکھی ہین تری ای مہ تابان عارض

شرم اس درجہ ہی اوس آیینہ رو کو اظہر
ہمنی دیکھی تو چھپائی تہ دامان عارض

نواب حسام الدولہ حافظ الملک محمد تقی علیخان بہادر شمشیر جنگ حسام خلف نواب مہدی علیخان کی اور

کفر و اسلام سی ہی حسن بتان کی ترکیب — زلف ہندو ہی جو کافر تو مسلمان عارض

تو جو ہو بزم مین پہر شمع کی حاجت نرہے — کیا ہی روشن ہین تری ای مہ تابان عارض

روبرو کامل خستہ کی اوٹہائی جو نقاب — ہوگیا آئینہ سان دیکہ کے حیران عارض

شیخ علی حسین جویا ولد شیخ فتح علی بسبب قرابت آنوصاحب قصبہ محل عظیم اباد سے اردلکہنو ہوکر اوس زمانہمین انکا اور قادر علیخان کا دو دورہوا چندی کانپور مین مقیم رہی اب وطن لوگئی صاحب دیوان شاگرد رشک

پوجہی ہین ای بت چالاک کہ قرآن عارض — دیکہا کرتی ہین جو ہندو و مسلمان عارض

اب نہ پائین گی شفا آئین مسیحا بہی اگر — ہوگیا درد غم دوری جانان عارض

در و یاقوت و گل و سنبل و نرگس ای گل — ہین تری گیسو و چشم و لب و دندان عارض

ٹکڑی ٹکڑی ہوا ہی مثل کتان ای مہ رو — دیکہنی پای اگر مہر درخشان عارض

کیا صفائی ہی ٹہرتی نہین چشم مردم — ای پری آئینی کو کرتی ہین حیران عارض

مثل بلبل ہی ہوس دیکہنی کی پریون کو — رشک گل ہین تری ای رشک سلیمان عارض

اپنی جویا کی کہین او مسیحائی کو — درد والله وہ بہت ہی شہ مردان عارض

تہانہ دار کرنیل گنج ضلع کانپور سعادتخان سعادت ولد جہانخان ساکن اعظم گدہ مقیم کانپور شاگرد رشک

ہنسکی چہیڑون اونسی کہلاتی جو جانان عارض — دیکہ تیری نہین ایسی گل خندان عارض

آنکہ ڈالی کسی گل پہ کبہی گلشن مین — دیکہ پای جو تری بلبل نالان عارض

چہپ گئی صبح وطن زلف جو کہولی تمنی — ہی غضب آئی تہ شام غریبان عارض

ہین پری نام خدا تیری پری رخسارے — چوم لین آنکہون سی دیکہین جو مسلمان عارض

وطن بزرگونکا مدینہ منورہ بعد دہلی انکا مسکن لکہنو صاحب دیوان شاگرد غلام ہمدانی مصحفی

| | |
|---|---|
| دیکہی کر مرغ چمن اوسکی بہار عارض | لالہ و گلگو کرہی لاکی نثار عارض |
| نصب آئینی مری قبر مین کرنا پس مرگ | جانی تا وہ بہی یہ تہا عاشق زار عارض |
| حیف ہی ہمنو فقط ایک جہلک کو ترسین | آئنہ لوٹی سدا اوسکی بہار عارض |

## قلق معاصرین

علم تکسیر مین یکتا افصح الفصحا خواجہ وزیر **وزیر** ولد خواجہ فقیر باشندہ لکہنو صاحب دیوان ارشد

| | |
|---|---|
| سبزہ خط سی بڑہا اور وقار عارض | خضر آباد ہوا نام دیار عارض |
| کیا ہی دلچسپ ہی ای یار بہار عارض | کہ نکہہ بیٹہ رہی جا کے کنار عارض |
| او جوان خط سیہ ہوگا یہ پیری مین سفید | صبح ہو جائیگی اکدن شب تار عارض |
| اے گلو کرتی ہو کیا حسن دو روزہ پہ غرور | عارضی ہی چمن رخ مین بہار عارض |
| دولت حسن پہ یہ خاک اوڑا رہی ہی | غازہ عارض پہ ہی یا ہی غبار عارض |
| اوس رخ صاف پہ کیا روئی مخطط رکہون | پہول سی کانون مین چبہ جائیگی خار عارض |
| صاف ہو آینہ سان پہر خط مشکین منڈ جاہی | پہر جلب ہو قمر سے اللہ تبار عارض |
| ہی کہان خط سیہ صدمی سہی اوسکی ہین کبود | سایۂ زلف نزاکت سی ہی بار عارض |
| موجۂ نکہت گل ہی سپئی بلبل گلدام | عندلیب دل نالان ہی شکار عارض |
| گال پر گال ذرا رکہکی تماشا دیکہو | اپنا رخسار یہ ہی عاشق زار عارض |
| کری قالب کو تہی شوق ہم آغوشی مین | وا ہی شکل مہ نو ہو کنار عارض |

برج میزان پہ شرف رکھتی ہین تیری ابرو
پلۂ ماہ مین تلتا ہے وقار عارض

کہ رہی ہین ارنی طالب دیدار تمام
ید بیضا سی نکلتا نہین کار عارض

پوچھتا کیا ہی مجھ سے مری محبوب کا رنگ
دیکھلی چھوڑ کے تا بھی پہ غبار عارض

ہاتھ کب آتی ہین خسار گل اندامون کے
تم نہین سونی کی چڑیا سی شکار عارض

خوبرویونکو خدا نی یہ دیا ہے رتبہ
ہی خداوند حلب آئنہ دار عارض

دہوپ افروختہ رو کرکی اوسی زرد ہوے
تپ چڑہی مہرکو اوٹھا جو بخار عارض

بسکہ مصروف محبت ہمہ تن یار سی ہی
کان مشتاق سخن آنکہ دوچار عارض

مصاحب حضرت سلطان العالم منشی میر مظفر علی اسیر خلف میر مدد علی سید علوی اولاد مین حضرت عباس علیہ السلام کی باشندہ قصبۂ امیٹھی صاحب دیوان فارسی ریختہ اور عشق نامہ شاگرد رشید غلام ہمدانی مصحفی

ہوسکی آینہ کیا خاک دوچار عارض
ماہ و خورشید بھی ہین آینہ دار عارض

زلف کا بوجھ اوٹھی اوسکی کمر سی کیونکر
عکس مژکان ہی نزاکت سی ہین بار عارض

سنبلہ گیسو پہ قوس قد ابرو پہ
ماہ قربان جبین مہر نثار عارض

عندلیبون کی طرح کیون نہون نالان عاشق
نو بہار چمنستان ہے بہار عارض

وہ حسین ہو کہ ہین معشوق بھی عاشق جسپر
شمع پروانی کی صورت ہی نثار عارض

پہلوِ ماہ مین سب کہتی ہین تارا چمکا
جلوہ گر خال نہین ہے یہ کنار عارض

گرمی حسن نی دیوانہ بنایا ہی مجھے
ہوش آئی جو اوتر جائی بخار عارض

تیغ ابرو کی دکھا کر اوسی چپ رنگ کرو
بی ادب آینہ ہوتا ہے دوچار عارض

| | |
|---|---|
| مشعلِ مہ کو کیا ہے فلک نے روشن | رات اونچا یہ ہوا شعلۂ نارِ عارض |
| جل گئے اوسنے جو بوسے ہمیں ہنس ہنس کے دیے | آج غیرون پہ گری برقِ شرارِ عارض |
| بیخود اوس عارضِ تاباں کا جو آتا ہے خیال | آنکھیں کرتی ہیں دُرِ اشک نثارِ عارض |

**شیخ فضل احمد کیف ولد شیخ اکبر علی باشندۂ لکھنؤ صاحبِ دیوان شاگرد میر وزیر صبا**

| | |
|---|---|
| کون دیکھیگا اب اے یار بہارِ عارض | خط سے مسدود ہوئی راہ دیارِ عارض |
| دور دور خطِ مشکین ہے خدا خیر کرے | دیکھیے گھٹتی ہے کیونکر شبِ تارِ عارض |
| وہ یہ کہتے ہیں خدائی جنہیں آنکھیں دی ہیں | سرمۂ طور سے بہتر ہے غبارِ عارض |
| ساتھ خورشید پرستونکے ہوا ہون محشور | کون مجھسا ہے بھلا عاشقِ زارِ عارض |
| تا زلیخا جو کوئی اوسکی خبر پہنچاتا | پونچھتی دامنِ یوسف سے غبارِ عارض |
| روبرو یار کے شیرین نے کہا عذرا سے | مین لبون پر ہون فدا تو ہو نثارِ عارض |
| نگہِ عاشقِ مشتاق پہنچ جاتی ہے | لا کے گھونگھٹ کو کرے یار حصارِ عارض |
| آہ کھینچی ہے جگر سے تو لیے ہین بوسے | ہمنے شمشیر سے چھینا ہے دیارِ عارض |
| یا علی رجعتِ خورشید کا مشتاق ہون مین | یار پھر آکے دکھا جائے بہارِ عارض |
| کیف سے شخص کو دیتے ہو ہزارون بوسے | مفت تم کھوتے ہو اے یار وقارِ عارض |

**میر نواب موزون خلف میر بندہ علی باشندۂ لکھنؤ صاحبِ دیوان شاگرد منشی میر مظفر علی اسیر**

| | |
|---|---|
| تم جو دکھلادو گلستان مین بہارِ عارض | گلِ خورشید بنے آئنہ دارِ عارض |
| کیونکہ دیکھے کوئی اوس گل کی بہارِ عارض | ہون سکندر سے جہان آئنہ دارِ عارض |

کشورِ حسن مین کیا خوب ہی یہ لیل و نہار
روز عارض ہی تو خط آئینہ دار عارض

رشک سی داغ دل ماہ پہ ہی آج تلک
ہو گیا تہا کہین اک بار دو چار عارض

سرو بہی قامت موزون کا تری بندہ ہی
گل فقط زر سی نہین باج گذار عارض

مضطرب کیون نہ پہرین گرد سر جانان کی
دل ہی قربان جبین جان ہی نثار عارض

عبد الکریم خان حنا ولد سرور خان باشندۂ لکہنو صاحب دیوان شاگرد میر وزیر صبا

خط نکلنی سی ہوئی او بہار عارض
لی اوڑا حسن کو یہ بنکی غبار عارض

طوطی خط سی خزان ہی چمن روی نگار
طائر رنگ پریدہ ہی بہار عارض

جلوۂ نور خدا حسن رخ جانان ہی
کم نہین وادی ایمن سے دیار عارض

روز روشن کو کیا شام سواد خط کی
ظلمت آباد ہوئی صبح بہار عارض

خواب سی اوٹہ کی کف دست جو دیکہی وہ حسین
پنجہ مہر ہی آئنہ دار عارض

بڑہ گیا زخم جگر دیدۂ رخ نو خط سے
بن گیا مرہم زنگار غبار عارض

دہیان گلشن مین جو آیا ہمین آرائش کا
بنگیا شاہد گل آئینہ دار عارض

عاشق زار ہوں مین خال و خط جانان کا
نقش ہی لیہ مری نقش و نگار عارض

بوسۂ روی صنم ہی سبب مرگ حنا
صورت برق شرربار ہی نار عارض

شیخ بزم مرحوم فنا یکتا اپنی فن مین شہرۂ آفاق خلف شیخ طاہر باشندۂ لکہنو

ظاہر اگو خط نورس ہوا خار عارض
پر حقیقت مین دوبالا ہی وقار عارض

شکر یتد کہ ہوا لشکر خط سی آباد
ایک عرصی سی تہا ویران دیار عارض

زلف جانان پہ لٹا دونگا مین تار ختن | مہ و خورشید کرونگا مین نثار عارض
رو برو آتی ہی تیری وسی غش آتا ہی | آینہ ہو نہین سکتا ہی دوچار عارض
رشک لالہ رنگ ہو ہر صفحہ دیوان اپنا | جوش کر گیہ ہی لکھون نقش و نگار عارض

مصحح مطبع مصطفائی میر ناصر علی مرحوم نصیر ولد میر عبد العلی باشندہ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

شام خط سی ہی ہم صبح بہار عارض | منقلب ہوتی نہین لیل و نہار عارض
قرب نیک اختر و بنا دیتا ہی سرکش کو نجات | کب نسینی سی بجھی شعلہ نار عارض
جا بجا لب خط مشکین ہی پسینی ہین عیان | روشن انجم سی ہوی ہی شب تار عارض
حاشیہ ہی خط ریحان سی گلستان پہ قلم | سبزۂ خط سی نہین ہی یہ بہار عارض
ہم ہوی جامی سی باہر نہ اوٹھی رخ سی نقاب | قطع پیراہن ہستی ہی شعار عارض
آتشین چہری پہ کب ہین یہ نشان چیچک کے | دو دخط مین نظر آتی ہین شرار عارض
خط صفائی کا جو آیا ہوا معلوم ہمین | کہ غبار اوٹھنی کا باعث ہی غبار عارض
خط کی آنی پہ ہی اندہیر وہ کہوتی ہین نصیر | صبح ہو جای سے اٹھی شب تار عارض

ہمدی حسین خان آباد خلف غلام جعفر خان باشندہ لکھنؤ بحر مین غزلکی انکا ایک دیوان ہی شاگرد ناسخ

گل ہی بیقدر نظر مین ہی وقار عارض | ہم وہ بلبل ہین کہ تکتی ہین بہار عارض
گرم ای غیرت خورشید ہی نار عارض | نہ جلا دی کہین آئینہ شرار عارض
دہوم گر رخ کی صفائی کی وہان پہنچی گی | آئنہ کیا ہی حلب ہوگا نثار عارض
ہم محبت کبھی کرتے نہ مثال بلبل | عارضی جانتی گر رنگ بہار عارض

رشک خورشید فلک غیرت ماہ و انجم — جان و تن کیون نہ کرون اپنا نثار عارض
ننگ و ناموس سی کیا کام رہا ہمکو حلیمؔ — ایک مدت سی ہوی عاشق زار عارض

**رام چرن گردابؔ ولد سجان رام عم زادی**

بہا گیا بلبل گلشن وہ پیارا عارض — گل سے بہتر ہی کہین یار تمہارا عارض
گل رعنا کیطرح ہوتی ہین وہ سرخ سفید — کبھی چہوتی ہین جو اوس گل کا قضارا عارض
ہنس کی وہ شوخ یہ کہتا ہی کہ منہ بنواو — کبھی ڈہوکی سی جو چہوتا ہون دوبارا عارض
دسترس جب نہوا جان پہ ہم کہیل گئے — چہو لیا دست تصور سے تمہارا عارض
بوسہ دیتا نہین گردابؔ شب وصل مین وہ — کہات پر آنکی کرتا ہے کنارا عارض

**مرزا مہدی ثاقبؔ ولد مرزا انور علی بیگ استاد نواب محسن الدولہ بہادر باشندہ لکہنو شاگرد ناسخ**

ہوگیا بار نگہ سے ترا نیلا عارض — کسنی دیکہا ہی بتادی کوئی ایسا عارض
کسنی بوسی لئی کیون آج ہو مرجہائی ہوی — گل افسردہ کی صورت ہی تمہارا عارض
شجر طور جو قامت ہی تو رخ شعلۂ طور — ای بتو نور خدا کا ہی تمہارا عارض
شکل الفت نظر آتی ہی صفائی کی سبب — صورت آینہ غماز ہی تیرا عارض
زلف ہی رات تو ہی عقد ثریا افشان — چاند پیشانی اگر ہی تو ستارا عارض
کرون نظارۂ رخسار تو ہو دفع مرض — میری حق مین ابہی ہو جای مسیحا عارض
ذکر بوسی کا جو آیا تو پڑا گال پہ نیل — مانگنا ظلم ہوا تاب نہ لایا عارض

**محقق علم شعر میر علی اوسط رشکؔ ولد میر سلمان باشندہ لکہنو تین دیوان ایک لغت انکا ہی شاگرد شیخ امام بخش ناسخ**

طبیعت اپنی نہین مانتی کسی صورت / اکہو دہو گئی بوسون سی گو تمہاری گال

گلوری منہ مین ہی تو رنگ پان ہی صاف عیان / نگینہ شجری کا ہین یہ ہی تمہاری گال

تکسطرح سی کہون آسمان حسن تجہی / چکور خط ہی تو ہین چاند تیری پیاری گال

کہو تو کون سی ہی بات پر تمہین غصہ / کہ لال ہوگئی ہی یوجہ ایسی پیاری گال

شب وصال مین ای معجح بخت جاگی ہین / وہ سوگئی مری چہاتی پہ رکہ کی پیاری گال

تہانہ دار ضلع کانپور شرف الدین حسین خان شرف ولد شہاب الدین حسین باشندہ علیگدہ شاگرد رشک

کسی حسین کی ایسی نہین پیاری گال / کہ جیسی غیرت خورشید ہین تمہاری گال

ہمیشہ رہتی ہین کیون اپنی ناک زلفونکی / خزینہ زر کی نہین ہین اگر تمہاری گال

نہین ہی گردش ایام سی مجہی کچہ کام / یہ زلفین شام ہین اور صبح ہین تمہاری گال

مزی سی سوئی گالون پہ گال رکہکر آپ / ذرا ہی کم نہین گل کچہی سی ہماری گال

نہین ہی شام غریبی کو میری صبح وطن / جہپی ہین گیسوؤن مین اس لئی تمہاری گال

لئی جو بوسی شرف تو نی پڑگئی ہین نیل / نہین وہ کہاتا کسی کو حیا کی ماری گال

شیخ الہی بخش عشقی خلف شیخ محمد بخش باشندہ کانپور صاحب دیوان شاگرد میر علی اوسط رشک

جو بوسی دو گی مجہی تم دکہا کی پیاری گال / یقین ہی کہ نہین جانیگی کچہ تمہاری گال

ہی میری آنکہون کی پتلی کا عکس خال نہین / بشکل آئنہ شفاف ہین تمہاری گال

قمر تری رخ روشن پہ ہو بلا گردان / تری عذار پہ خورشید اپنی واری گال

بلند قامت موزون کہین ہی طوبی سی / گل بہشت سی خوش رنگ ہین تمہاری گال

بس اور کیا کرون اوس کلکا وصف اي محسن | گلونکو خار هي ايسي هين اوسكي پياري گال

**هونٹه**

شاعر نامي همه گو مير انشاء الله خان مرحوم انشا ولد مير ماشاء الله خان مصدر باشنده لکهنو ایک دیوان فارسي ایک دیوان ریخته ایک دیوان ریختی ایک دیوان بي نقط انسي یادگار ہے

پهر تو گهبهر کی دم سرد مري هونٹه نچوس | هان وه کسطرح که پي درد مري هونٹه نچوس

قهر هي لعل مسي زيب سي تيري کهنا | رنگ یاقوت هي یان گرد مري هونٹه نچوس

ره نصيحت نهو پرده تو ذرا چهوڑني دي | ديکه یه جا که هي بي پرد مري هونٹه نچوس

مجکو حيران نکرواه تري دهشت سے | ديکه رخسار هوي زرد مري هونٹه نچوس

صدقي اس ناز کي انشا سي یه کهنا چلبي | چوٹ لگتي هي هوا درد مري هونٹه نچوس

مولوي محمد بخش شهيد ولد شيخ خدا بخش خوشنويس اولاد مين محمد بن ابي بکر رضي الله عنه کي

باشنده قصبه سنديله مقيم لکهنو صاحب ديوان شاگرد شيخ امام بخش ناسخ

بوسي کي دهيان مين جو مجهي یاد ائي هونٹه | بي اختيار منه سي یه نکلا که هاي هونٹه

کسدرجه چوسني مين ملين هين خلاوتين | صانع ني تيري شهد و شکر سي بناي هونٹه

کيونکر پڑهون نه آج دعاي هلال مين | مانند ماه نو مجهي اوسني کهاي هونٹه

غنچه حيا سي پهر نه چمن مين شگفته هو | گلبرگ سي کبهي جو تري ديکه پاي هونٹه

عشق لب نگار مين کاٹي هي يونهين عمر | که کاٹ کهاي چوسي کبهي گه چباي هونٹه

آفتاب الدوله خواجه اسد **قلق** خلف خواجه بهادر حسين فراق بن خواجه مرزا خان اٹکي باشنده لکهنو

روز نخست جوہری بازار جب کہلا
ہیرے کی دانت لعل کی ظالم نے پائے ہونٹھ

سب برگ گل زمین پہ کتر کے گرا دیے
بلبل نے باغ مین جو تری دیکھ پائے ہونٹھ

کیا ذوق بوسہ ہے کہ صنم بہول بہولکر
سو بار ہمنے آتش رخ سے جلائے ہونٹھ

آیا اگر خیال قدم بوس یار کا
پہرون نہ مینے نقش قدم سے اوٹہائے ہونٹھ

مین جان بلب ہوا جو کہا اوسنے وصل مین
کیا کاٹتا ہے سنگدلی سے پرائے ہونٹھ

ایسا عمل پڑہون کہ مرے ہونٹھ جب ملین
جو د بوسہ دینے کو وہ مرے پاس لائے ہونٹھ

لوٹا ہے تو بوسہ شوق سے پہان مین کی نیل
مسی لگا کے یار نے مجکو دکہائے ہونٹھ

لوگون مین ہونٹھ چوم لیے ہمنے کیا کیا
غصے سے کیون نہ دانت تلے وہ دبائے ہونٹھ

آب حیات بن گئی ناسخ شراب صاف
جب اوسنے جام آب سے اپنے لگائے ہونٹھ

ولہ

ہونٹھ رکہنے دے جان ہونٹھون پر
آئی ہے میری جان ہونٹھون پر

نزع مین تجہ سے کچہ کہونگا حال
رکہدے اے جان کان ہونٹھون پر

بوسہ لب سے یہ ہوا شیرین
پہیرتا ہون زبان ہونٹھون پر

دانتون پر ہے بہار مسے کے
رنگ لایا ہے پان ہونٹھون پر

بوسے کی آرزو مین ناسخ کے
جان آئی ہے جان ہونٹھون پر

خواجہ بادشاہ سفیر خلف اکبر اور شاگرد رشید خواجہ وزیر وزیر باشندہ لکھنؤ

تیرا نام آیا جان ہونٹھون پر
آ گئی میری جان ہونٹھون پر

دیکہ لین گی جو برگ گل سے لب
بلبلین دینگے جان ہونٹھون پر

میر فخر الدین فخر خلف میر محمد علی مرحوم تخلص باشندہ لکھنؤ شاگرد خواجہ وزیر وزیر

| | |
|---|---|
| بجھادی پیاس ہی فخر کی وہ اکدم مین | تمھاری تیغ جور کہدی ہان ہونٹہو نیم |

مرزا محمد رضا معجز ولد مرزا اکبر علی باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد محمد علیخان مسیحا اور خواجہ

| | |
|---|---|
| رہین منہ مین اگر پیار سے ہونٹہ | کیا ہی لو ٹین جہڑی ہماری ہونٹہ |
| تیری ہونٹہون کا دل مین دہیان ہین | شیشی مین ای پری اوتاری ہونٹہ |
| دیکہنی سے وہ نیلی ہوتے ہین | کرنے دیتے نہین نظاری ہونٹہ |
| کیون نہ شیرین کلام کہلائین | چوستی تہی کبہی تمھاری ہونٹہ |
| بوسہ پایا تو دم مین دم آیا | انجیوان ہین کیا تمھاری ہونٹہ |
| سخن گرم جب سے تمنے | ہوے اک بات مین شراری ہونٹہ |
| دانت اونکی ہین قطرۂ شبنم | لب گلبرگ ہین جو پیاری ہونٹہ |
| دم تقریر پہول جہڑتی ہین | شاخ گلبن ہین کیا تمھاری ہونٹہ |
| اونکی باتون سی جی اوٹہی مردے | لب عیسی ہین پیاری پیاری ہونٹہ |
| بات کی سنتے جی اوٹہا معجز | لب معجز نما ہین پیاری ہونٹہ |

مرزا علی حسین کیوان اولاد مین آغا توکل کی خواہرزادی فیق الدولہ بہادر کی باشندہ لکہنو صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| بوسہ لینی مین جنکی دلبر ہونٹہ | ہین حلاوت مین رشک شکر ہونٹہ |
| جان بلب اون لبونکی یاد مین ہوں | دیکہی کب دکہائی دلبر ہونٹہ |
| دہن تنگ شکل غنچہ ہے | رگ گل سے ہین ای سمن بر ہونٹہ |
| وہ مزے کی ہین ہین تلخ یہ شیرین | برگ گل سے کہین ہین بہتر ہونٹہ |



ہم چوسکر چہرائین کی لاکہون فریب سے — لاکہا جمائین لاکہ وہ ہمسی چہپا کی ہونٹہ

مرجان بنایا گوہر دندان کو عکس نے — کیا رنگ لائی ہین بت رنگین ادا کی ہونٹہ

پہبتی کہون کہ دام مین یہ بولتا ہی لال — باتین کرو دو پٹی سی گر تم چہپا کی ہونٹہ

خرمن مین گلکی برق تبسم لگا ئی آگ — دکہلا ئی چمن مین اگر مسکرا کی ہونٹہ

مردی جلانا بہول گئی اپنی پڑ گئے — پہڑکا دیا مسیح کو تمنے ہلا کی ہونٹہ

شیرین لبی کی خوب مزی لوٹتی ہین آپ — بی وجہ باتین کرتی نہین ہین چبا کی ہونٹہ

قاتل تو اوسی پوچہ مری ارزوی قتل — گویا زبان تیغ کو کر دی ہلا کی ہونٹہ

پہلا ئین کیون نہ پاؤن وہ بوسی کی دینی مین — چہوٹین گی پہر نہ پا ہی حنائی کو پا کی ہونٹہ

گرم اسقدر سخن نہ شرارت سی کیجیے — پچہتا ئیگا آپ کسی دن جلا کے ہونٹہ

ہم وہ مسیح ہین تجہی موسی بنا ئین گے — کہتا ہی وہ شریر زبان سی ہلا کی ہونٹہ

تم حال پوچہو اپنے ہوا خواہ کا اگر — پیدا ا ہی ہون موج سی جانی صبا کی ہونٹہ

محسن جفا ئین سہتا ہی کرتا نہین گلا — گویا کہ سیدی ہین تری باوفا کی ہونٹہ

ولہ

لب دوسرا ترا جو نہو تا مثال لب — تہا لاجواب مصرع رنگین لال لب

ہی اور تل سے اوج پہ حسن جمال لب — تارا ہی صبح عید کا خال ہلال لب

کسکو ملا ہی اوس دہن تنگ کا نشان — یہ وہم ہی جو ہمکو ہوا ہی خیال لب

کرتی نہین ہو فرط نزاکت سی تم سخن — گویا دہن پہ مہر خموشی ہی خال لب

رس پی رہا ہی یہ لب شیرین کا آپکی — پہبتی کہون بنا ہی شکر خور خال لب







مرکر بھی فکر ہی لب شیرین یار کا
منکر نکیر سے ہی جواب و سوال لب

دلمین خیال لائی ہنسنے کا یار کی
شیشے مین بند کبھی برق جمال لب

اتریگی پار جسر غم و رنج و درد سے
ہاتھ آگئی ہی کشتے تیغ ہلال لب

آیا نہ دام فکر مین ہرچند کی تلاش
عنقا ہوا ہی طائر مضمون خال لب

اس قافیے کی فکر مین خاموش ہوگیا
قفل دہن ہوا مجھی مضمون خال لب

ساحل غزل کی فکر ہی اثنائی راہ مین
ہی اس سفر مین ساتھ عروس جمال لب

سید علی جان قابل ولد میر فضل علی عرف میر مشتہن باشندہ عظیم آباد بسبب قرابت شیخ فتح علی داروغہ نواب قدسیہ محل لکھنو مین آئی بعد چندی کی مقیم کانپور ہوئی اہ کربلا معلی مین گوشہ نشین گور ہوئی صاحب دیوان بلند گویون مین سب سی لی و بھی شاگرد میر علی اوسط رشک

آنکھون مین پھر رہا ہی خیال جمال لب
کیا دامن فلک کی دہنک ہی ہلال لب

ورد زبان ہی یاد گریبان مین خال لب
کنٹھی پہ پڑھ رہا ہون دعائی ہلال لب

یاد دہن مین حلقہ اہل سخن ملا
مثل نگینہ باتین جڑیگا خیال لب

ٹھہری کی اونکی طالب دیدار آئینہ مین
تیغ نظر نی کہو لی زبان سوال لب

کیا میٹھی باتین غنچہ دہن نی چمک کی مین
چندتا رہا نبات عروس جمال لب

ہونٹھونکی یاد مین سی دیوانہ کرنی پر
قوس سپہر سحر بنا ہی خیال لب

منہ چوم لون حضور کا نشا مین دیکھکر
لون دختر زکی ہاتھ سی جام ہلال لب

نالی کئی مین دیکھ کی تل تیری ہونٹھ کی
لکھی بنا تفنگ کی اک ایک خال لب






غنی احمد غنی خلف ابو محمد عیش باشندہ جاجمعو مقیم کانپور شاگرد میر علی اوسط رشک

| | |
|---|---|
| حیرت دکھا رہا ہی یہ تیرا خیال لب | آئینے مین نظر نہین آتا ہلال لب |
| دل اپنا کوچہ رم آہو سا بن گیا | وحشت دکھا رہا ہی یہ تیرا خیال لب |
| کیونکر کہون نہ اوسکو سراپا ہی نور کا | لب ہی اگر ہلال تو تارا ہی خال لب |
| کہایا جو تو نی پان تو ثابت ہوا مجھے | گویا شفق مین آگیا تیرا ہلال لب |
| شوکت کی فیض سی ہوی فکر غنی رسا | موزون کئے ہین شعر بہت حسب حال لب |

غلام علیخان مرحوم آزاد

| | |
|---|---|
| کیا دہوان دہار اس مسی سی اوسکی ہی یہ لب | دل جلون کا ہی یہ دود آہ دامنگیر لب |

حکیم یار علی مرحوم شفا دہلوی ہمعصر میان ولی کی یا اونسے پہلی کے شاعر ہین

| | |
|---|---|
| جون ڈانک دینی سی تی دونا کہلتی ہی قیمت | چمکا ہی رنگ پانسی شہرہ تری لبان کا |

منشی شیخ ظہور محمد ظہور ولد منشی اسمعیل عرف منشی نہال بن حافظ محمد صالح تاریخ تولد انکی نام مین ہی صاحب دیوان اور مثنوی ظہور عشق شاگرد غلام ہمدانی مصحفی

| | |
|---|---|
| مرزا ایسا ملا بوسے کا مجکو | رہا مین مرتے دم تک چاٹتا لب |

میر ولی محمد مرحوم نظیر مشاہیر شعرای اکبر آباد جوگی نامہ و کوڑی نامہ وغیرہ سی انکا دیوان مملو اور [illegible]

| | |
|---|---|
| جب کہلے اوس معجز آرا کی لب | بند ہوئے حضرت عیسا کی لب |
| عشق مین اوس گوہر نایاب کے | آج تک خشک ہین دریا کی لب |
| لعل ہے بہ ہو رشک سے یاقوت زرد | دیکھی اگر اوس در یکتا کے لب |

غرق شکر ہوئی ہین کام تجہ لب کا

جلیا ہون مین نام وزبان ... سے ولی کی زبان کو لذت بخش

کاش وسکی ایک بوسہ لب سی ہوں کامیاب
قند و نبات دو نو ہین جسکی غلام لب

جلتا ہی آج سوز جگر سی یقین کا دل
باد نسیم کچہ تو سنا دی پیام لب

مہاراجہ بلوان سنگہ بہادر راجہ خلف الرشید راجہ چیت سنگہ راجہ بنارس مقیم اکبر آباد صاحب دیوان

کچہ مزا دیگی جو بوسی کی حلاوت لب پر
جان دم مرگ رہی گی کئی ساعت لب پر

ہای کس منہ سی کرین یار سی بوسی کا سوال
رہتی ہی آٹہ پہر مہر قناعت لب پر

اوسنی عیسی سی اشارا کیا میری خون کا
ناز سی رکہلی جو انگشت شہادت لب پر

غمزہ و عشوہ اس انداز کا دیکہا نہ سنا
شوخی آنکہون مین ہی ظاہر ہی شرارت لب پر

دل پہ صدمہ ہو کہ ہو جانپہ اذیت راجہ
آئی پائی نہ مگر حرف شکایت لب پر

شیخ قادر علی موجد خلف چراغ علی باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد خواجہ وزیر وزیر

موجہ آب خضر سی کہین بہتر لب ہی
مصحف روی مین تری آیت کوثر لب ہی

کسطرح کہی ترا برگ گل تر لب ہی
سخت باتونسی یقین ہوتا ہی پتہر لب ہی

ذبح عاشق ہوی جنبش جو ذرا اوسکو ہوی
اجی سبحان اللہ یہ عیسی ہی کہ خنجر لب ہی

بیٹہی نظرونسی نہ دیکہا کرین کیونکر عاشق
رشک شیرین ہی وہ بت قند مکرر لب ہی

دہن زخم دہن ہو گا جو بوسے ہونگا
باڑہ گر موج تبسم ہی تو خنجر لب ہی

موج می بن گئی ہی میری زبان ای ساقی
ہون وہ میخوار کہ میرا لب ساغر لب ہی

دیکہی موج تبسم کو رگ گل سی مثال
گریہ کہی کہ ترا برگ گل تر لب ہی

ہاتہ ہو ون گردن مینا مین پڑی ای ساقی
بیخودی مین ہی مرا جام کی لب پر لب ہی

[illegible] فارسی اور ریختہ قصاید ... ہین سار[illegible] دانت

فزون گہری ہین خوشاب ... جسمین [illegible] ہین پیاری دانت

تجلی ستاری ہون جسمین [illegible]

وہ لالی ہین عناب لب تری ای گل

[illegible] ہوی ہماری دانت

[illegible] برق دیکہا [illegible] کی اپنی فزون

[illegible] کی گرتی ہین وہ کنار[illegible] دانت

کہ ہین فروغ مین انکی [illegible] انہون نی [illegible]

بقول حضرت ناسخ فزون ہماری دانت

بنی ہین ہو نہ جبانی کو بس حسام حسرت ہین ... ہماری دانت

سعادتخان ناصر ولد رسالت خان باشندہ نگینہ مقیم لکہنو صاحب دیوان اینکہ تذکرہ انکا ہی شاگرد زیب

| | |
|---|---|
| ابہی دودہ کی ٹوٹی نہین تمہاری دانت | نہ انکو پیس کی گہٹی کرو ہماری دانت |
| خلال کیا نہین شستی کی انہین گنجایش | تمام گوہر ناسفتہ ہین تمہاری دانت |
| نہین یہ وصف جو گوہر سی دون انہین تشبیہ | کہ ہین وہ سلک گہر سی کہین پیاری دانت |
| اگر نہین ہی یہ نعم البدل تو پہر کیا ہے | مسوڑہی دانت ہوی گر پڑی حجر ساری ہی |
| وہ سنگ زیست تہا ناصر کہ اوسکی لاشی کو | ہما تو کیا کسی کتی نی بہی ماری دانت |

اشرف خان مرحوم خان تخلص ولد محمد علیخان باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد غلام ہمدانی مصحفی اور مثل پسر محمد پناہ آتش باز بہت شاگرد اونکی اس شہر مین

| | |
|---|---|
| کہلائینگی کوئی ہیرا یہ پیاری پیاری دانت | بنائینگی مجہی فیروزہ اب تمہاری دانت |
| وہ لب ہین تیری تصدق ہین لب ہانی کی | وہ دانت ہین تری جسپر جہان نی واری دانت |
| تری جدائی مین کسدن نہین کیا افسوس | ہماری لب کی عدو ہی رہی ہماری دانت |
| بتونکی چاہ گئی ہو برا ضعیفی کا | ادہر تو پک گئی بال اور ادہر ہماری دانت |
| دہن کی عشق نی خاموش کر دیا مجکو | کہلی نہ صورت تصویر غم کی ماری دانت |
| سناون پانسی کالی اوسی یہ حچی ہین ہے | کہ حصی ہین ہین گلو ریکی وہ پیاری دانت |
| وہ برق حسن ظرافت سی ہنس پڑا جسدم | تو بجلی کہنی لگی یہ کہ واہ واری دانت |
| نمود صورت بسم اللہ ہوئی ہی اےخان | کرین نہ شیخ سی پہر کسطرح اشاری دانت |

زایر کربلا معلی چودہری حسام علی ولد چودہری سعادت علی باشندہ سلیم پور پرگنہ گوسائین گنج توابع لکہنو

نادر تخلص [illegible] کلب حسین خان بہادر صاحب [illegible] الدولہ کلب علیخان باشندہ بنارس مع قصاید وغیرہ شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

جب رکہا ہم خلال [illegible] دانت ... صورت [illegible] سی صاف پیدا دانت ہین

[illegible]

[illegible]

بنائی صانع قدرت نی اوسکی عرشکی تاری | بچا تہا نور تہوڑا سا جو اون پر نور دانتو نسی
روانہ ہونگی سب یاران خوبی وقت پیری مین | رہی گی شب کی شب بزم دہن معمور دانتو نسی
سوال بوسہ بزم غیر مین جسدم مین کرتا ہون | زبان کو دابتا ہی وہ بت مغرور دانتو نسی
شب یلدا مین ہمکو کوکب خشان نظر آتی | دبائی تو نی جب زلف سیہ ای حور دانتو نسی
جو نیلم ریختین مسی کی ہین یہ ہیری کی کنیان ہین | دہن درج جواہر ہی بت مغرور دانتو نسی
وہ حسن خندہ دندان نما جسدن دکہاتی ہین | جہپک جاتی ہی عشقی چشم برق طور دانتو نسی

سید فرزند علی صفدر ولد سید امیر حیدر باشندہ فرخ آباد صاحب دیوان شاگرد سید اسمعیل حسین منیر

ای ماہ اسقدر ہین تری آبدار دانت | حسرت سی پیستی ہین در شاہوار دانت
گلشن مین تو دکہائی جو ای گلعذار دانت | کہٹی ہر ایک انار کی ہون بار بار دانت
دو چار پہول توڑینگی بلبل ضرور ہم | گلہای باغ پر رہی تیرا ہزار دانت
باطن مین صاف ہیری کی کنیان ہین قتل کو | ظاہر مین ریزری قند کی ہین ای نگار دانت
ہنسنا کہا نکا منہ سی ہی بولی نہ وصل مین | ہونٹہو نسی ہونٹہ بہہ گی ملی در کنار دانت
دانتون سی تو نی زلف دبائی غضب کیا | ای رشک ماہ بن گئی دندان مار دانت
باتین بنت کی طرح چمکتی ہین آپ کی | گویا ستاری بن گئی ای گلعذار دانت
ہوتا ہی وقت صبح ستارونکو کب قیام | پیری مین کسطرح سی ہین پایدار دانت
مین نی دیا او گال کاٹنی سوال کب | کیون پان کہا کی پیستی ہو بار بار دانت
دنیا کی دن پہرین جو وہ یوسف سوار ہو | ہو جای صاف ابلق ایام چار دانت



محفل مین دیکھی گرم فغان ہی مری زبان

مانند شمع دشمن جان ہی مری زبان

مصروف آہ و سوز و فغان ہی مری زبان

| | |
|---|---|
| مثل سخن کہین نہ نکل آئین منہ سے یہ | چہوکر تری زبان مین ہیں بہت بیقرار دانت |
| کثرت سی پی شراب تو کیا منہ کی کہائی ہے | گرتی ہین میکشون کی طرح بار بار دانت |
| مرنی کی بعد پوچہی کوئی خاک کہائین گے | رکہتی ہین کیون حریص میان مزار دانت |
| میکش وہ ہون چبا دانت گرین غم ذرا نہو | بن جائین قطرہ ہای مئی خوشگوار دانت |
| آئینہ عذار کی بل بی صفائیان | باہر سی خط کیطرح نظر آئی یار دانت |
| پیری مین بی قصور چلی ساتہ چہوڑ کر | تارونسی باندہی کہ ہین تقصیروار دانت |
| کب آرزو بغیر مشیت حصول ہو | دانتون پسینا آئی تو ہون آبدار دانت |
| اوس شک گل کی دانت سی محسن نہ پائی ل | شبنم سی منہ مین غنچی کی ہین مستعار دانت |

## زبان

میرحسن مرحوم حسن ولد میر غلام حسین ضاحک باشندہ دہلی مقیم لکہنو دیوان ریختہ مع تین مثنوی کہ ایک اون مین بدر منیر ہی اسنے یادگار ہی شاگرد میر ضیاء الدین ضیا

| | |
|---|---|
| یہ طرفہ تر کہ تیرے سنبہلتی نہین زبان | اور تیری سامنی مری چلتی نہین زبان |
| میرا تو دل جلاتری باتون سی شمع رو | تو بہی تو دیکہ کیا تری جلتی نہین زبان |
| کل عہد کچہ کیا تہا دیا قول آج کچہ | پہر کہیو تو کہ میری بدلتی نہین زبان |
| سرگرم سوز عشق رہی ہی یہ مثل شمع | تن گہل گیا ہی اور پگہلتی نہین زبان |
| سو سو طرح سی کرتا ہون تقریر مین حسن | عہدیسی حال دل کی نکلتی نہین زبان |

آغا مہدی الم ولد آغا مرزا باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد نواب عاشور علیخان بہادر







بہلا بدلتی ہین کب ہم وفا شعار زبان
کہ تمسے ہار چکی ہین ہزار بار زبان

اوڑایا طرز اگر میری آہ سوزان کا
تو عندلیب کی بن جائیگی شرار زبان

مسی وہ ملتی ہین بوسہ ہی بی محل مانگا
سیاہ کار ہوی لب گناہگار زبان

آہی کس نی کہا ہے نہ بولنا ہمسے
کہ آج دل کی طرح سی ہے بیقرار زبان

برا جو کہتی ہو کیا منہ سی پہول جہڑتی ہین
ذرا سنبہالو تم ای غیرت بہار زبان

عدو سی جنگ سخن ہو تو فتح پائیو نہین
دہن نیام ہی شمشیر آبدار زبان

کبہو تو صورت لب بیسہ اوسکا ہی لیلون
کہ بہولی بات تو نسی دلوا رہی ہی یار زبان

نکر سکی کی کبہی ایسی نالہ رنگین
اوڑا ای بلبل نالان مری ہزار زبان

سخن گران ہی یہ لب پر کہ ہل نہین سکتا
دہن کو ضعف سی کیونکر نہو ہی بار زبان

یہ کسکی گیسوی مشکین کی ہمنی کی تعریف
کہ ساری عمر ہی اسپہ مشکبار زبان

کبہی جو اون لب نازک کو لعل پائی سزا
کلام سخت سی ہو جای سنگسار زبان

ملی تہی کب لب شیرین سی ای لب مرہم
کہ پہیرتا ہون مین ہونٹہون پہ بار بار زبان

بیان کریگا مژہ کی تمہاری خونریزی
سنان کی طرح سراپا بنا ہی خار زبان

جہڑین جو پہول تکلم سی شیفتہ ہون ہزار
کری جو باہی گلدام سی شکار زبان

کلام کرتی ہو تم گرم کیا ہی شوخی سے
کہ لعل لب ہین شرر ریز شعلہ بار زبان

تڑپ رہی ہی لعاب دہن سی تر کردو
ہی مثل ماہی بی آب بیقرار زبان

نہی نہ کیون خط توام کلام کذب آمیز
کہ ہی زبان کی تلی تیری ای نگار زبان





محفل مین پیش یار ہوی ہی تر زبان
گلگیر شمع کی تو کرو [illegible] تیز زبان
دیکھو بتون کی پاس جو بیٹھا تو کیا ہوا
ذکر خدا مین چلتی ہی ات بہر زبان
کیا سرو قد یار کی کرتی [illegible] چمن
مجبور ہین کہ رکہتی نہین ہین شجر زبان

| | |
|---|---|
| ای بت خدا گواہ ہی لیتا ترا ہی نام | قابو مین وقت نزع بہی ہوتی اگر زبان |
| وہ بی زبان ہین ہم کہ تمہاری دہن کی طرح | آتی نہین ہی منہ مین ہماری نظر زبان |
| کہتی ہی لف یار کی کیا کیا کہانیان | کس کس مزی سی کرتی ہی باتین بسر زبان |
| عشقی عبث نہین ہی خم شاہد کی بات حسبت | میرا بتون کی دلمین بناتی ہی گہر زبان |

غنی احمد غنی خلف ابو محمد عیش باشندہ جاجمئو متعلقہ کانپور شاگرد میر علی اوسط

| | |
|---|---|
| چہوٹی ہی گالیون پہ تری کسقدر زبان | چہوٹی سی منہ مین ہی یہ بڑی فتنہ گر زبان |
| اوڑ جائین مثل ہوش نوا سنجیان تمام | گلشن مین بلبلونکو دکہا دون اگر زبان |
| دیکہون اگر تجہی مری آنکہین نکال لی | باتین کرون جو تجہسی تو میری کتر زبان |
| رطب اللسان ہون مین تہ ہی ابرو کی وصف مین | آب زبان تیغ سی رکہتا ہون تر زبان |
| باتون کی پہول بن کی جہڑین صحن باغ مین | وہ رشک گل ہلائی جو زیر شجر زبان |
| کیسا سوال ہو نہین کتی جواب مین | دی ای غنی خدا نی مجہی بیخطر زبان |

زائر کربلای معلی محقق علم شعر میر علی اوسط رشک ولد میر سلمان باشندہ لکہنو مین دیوان ایک لغت

| | |
|---|---|
| بیجا نہین ہی سحر بیان ہی اگر زبان | وصف کلام یار مین ہتا ہون تر زبان |
| مداح اوس جناب کا ہون جسکی مدح مین | اکثر بنا کیی ورق ہر شجر زبان |
| ہونٹہونکی مدح ہی کبہی دانتونکی مدح ہے | ٹہری کلید مخزن لعل و گہر زبان |
| رکہون زبان بند کہان تک جو اہین | اتنی نہ کہول ای بت بیداد گر زبان |
| باتونسی روشنی ہی شبستان دہر کو | مانند شمع رکہتی ہین اہل ہنر زبان |

[illegible]

پہونچی حیف اوس گل رعنا کی ہاتہ تک
ہر چند خشک ہو کی ہوئی پشت خار ہاتہ

اوڑتی رہین جنون مین گریبان کی دھجیان
بیکار ہون تو ہی مری پروردگار ہاتہ

جدا وب سی پڑہتی ہین کیا کیا شب وصال
کہونہین گی ایک روز مرا اعتبار ہاتہ

اسد رجہ روتون برق تبسم کی یاد مین
رومال ابر تر ہو بنین آبشار ہاتہ

جیسی چہپاوہ دامن شمشیر نی پناہ
ہر دم ہین بسملون کی طرح بیقرار ہاتہ

اوٹہی عروس حسن مے دین رونمایان
افشان چہڑائی ہمنی نہی زرنگار ہاتہ

غافل محل رہین کی نہ یہ جامہ زیبیان
دو گز زمین ملی کی کفن مین چار ہاتہ

اے عشق کیا جلا کو ہون گستاخیان نصیب
سرکار حسن یار مین ہون پیشکار ہاتہ

مصاحب خاص حضرت سلطان عالم فتح الدولہ بخشی الملک مرزا محمد رضا خان بہادر برق خلف مرزا کاظم علی صالح باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد رشید شیخ امام بخش ناسخ

خط شعاع مہر ہین صاف اوس قمر کی ہاتہ
زرین بدن ہی رنگ طلائی ہی کی ہاتہ

پچتا رہا ہون ہاتہ پہ اے جان جگر کی ہاتہ
ممکن نہین کہ جان بچی اور [illegible] کی ہاتہ

حسرت یہی کہ دام مین عنقا کو لائیے
مشتاق ہین ازل سی تمہاری کمر کی ہاتہ

لایا ہی خط یار قدم پر نثار ہون
آنکہو نسی کیون لگاون نہ مین نامہ بر کی ہاتہ

ہموار ہے ملال دل و درد سر گیا
دیکھی نہین آنکہ سی ایسی اثر کی ہاتہ

دل چسپ ہی یہ جسم کہ پہولون جو وصل مین
سر جای پر وہانسی کبہی پہر نہ سر کی ہاتہ

پہنچی تمہارے پنجہ مژگان سی کم نہین
اللہ نی بنائین ہین خط نظر کی ہاتہ

دیبائی توابع ضلع بلندشہر شاگرد شیخ فدا حسین فدا کی فدا شاگرد مصطفی خان شیفتہ کے

بہجوادن سر کو کاٹ کی پیغامبر کی ہاتہ
ایذا نہ پائین قتل مین تا نشتر گر کی ہاتہ

سیب ذقن کی بوسی جو اوس حور نی دیی
دنیا مین سیب خلد یہ آئی بشر کی ہاتہ

اوس بت کی زلف و رخکی بلائین لیا کرین
پیدا ہون کاش چرخ پہ شمس و قمر کی ہاتہ

مین جی اوٹھا جو ہاتہ اوٹھایا پی طلب
اوس تکو کیا خدا نی دیی ہین اثر کی ہاتہ

یہ جان لی کہ جان بہی جاتی کی ہاتہ سی
دم بہر بہی تیری گر مری سینی سی سر کی ہاتہ

وہ زور میری پنجہ وحشت مین ہی جنون
چاہون تو توڑ ڈالون ابہی شیر نر کی ہاتہ

زینت سی کب ہی حسن خداداد کو غرض
زیور کی پاسی بند نہین سیمبر کی ہاتہ

ہمت کچہ اور شی ہی سخا پہ نہین ضرور
ہون دستگاہ فیض ہر اک اہل زر کی ہاتہ

عباس علیخان بیتاب ولد نواب عبد العلی خان بن غلام محمد خان بن نواب فیض اللہ خان مرحوم

آخر فریب کہا کی کیا اوسنی مجکو قتل
ہمنی کہا تہا ہمسی اوٹہائینگی مر کی ہاتہ

محمد امیر الدین آزاد باشندہ برملی شاگرد میر غلام علی عشرت

لوگ کہتی ہین کہ ہلتی نہین تصویر کی ہاتہ
سر تلک جاتی ہین کیون عاشق دلگیر کی ہاتہ

وصل دلبر نہوا سیکڑون تدبیرین کین
سچ کہا ہی کہ ہر ایک کام ہی تقدیر کی ہاتہ

بن چہوتی پاؤن نہ چھوٹیگا اسی سر کی قسم
آپ جس روز لگی عاشق دلگیر کی ہاتہ

جذب الفت سی گر آجاتی جنازی پی وہ شوخ
بہر پابوس نکالون مین کفن چیر کی ہاتہ

وقت آخر نکہین ہاہین گلی مین ڈالی
باندہ دو پہلی سی مستوجب تعذیر کی ہاتہ

واشد اس عقدے کی ہرگز نہین تدبیر کی ہاتہ
پیچ ڈالین گی اسی اور بہت بی پیر کی ہاتہ

اسکی تاثیر سی وہ دنکو جو ایے تو بہے
اب تو عزت ہی فقط نالہ شبگیر کی ہاتہ

زیست سی ہاتہ کو دہو بیٹہا و لیکن تو بہی
نہ کہنچی ہانی سی جانان تری تصویر کی ہاتہ

نہین کچہ دغدغہ جرم و معاصی دل کو
مغفرت حشر مین نادر کی ہی شبیر کی ہاتہ

حکیم محمد مومن خان مومن مشاہیر شعرای دہلی صاحب دیوان ہین ہی فارسی

تکلیف سی جون پنجہ گل لال ہوا ہاتہ
نازک ہی وہ بس چہوڑ دیی ہی نگ حنا ہاتہ

ہی دست مری نبض کی تف سی ید بیضا
یہ معجزہ تازہ مسیحا کی لگا ہاتہ

ہنگام وداع آہ گلا کاٹ رہی تہی
کیا کہینچی دامن کو تری کام مین تہا ہاتہ

رکہی جو دل و چشم پر اب رہ نہین سکتی
قربان نزاکت کی ہون کیا پاؤن مین کیا ہاتہ

ہونی ندیا چاک گریبان کفن کو
یارون نی کئی دفن مری تن سی جدا ہاتہ

جیسا مجہی آرام تری ہاتہ سے آیا
اللہ کری یونہین ترا سینہ مرا ہاتہ

بیٹہا کف افسوس ملیگا پس کشتن
غیرون سی نہی ظالم تو مری ہاتہ اوٹہا ہاتہ

ہم اور یہ بدعت طپش دل کی سبب سے
مومن مری سینی پہ سہی بعد فنا ہاتہ

خوش نویس خفی و جلی شیخ اشرف علی اشرف ولد شیخ مظہر علی باشندہ مصطفی آباد عرف کسنڈی

مقیم لکہنو صاحب دیوان شاگرد اصغر علی خان نسیم دہلوی

مشاطہ نہ لیجائیو تا زلف سا ہاتہ
کہتا ہون مین ہو جائین گی مجبوس بلا ہاتہ

دل کی رہی دل ہی مین کیا ضعف نی پامال
کیا پہر کی اوٹہتا ہی نہین بہر دعا ہاتہ

لکہنو صاحب دیوان شاگرد امام بخش ناسخ

شمع کوہ طور سے ہین تیری سیاق ہاتہ
حضرت موسی کی کب تاب تہی یہ اوراق ہاتہ

دامن اپنا ہو ویا دامان کوہ طور ہو
دہجیان کر ڈالنی مین ہین ہی مشتاق ہاتہ

ای سکندر آئینی پر ہاتہ سبقت لیگئی
سو کی اونہ کر دیکہ لیتا ہی وہ سیمین ساق ہاتہ

یار کی کندنسی گالو نکی تماشا جب لکہین ہم
کاصبا آجاوین تہوڑی سی نیلی ورق ہاتہ

کیون صبر و عقل و جان و دین و دل کو ہوتی عشق
لوٹتی ہی کب اوٹہاتی ہین بلا اتفاق ہاتہ

ترچہی صاحب کی نگاہین اپنی نظرین سیدہی ہین
خلق ہی کیونکر اوٹہائین صاحب اخلاق ہاتہ

ہاتہ مین مہندی لگا کر جب چہڑاتی آپنی
شاخ مرجان بنگئی ای یوسف آفاق ہاتہ

جامہ صبح قیامت کی اگر پرزی اوڑائین
تہک سکین کیونکر جنون اس کام مین ہی طاق ہاتہ

میری ہوٹہون کو لبونکی چومنی کا شوق ہی
ہین تیری منہ کی بلائین لینی کی مشتاق ہاتہ

حاجت دو گز زمین کل ہوگی تجکو بہر قبر
کوتری کشور کشا آج آگیا آفاق ہاتہ

افعی کاکل نی کاٹا زہر اثر اب کر گیا
فائدہ کیوان نہو آجای گر تریاق ہاتہ

راجہ طالب علیخان عرف سلطان جان سلطان ولد خواجہ حسین علیخان نسبت مادری انکا سلسلہ حضرت خواجہ میر درد علیہ الرحمہ سی ملتا ہی وطن بزرگونکا بخارا بعدہ دہلی مقیم عظیم آباد صاحب

پردہ اوٹہا کی اوسنی جو اپنی دکہای ہاتہ
مل مل کی ہاتہ اپنی کہا ہای ہای ہاتہ

صیاد کی ہی قبضی مین بی بس ہماری جان
ہی اختیار اب تو ہمارا پرای ہاتہ

آئی مری مشام مین عطر حنا کی بو
ملکر حنا جو یار نی اپنی سنگہای ہاتہ

لگا یا میں نے جو شب لف پر شکن ہاتھ — شمیم مشک لگی گلشن ختن میں ہاتھ

یہ شاخ نور ہی یا شمع ہی تہ فانوس — نہاں ہیں یا مری دلبر کی پیرہن میں ہاتھ

تمام عمر تو جامہ دری میں گذری ہاے — قرار سی رہیں کیونکر مری کفن میں ہاتھ

تری بلائیں نہ لیں یا وں بستی گنج ہیں دا — یہ ہم سمجھتی ہیں بیکار ہیں بدن میں ہاتھ

تسلی ان بلبل ہوی ہی ای قدسی — ہوی ہیں قطع جو صیاد کی چمن میں ہاتھ

لالہ شنکر لال ذرہ قوم کایتہ باشندۂ لکھنو شاگرد میر علی اوسط رشک

مہندی سی رنگ لائی ہیں شکن چمن کو ہاتھ — پونہچی ہیں یا سمن کی گل نارون کی ہاتھ

قامت ہی سرو لالہ ہی رخ نرگس انکہیں ہیں — نسرین کی ساعد اور گل یاسمن کی ہاتھ

اس سبزہ خط نی تیری غریب الوطن کیا — یہ خط میں لکھکی بہیجیں گے اہل وطن کو ہاتھ

کیونکر نہ سونیکی ہو جہانگیر یون سی شوق — آتی ہیں زرسی و ریں لی وس سیمتن کی ہاتھ

زہرا و مصطفی و علی و حسن حسین — ای ذرہ مغفرت ہی انہیں پنجتن کی ہاتھ

مرزا حسن عسکری نیر ولد مرزا مظفر علی بیگ عرف آغا جان باشندۂ لکھنو شاگرد مرزا خاقانی

کس حسن کی ہیں او سبت پیمان شکن کی ہاتھ — ہیری کی ہی کلائی عقیق یمن کی ہاتھ

عالم میں اوسکی تیغ نگہ سی نہیں پناہ — میدان قتل کا ہی او سی تیغزن کی ہاتھ

سینہ ہمارا ناوک مژگان سی چہن گیا — چورنگ دل ہوا ہی تری بانکپن کی ہاتھ

کسطرح ہم نہ دست تاسف سد ا ملیں — آئی نہ ہاتہ اوس بت پیمان شکن کی ہاتھ

پروانون کی جلانی سی کیا فایدہ اوسے — جز خاک خاک آتا ہی شمع لگن کی ہاتھ

افتخار الدولہ نجم الملک میر لطفان بہادر ... حسن خلف مرزا امام الدین حیدر باشندہ لکھنؤ شاگرد سعادت خان ناصر

بچھی بان عرف میان قلندر بخش جرات ولد حافظ امان باشندہ دہلی مقیم لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد مرزا جعفر علی

| | |
|---|---|
| نہ دیکھو نبض میری آہ مت لگا ؤ ہاتہ | طبیبو تم مری چھاتی سے اب اوٹھاؤ ہاتہ |
| لون ہون ہاتہ یہ کہنا کیسا کر کی بہت یاد | رہی نہ مجھ سے یہ گرمی لی جی ہٹاؤ ہاتہ |
| قلق مجھی دل مضطر کا مار ڈالی ہے | جو پیاری جھوٹ سمجھتی ہو تم تو لاؤ ہاتہ |
| مین اوسکی پاؤن تلک کیونکہ دست رس پاؤن | کہ جسنی یہ نہ کہا ہو کبھی دباؤ ہاتہ |
| جب اوسکو دیکھون تو کہتا ہون دانت پیچکی مین | بڑا مزا ہو جو پیاری تم اپنی آؤ ہاتہ |
| قریب مرگ ہون تو پاس آ نکر بیٹھو | نہ دور ہی سے مجھے تلوار کی دکھاؤ ہاتہ |
| وہ رشک گل نہیں آئیگا ہاتہ حضرت دل | عبث تم اپنا نہ کہا کہا کی گل سجاؤ ہاتہ |
| شب وصال میں جتنی سا دیکھ مجکو وہ شوخ | کہی ہی دیکھو بس آگی نہ تم بڑھاؤ ہاتہ |
| تمہاری ہاتہ نہ آیا ہون مین نہ آؤن گا | مری بلا سی جو تم کاٹ کاٹ کہاؤ ہاتہ |
| کہاں ہی مجکو یہ جرات کہ تمکو جانی مدون | پڑا اس رکہائی سی مجہ سنی تم چھڑا دیا ہاتہ |

سید مبارک علی مبارک باشندہ آلہ آباد شاگرد شاہ غلام اعظم افضل

| | |
|---|---|
| اوسکی زلفون تلک رسا ہے ہاتہ | اندلون حد سے بڑھ گیا ہے ہاتہ |
| جذب الفت کہین نہ کھینچے اوسے | کاہ زلفین تو کہربا ہی ہاتہ |
| پنجہ مہر سے ہون ہم پنجہ | یار کے ہاتہ مین مرا ہے ہاتہ |
| عشق سنگین دو نکا ہی ناصح | اپنا پتھر تلے دبا ہے ہاتہ |
| غم خون ریز ہی مبارک ہے | دیکھو قاتل کا بی خا ہے ہاتہ |

دیکہا ہی سبو کو جو دہری سر کی تلی ہاتہ
یاد آتا ہی ساقی کا وہ ساغر کی تلی ہاتہ

دامن کا خیال آتا ہی جیب جامہ دری مین
دیوانون کی ہو جاتی ہین اوپر کی تلی ہاتہ

دل دوستی بت کا نہ پابند ہو یارب
دشمن کا ہی دب جائی نہ پتہر کی تلی ہاتہ

یاد آتا ہی وہ قد کشیدہ جو چمن مین
ملتا ہون مین جا جا کی صنوبر کی تلی ہاتہ

عاشق سی نگاہون مین یہ کہتی ہین وہ آنکہین
مژگان جو چہوئین کہدیا خنجر کی تلی ہاتہ

صحرا کو چلو چاک گریبان کرو آتش
لنگر ہی نہ پاؤن مین نہ پتہر کی تلی ہاتہ

سعادتخان ناصر ولد رسالت خان باشندہ نگینہ مقیم لکہنو پانچ دیوان ایک تذکرہ انکا ہی شعر وہ چہوٹی ...

پرویز کا شیرین کی رہی سر کی تلی ہاتہ
اور عاشق صادق کا ہو پتہر کی تلی ہاتہ

کیون لین تہین بلائین سی کیون ہاتہ چہوتی تہی
اس جرم پہ رکہتی ہین وہ پتہر کی تلی ہاتہ

ساقی کی محبت نی کیا ہی بے مجہے بندہ
کاندہی پہ سبو اوسکی ہی ساغر کی تلی ہاتہ

کس چین سی مرقد مین اوتارا مجہی اوسنی
اک زیر کمر ایک رہا سر کی تلی ہاتہ

بہتر نہین ہی خاک سی ناصر کوئی بستر
بالش ہی ہمارا یہ کہ ہو سر کی تلی ہاتہ

خوشنویسی مین یکتا غلام رضا رضا ولد انبہ پرشاد داستانگو اور خود بہی داستان خوب کہتی ہین باشندہ ...

رکہ تو نہ سر عاشق مضطر کے تلی ہاتہ
ہر شب مری ای مہ ہون ترے سر کی تلی ہاتہ

لینی کو بلائین تری او غیرت خورشید
گر ہوتی تو جہکتی مہ انور کے تلی ہاتہ

ای رشک پری اب ہی یہ دیوانونکا عالم
کانٹون پہ کف پا ہی تو نشتر کی تلی ہاتہ

اس جرم پہ آ آکی دستین افعی خونخوار
رکہا ہوا گر زلف معنبر کی تلی ہاتہ

شاہجہان آباد شاگرد مرزا مظہر جانجانان

انعام اللہ خان یقین ولد اظہر الدین خان

واقف شاہ واقف باشندہ

مصطفی قلی خان مرحوم

سراج الدین علیخان آرزو





| | |
|---|---|
| پڑتا ہی پاؤن اوس بت کافر کی بار بار | کیا برہمن کو موہ لیا ہی کہا کی ہاتھ |

ساعرِ قبل زمانہ میان ولی سید قمر علی سراج تخلص باشندۂ حیدرآباد دکھن صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| مدت سی گم ہوا دل بیگانہ ای سراج | شاید کہ جا پڑا ہی کسی آشنا کی ہاتھ |

شیخ مہدی زکی بسبب مراعت قطب الدولہ حضرت سلطان العالم نی انکو خطاب ملک الشعرائی کا دیا خلف شیخ کرامت علی شیخزادۂ لکھنؤ مقیم مرادآباد صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| انصاف عشق ہی بت رنگین ادا کی ہاتھ | ہو جاے دل کا خون تو باندہی حنا کی ہاتھ |
| آئی گا ہاتھ یا نہین دامن نگار کا | پونچھین منہ مجھ سی ہی ہم دکہا کی ہاتھ |
| کہنی لگی بس آگی بڑہ ہو گئی تو قہر ہی | چٹ چٹ بلائین لین جو ہین گھٹنی ہا کی ہاتھ |
| یہ رشک لگو آئی کہ ہو جای خون خشک | چھولی حنا جو اوس بت رنگین ادا کی ہاتھ |
| شرما کی طیش کہا کی خفا ہو کی ہس پڑی | پاؤن پہ مین گرا جو بڑہ کو لگا کی ہاتھ |
| کیا چھو لیا ہی چوری سی پائی نگار کو | دل مین ہی چوم لیجیی دزد حنا کی ہاتھ |
| ہین نور دلبری مین زبردستیان تری | دل چھینتا ہی ہاتھ سی ظالم ملا کی ہاتھ |
| دل بڑہ گیا کہ بزم مین اپنی ہوسے نمود | دل لیلیا جو ہاتھ مین اوسنی بڑہا کی ہاتھ |
| کیا خاک منہ دکہائین گی اوس جا کی ہی کی | محشر کی دن ہی شرم ہماری خدا کی ہاتھ |

حکیم لاثانی اخبار نویس سلطانی محمد علیخان مسیحا ولد مصطفی خان باشندۂ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

| | |
|---|---|
| ہر دم دعائین مانگتی ہین ہم اوٹھا کی ہاتھ | دکہلاتی پھر خدا صنم مہ لقا کی ہاتھ |

| | |
|---|---|
| رکہہ تو دیا ہی شربت قاتل کی پاون پر | ہی آبرو مگر مری تہنہا خدا کے ہاتہ |

نواب ظفریاب خان راسخ خلف ملا میان اولاد مین حافظ الملک نواب حافظ رحمت خان بہادر کی باشندہ بریلی مقیم لکہنو صاحب دیوان شاگرد رشید نواب منصور خان مہر

| | |
|---|---|
| کہتا ہی مجہ مریض کو عیسی لگا کی ہاتہ | عزت ہی اس علاج مین اپنی خدا کی ہاتہ |
| تیوری چڑہا کی رہگئی تم کیون اوٹہا کی ہاتہ | چہوٹا ہی نیمچہ تو لگا و بڑہا کے ہاتہ |
| سرہانیا دیا تری آنکہون کی عشق نی | ٹہ ہی ہماری آئی نہ کوئی ہما کے ہاتہ |
| وہ بوی زلف لاتی ہی اور یہ جواب خط | قاصد کی پاون چومتی ہیں باد صبا کے ہاتہ |
| ماہی سی ماہ تک تہ و بالا کرین گی یہ | نالون کی پاون بڑہ گئی آہ رسا کی ہاتہ |
| دست سوال وٹہاتی ہین ہر ہر قدم پہ آج | لیتی نہ تہی سلام جو کل تک اوٹہا کی ہاتہ |
| دیگا وہ رزق شرط ہی جسنی دیا دہان | بندی کو صبر ہو تو ہین لاکہون خدا کی ہاتہ |
| دریای حسن اور بہی وہ ہاتہ بڑہ گیا | انگڑائی اوسنی نشا مین جب لی اوٹہا کی ہاتہ |
| اعدا ہون اپنی آتش حسرت سی جلکی خاک | جب تک کی اعتدال ہی آب ہوا کی ہاتہ |
| راسخ دعا یہ کیجیی دن رات صبح و شام | مسجد مین بیٹہ قبلی کے جانب اوٹہا کی ہاتہ |

نواب خواجہ نور الدین خان عرف ستانولی صاحب شفیق خلف نواب احمد بخش خان بہادر رئیس عزیزون مین نواب امیر الملک باشندہ کدور متصل کالپی شاگرد رشید میر امجد علی قلق

| | |
|---|---|
| گلدستی بن گئی ہین مری داغ کہا کی ہاتہ | آئی ہین اوسکی کوچی سی کیا گل کہلا کی ہاتہ |
| پہر تو سی اوسکی مانگ مین سیندور بہر گیا | سر پر حنائی رکہا جو اوسنی اوٹہا کی ہاتہ |

پردی مین دست یار کی کرتی ہی اُنکا خون
ہاتہ آیا بارہا دل مضطر مگر قلق

یہ طرز قتل پایا ہی اچھا حنا کے ہاتہ
پہر جذب عشق نی وہین بہیجا صبا کی ہاتہ

افصح الفصحا خواجہ وزیر وزیر ولد خواجہ فقیر باشندۂ لکھنو صاحب دیوان از شد تلامذۂ شیخ امام بخش ناسخ

شوخی تو دیکہو کہتی ہین اپنی حیا کی ہاتہ
ہین آج دست غیب ہی آشنا کی ہاتہ

اس مین ہی کیا گناہ نہ بگڑو ہنا کی ہاتہ
ہین مصحف عذار پہ مجہ پارسا کی ہاتہ

آپہونچی صبح اپنا گریبان پہاڑ کر
مانگون دعا جو مین شب فرقت اوٹہا کی ہاتہ

چہوتا ہی خط سبز کو کیا غیر زرد رو
قسمت سی کاہ لگ گئی ہی کہربا کی ہاتہ

پہونچا ہی ہڈیان سگ دلدار تک مری
لیجائی چونچ مین جو نہین ہین ہما کی ہاتہ

صیاد پر اوڑاتا ہی بلبل کے نوچ کر
ای تیغ شاخ گل تو عوض لی اوڑا کی ہاتہ

محشر مین میرا ہاتہ گریبان ہی آپ کا
دامن سی ہی جاتی ہو میرا چہڑا کی ہاتہ

کہتا ہی دل مرا کف رنگین پہ رکہکی ہاتہ
کیا مال مفت آیا ہی دزد حنا کی ہاتہ

چاہی اگر خدا تو ہر ایک عیب ہو ہنر
موسی کو دیدیا ید بیضا جلا کی ہاتہ

اولٹی جو آستین تو اک صف اولٹ گئی
تیغ برہنہ ہو گئی اوس دلربا کی ہاتہ

ہی آرزوی قتل ابھی دم نہ دو مجہی
چہوٹا ہی نیمچہ تو لگاؤ بڑہا کے ہاتہ

دیکہو تو کیا ہی دست نگر تمکو کر دیا
کس ناز سی وہ کہتی ہین مجکو دکہا کی ہاتہ

مین بادہ کش فقیر ہون محروم خم کی خیر
ساقی ادہر بہی ایک پیالہ بڑہا کی ہاتہ

تیری دہن کی مجہ سی مضامین نہ بندہ سکی
جاتی رہی ہین غیب کی مضمون آ کی ہاتہ

جان بر ہو کوئی عاشق جان باز کسطرح ۔ بازو ہین اس غضب کی ستم ہین بلا کی ہاتہ

زور جنون سی عادت آزادگی سہی ۔ ٹھہری نہ ہتکڑی ہین تری مبتلا کی ہاتہ

خود رفتگی ہوی مجہی سامان ہجر مین ۔ دل ہاتہ سی گیا جو گئی تم چہڑا کی ہاتہ

اشرف غریق بحر گناہ عظیم ہین ۔ محشر مین آبرو ہی ہماری خدا کی ہاتہ

صادق الولا شیخ الٰہی بخش عشقی ولد شیخ محمد بخش باشندہ کانپور صاحب دیوان شاگرد میر علی اوسط

بیٹہی صنم کدہ سی برہمن اوٹہا کی ہاتہ ۔ اوس بت نی بت بنا دیا اپنی کہا کی ہاتہ

گر دیکہ لین گی اوسکی گلگون قبا کی ہاتہ ۔ حورین بلائین لین گی ارم سی بڑہا کی ہاتہ

سایل اوسی سی کیون ہون سب اوسی ٹہا کی ہاتہ ۔ وصل و فراق و عیش و الم ہی خدا کی ہاتہ

کہنی سی اعضون کی قدم ڈگمگاتی ہین ۔ ہی آبروی عشق بتان اب خدا کی ہاتہ

اک دل تہا وہ بہی دیکی ہم آزاد ہو گئی ۔ سودا ہوا کی تری زلف دوتا کی ہاتہ

کہینچی ہے کیا ہی لف کی نقشی کو واہ وا ۔ ای مانی خیال تری ہین بلا کی ہاتہ

لایا جو غیر خط طلب ہم ہوی فنا ۔ گویا ہمین بلا یا تہا پیک قضا کی ہاتہ

ابرو کی تیغ کی جو صفت کرتی ہین حضور ۔ جوہر ہی اسکی دیکہی مجہ پر لگا کی ہاتہ

رنگ حنا ہی فرط نزاکت سی بار ہی ۔ اوٹہتی نہین ہین یا حسن بت رنگین ادا کی ہاتہ

ساقی کو ہمسی ضد ہی نہ دیگا ہمین شراب ۔ کیون آبرو گہٹائی اپنی بڑہا کی ہاتہ

ہوگا نہ پیش پنجہ رنگین اوسی فروغ ۔ سو بار اگر ملائین گی سو سی جلا کی ہاتہ

آفت ہی پور پور مری رشک ماہ کی ۔ بازو ستم کی قہر کی شافی بلا کی ہاتہ

| | |
|---|---|
| آنکھوں پہ کیوں ملک نہ رکہین قضا کی ہاتھ | عالم کی دستگیر ہین دست خدا کی ہاتھ |
| تاری بنا کی سر پہ رکہا آسمان نے | ذری کچہ آ گئی جو تری نقش پا کی ہاتھ |
| دہوکا ہر ایک گل کو ہوا پشت خار کا | مجہ زار نی جو پیٹہ پہ رکہا بڑہا کی ہاتھ |
| اوس گلبدن کو خط مرا پونہچا سکی کہان | ہین اصل مین نہ پاؤن نہ باد صبا کی ہاتھ |
| شاخون پہ دست رس ہو تو پہل جا سکین کہان | بوسہ ذقن کا لیتا ہون تا بوہین پا کی ہاتھ |
| رہنا قدم کا زہد مین ثابت محال ہے | کانون پہ لوگ رکہتی ہین گہر مین خدا کی ہاتھ |
| رکہی چمن مین پاؤن جو وہ بادشاہ حسن | شاخین گلو نکا نذر کرین زیر پا کی ہاتھ |
| ہو دسترس جو خون کو مری دست یار تک | پابند ہون نہ پہر کبہی رنگ حنا کی ہاتھ |
| چومنزلی نی اونکو چڑہا یا ہی زور پر | پنجہ کرین نہ مہر فلک سی بڑہا کی ہاتھ |
| رنگ حنا جو رقص مین ہوتا ہی شعلہ زن | کیا دستیون سی جلتی ہین اوس مہ لقا کی ہاتھ |
| دولت خدا پرست لٹائین جو فقر کے | پہلائین بادشاہ بہی آگی گدا کی ہاتھ |
| سو نچی سزا وہ زلف کی چہوتی پہ دور کے | بہیجی ختن مین کاٹ کی اہل خطا کی ہاتھ |
| دریا پہ آشناون مین رہ جای آبرو | چہینٹا لگا ئی مری منہ پر بڑہا کی ہاتھ |
| عزت کی ڈر سی لغزش امانت ہی پاؤن مین | عزت مری ہی عشق بتان مین خدا کی ہاتھ |

**سید حسن لطافت** خلف الرشید اور شاگرد سید آغا حسن امانت باشندہ لکہنو صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| نغرفی سے ہون عیان جو مری لربا کی ہاتھ | نکلین حسین جہان کی بغل مین چہپا کی ہاتھ |
| پایا جو مینی بل کبہی ابروی یار مین | جان حزین پہ پڑ گئی تیغ قضا کے ہاتھ |

۱۹۲۰۶

واللہ مہدی ملکی تو محشر بپا کیا
دل بیٹھتی ہین اوس بت رنگین ادا کی ہاتھ

محشر کو تشنگی سبا جھیلا دیت غم
کوثر تو بھی علی و شہ کربلا کی ہاتھ

اسلام علی ریاضت ولد عبد اللہ شاگرد داروغہ خانہ زاد سید آقا حسن امانت

آئی نظر نہ اوس صنم مہ لقا کی ہاتھ
کب کی زمانہ جانب قبلہ اوٹھا کی ہاتھ

حسرت سی پسکی ہوگیا دل میرا پایمال
اوس شوخ نی دکہائی جو مہدی لگا کی ہاتھ

محفل مین خون رقیب کا جسم کہٹ گیا
سینی اوسی لگی جو لگا یا بڑہا کی ہاتھ

دیکھی جو نبض عشق کا بیمار بچ گیا
ای غیرت مسیح تری ہین شفا کی ہاتھ

دو چار قتل ہوئین گی اک آن مین چلا
تلوار وہ جو میان سی لیگا بڑہا کی ہاتھ

پابند صبر رہ نہ ریاضت ہو نا امید
عقدہ ہی دل کا ناخن مشکل کشا کی ہاتھ

سید کلب علی نجابت ولد سید حسن علی باشندہ لکہنو شاگرد سید آغا حسن امانت

جیسی چلی گئی وہ حنائی دکہا کی ہاتھ
ہم زندگی سے بیٹھ رہی ہین اوٹھا کی ہاتھ

ایسی رقیب کہتی ہین بیساختہ وہین
دیتی ہین بد دعا جو وہ ہمکو اوٹھا کی ہاتھ

موجو نپہ صاف نیچہ مرجانکا شک ہوا
دریا مین دہوی اونی جو مہدی لگا کی ہاتھ

ابرو کی طرح غیر اجازت جو مین لکہون
تلوار سی قلم نکرین کیون وہ آکی ہاتھ

جاگین مری نصیب سر دست ای فلک
دیکھون جو شب کو خواب مین اوس مہ لقا کی ہاتھ

بیٹھی ہین دیر سی ترے در پی ہم سا قیا
ہمکو بھی ایک جام عطا کر بڑہا کی ہاتھ

بیداد سی بتون کی ہراسان نہو دلا
انصاف تیرا حشر کی دن ہی خدا کی ہاتھ

| | |
|---|---|
| بوسہ جو مانگتا ہون تو انداز و ناز سے | مجکو دکھاتی ہین وہ انگوٹھا ہلا کی ہاتہ |
| پالا پڑا ہی قلزم عالم مین عشق سی | ہی آبرو ہماری اصالت خدا کی ہاتہ |

محمد حسن خان صحبت ولد حکیم غلام عباس نواسی محمد یار خان وکیل کی باشندہ لکھنو شاگرد سید آغا حسن امانت

| | |
|---|---|
| اے دل نہ مضطرب ہو دعا کر اوٹھا کی ہاتہ | پہنچیگا رزق لا کہ ہین تیری خدا کی ہاتہ |
| کیونکر بتان دہر لگا تین نہ لین سدا | اللہ نی بنا ی ہین وسکی بلا کی ہاتہ |
| محفل مین یہ گئی کف افسوس ملکی ہم | پردی مین یار نی جو چہپا ئی دکہا کی ہاتہ |
| یکدست زاہدونکی قضا ہر نماز ہو | گر دیکہ پائین اوسکی بت رنگین ادا کی ہاتہ |
| اب تو معاف کردو خدا کی لیی صنم | پہونچا سزا کو مصحف رخ کو لگا کی ہاتہ |
| لاتی ہی روز نکہت گل صحن باغ سی | کنج قفس مین ریست ہی اپنی صبا کی ہاتہ |
| سودائی زلف یار کا بازار گرم ہی | ہم جان بیچڈالین گی اکدن قضا کی ہاتہ |
| بیٹہیا نہ ایکدن بہی پہلو مین وہ صنم | کیا کیا دعائین کین نہ خدا سی اوٹہا کی ہاتہ |
| جتنا جلایا جا ی جلا دل کو ای صنم | ہی جیرا تیرا فیصلہ اکدن خدا کی ہاتہ |
| بیمار ہی فراق سی صحبت کو ہو نجات | رشک مسیح اپنی لگا دی شفا کی ہاتہ |

پنڈت شیو پرشاد ناظم ولد پنڈت نانک چند باشندہ لکھنو شاگرد سید آغا حسن امانت

| | |
|---|---|
| مانی نی جب بنائی ی دلربا کی ہاتہ | نازان ہوا خود آنکہونسی اپنی لگا کی ہاتہ |
| ٹکری کیا قلق سی گریبان کو غیر نے | دامن لیا جو یار کا مین نی بڑہا کی ہاتہ |
| پانی مین آگ لگ گئی اوٹہنی لگا جو ون | دہوئی جو اوسنی نہر مین مہدی لگا کی ہاتہ |

کر بد دعا تو شوق سی مجکو اوٹھا کی ہاتہ ‏ عزت مری ہی ای بت کافر خدا کی ہاتہ

ملتا ہون روکی خون کف افسوس رات دن ‏ دکہلا دی ای خدا بت رنگین ادا کی ہاتہ

اختر مری نصیب کا ہو جای آفتاب ‏ پاؤن جو اپنی ہاتہ مین اوس لقا کی ہاتہ

مہندیسی پہلی نقرئی سونی کی ہو گئی ‏ ای سیم تن عجب ہا ہین تری کیمیا کی ہاتہ

**فرقت** رکہا ہی نرم امانت مین اپنی پاؤن ‏ چومی نہ کسطرح سی سخن پرورا کی ہاتہ

پنڈت کشمیری گنگا پرشاد **رحمت** ولد موتی لال باشندہ لکہنو شاگرد سید آغا حسن امانت

ہم رند کسطرح نہ دعا دین اوٹہا کی ہاتہ ‏ دیتا ہی جام پینی کو ساقی بڑہا کی ہاتہ

آنکھون سی اپنی پنجہ خورشید گر گیا ‏ جس روز آگئی نظر اوس مہ لقا کی ہاتہ

ملتا ہون غم سی ہین کف افسوس آہ مین ‏ چلتی ہین ساتہ غیر کی جب وہ ملا کی ہاتہ

ای غیرت مسیح ترا عشق لیگا جان ‏ ہی موت میری اس مرض لا دوا کی ہاتہ

**رحمت** خوشی سی پاؤن پہیلاؤن کسطرح ‏ دیکھون گلی مین اپنی جو اوس مہ لقا کی ہاتہ

پنڈت کشمیری باس کرن عرف نامہو جی **مروت** ولد پنڈت بستی رام کونی باشندہ لکہنو شاگرد امانت

مشکلکشا نہ کیونکہ ہون مشکلکشا کی ہاتہ ‏ مشہور ہین جہان مین حیدر خدا کی ہاتہ

جب مجہ پہ چہوڑ لیتی ہین تیغ جفا کی ہاتہ ‏ دیتی ہین خون نہاد و حنا کی دکہا کی ہاتہ

اوس بت شکن کا ہون مین رسائی مین معتقد ‏ توڑی ہین جسنی لات کی گہر مین خدا کی ہاتہ

تڑپی مثال ماہیء بی آب آبہ چشم ‏ دریا جو دیکہ پای مری آشنا کی ہاتہ

دل ہاتہون ہاتہ یوسف ثانی نی لی لیا ‏ دیا نہ خاک بہی سبہے بازار جا کی ہاتہ

| | |
|---|---|
| ہی تعیش ہم عبث کف افسوس ملتی ہین | کب ہاتہ دیگا وہ بت بی پیر ہاتہ مین |

**خواجہ بادشاہ سفیر خلف اکبر او رشاگرد خواجہ زبیر وزیر باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان**

| | |
|---|---|
| [illegible] ہی جو اونکی زلف گرہگیر ہاتہ مین | اس سیم بر پہنہائی ہی زنجیر ہاتہ مین |
| ہو تے ہین ہی دماغ مرا آسمان پر | کیا آگئی ہی عرش کی زنجیر ہاتہ مین |
| دیوانہ مجکو آپ نی اچہا کیا کہ | لیلونگا ابتو زلف کی زنجیر ہاتہ مین |
| مثل خطوط دست جدا ہو نہ عجب ہر | لیلون اگر مین یار کے تصویر ہاتہ مین |
| ای بہیری ہت یا مین نالان ہی دل مرا | نغمہ سرا ہی مثل مرا میر ہاتہ مین |
| ہوتا ہی صاف پنجہ خورشید کا گمان | ای رشک ماہ ایسی ہی تنویر ہاتہ مین |
| وہ سحر کر گیا یہ رنگ حنا ترا | طوطی کیطرح سی کرہی تقریر ہاتہ مین |
| دست جنون نی اوسکو بہی ٹکڑی اڑا دیا | ہی مثل جیب طوق گلوگیر ہاتہ مین |

**کوتوال ہو با متعلقہ بوندیل کہنڈ احمد نور خان اخگر ولد نور محمد خان باشندہ رامپور صاحب دیوان**

| | |
|---|---|
| کیا میری سیم تن کی ہی تاثیر ہاتہ مین | ہٹتی چلی ابہی تو ہو اسیر ہاتہ مین |
| کیونکر ہمارا عقدہ دل وا کسی سے ہو | آتی نہین ہی زلف گرہگیر ہاتہ مین |
| یہ فیض نور ہی کہ اگر وہ ذرا چہوتی | روشن ہو شمع سان ابہی گلگیر ہاتہ مین |
| خارش گلی مین شوق شہادت سی کیون نہو | عریان جو دیکہون تیغ کی شمشیر ہاتہ مین |
| وحشت اگر یہی ہی تو پہنائین گی عزیز | مرنی کی بعد بہی مری زنجیر ہاتہ مین |
| کیا خاک ناتوانی مین خط اوسکو لکہ سکون | باقی نہین ہی قدرت تحریر ہاتہ مین |

ای بت ہی تری قبضی مین اعجاز عیسوی
اغلب ہی بول اوٹہی مری تصویر ہاتہ مین

چٹکی بجا کی عاشق بیجان کو جان دی
کیا ہی لب مسیح کی تاثیر ہاتہ مین

ای محو کسکو خوف ہی دوزخ کی آگ کا
محشر مین ہوگا دامن شبیر ہاتہ مین

شیخ باقر علی چرکین تخلص باشندہ قصبہ رودولی توابع لکہنؤ واسطی تحصیل معاش کی تمام دیوان

ہگدی اگرچہ وہ بت لی بیر ہاتہ مین
لی گو کا بوسہ عاشق دلگیر ہاتہ مین

اس ڈر سی شیخ پہرتی ہین گلیوں مین شہر کی
بوتل بغل مین مے کی ہی خنزیر ہاتہ مین

از بسکہ اوسکی زلف کا ہگنی مین ہی خیال
پاخانی مین ہی پاؤنکی زنجیر ہاتہ مین

کیا حال مجہ بگوڑی کا ہمدم ہو پوچہتی
گہیل پری کی رہتی ہی تصویر ہاتہ مین

رستم کا خوف سی ہی پیشاب ہو خطا
عریان جو دیکہی یار کی شمشیر ہاتہ مین

خوف صنم سی اب یہ زمیدار ہگتی ہین
دیتی ہین پیشگی زر جاگیر ہاتہ مین

رکہتا ہون گو کیطرح سی اسواسطی چہپا
دیکہی نہ غیر تا ترے تصویر ہاتہ مین

چرکین شوق زیب ہی پاخانی مین جو سی
ہگنی مین لی ہی زلف گرہگیر ہاتہ مین

خواجہ فیض الدین عرف حیدر جان شائق ولد خواجہ خلیل الدین باشندہ ڈہاکہ وارد دہلی شاگرد

مت لی خدا کی واسطے نخچیر ہاتہ مین
دلکو ہماری پہلو سے لی چیر ہاتہ مین

سودا ہی اوسکی کاکل پیچان کا سر مین آہ
ہو زلف یار کی مری زنجیر ہاتہ مین

سررشتہ دار رجسٹری ضلع الہ آباد مرزا مغل بیگ مرحوم فرہاد ولد مرزا علی نقی بیگ
دو دیوان انسی یادگار ہین ایک دیوان مین تمام غزلین ہین شعر کی ہین شاگرد امام بخش ناسخ

بہر شکر ہی ایسی ہی تپ محرق ای جنون
شہرت کہتی ہین وہ اتہ زنجیر ہاتھ مین

شیدا بقول حضرت ناسخ بروز حشر
ہوگی رکاب حضرت شبیر ہاتھ مین

**روشن لال عرف اتا ولد مہتاب رای قوم کایتہ باشندہ لکہنو شاگرد نواب عاشور علیخان بہادر**

آتی نہین جو زلف گرہگیر ہاتھ مین
سودا یہو لپیٹ لو زنجیر ہاتھ مین

کسدرجہ راستی پہ ہی صیاد کا مزاج
کہینچی اگر کمان تو ہو تیر ہاتھ مین

دیکھی بغیر چین سے ایکدم نہین
رہتی ہی رات دن تری تصویر ہاتھ مین

سوز تپ فراق کا اللہ ری اثر
بنجاتی آگ لون جو طباشیر ہاتھ مین

آہن کو مس کو مس جو کیا بنگیا طلا
ایسی ہی میری یار کی تاثیر ہاتھ مین

دانا کی ملین وصل کی شب ہوس سے
آئی نہ پاؤن اوبت بی پیر ہاتھ مین

**واجد علی خان واجد باشندہ لکہنو شاگرد اصغر علیخان نسیم دہلوی**

خنجر نظر پڑا کبھی شمشیر ہاتھ مین
رکھتا ہی کچھ نہ کچھ بت بی پیر ہاتھ مین

دیوانگی مین ہی مری ایجاد کم نہین
پہنا ہی طوق پاؤن مین زنجیر ہاتھ مین

لی ہین بلائین سر سی قدم تک جو یار کی
ہی ہر لکیر نور کی تحریر ہاتھ مین

سو طرح سی ہی پریشانیان سہین
آئی نہ آہ زلف گرہگیر ہاتھ مین

کرتی ہی شمع محفل جانان مین سرکشی
واجد اوٹھاؤ ہی کہین گلگیر ہاتھ مین

**سید محمد رضا مرحوم قدس تخلص ولد سید علی مرزا داماد نواب ناصر الدولہ سید سعد علیخان بہادر شمشیر جنگ کی باشندہ فیض آباد مقیم لکہنو صاحب دیوان شاگرد شیخ امام بخش ناسخ**

بیڑی کی بدلی ہون ہی پاؤن مین پایزی
دروازۂ صنم کی ہو زنجیر ہاتھ مین

اوترا مرا بخار جو تو نی بدن چھوا
تعویذ کی لکیرین ہین تحریر ہاتھ مین

ہی چھلیو نکو آتش رنگ حنا مین چین
واللہ کیا ہی رکھتی ہو تاثیر ہاتھ مین

دو ٹکڑی چاند اشارۂ انگشت سی کیا
کیا تمکو اور چاہیے شمشیر ہاتھ مین

کرتی ہی مجکو قتل تری پہولو نکی چھڑی
کیا دی ہی گلفروش نی شمشیر ہاتھ مین

بی حکم مین جو آپ کو پہولون یہ کیا مجال
ایسی کہان ہی طاقت تقصیر ہاتھ مین

اسیخ مین جبکہ عرصۂ محشر مین جاؤنگا
ہوگی رکاب حضرت شبیر ہاتھ مین

وله

چاک کرنی کی نہین یا ہو طاقت ہاتھ مین
ہی گریبان ویرسی ہی جوش وحشت ہاتھ مین

صبح اوٹھ کر کیون نہ دیکہی ہاتھ جائی آئینہ
یہ صفائی ہی نظر آتی ہی صورت ہاتھ مین

وہ چلی جاتی ہین لیکن مین بلا سکتا نہین
ضعف سی جنبش نہین پہر اشارت ہاتھ مین

یاد کرتا ہون کسی کی مصحف رخسار کو
زاہدا مصحف نہین پہر تلاوت ہاتھ مین

سمجھین شاخ سرو پر سب فاختہ کا آشیان
طائر دلکو جو لی وہ سرو قامت ہاتھ مین

دیکھ پائی دست جانان کی تجلی گر کلیم
روشنی ہو جائی مثل داغ حسرت ہاتھ مین

تیغ قاتل نی علم کی گال و سنی چھو لیا
ہی زیادہ رستم و ستان سی جرأت ہاتھ مین

پونچھ کر آنسو بنایا ہمنی ٹکرا ابر کا
جب لیا رومال وقت جوش رقت ہاتھ مین

ہاتھ اوسکی چوم لیتا ہون تعجب کیا کہتا ہی وہ
ہین لکیرین کوئی یا لکھی ہی آیت ہاتھ مین

کیا فروغ حسن ہی چھولون اگر اوسکا بدن
پنجۂ خورشید کی ہو جائی حالت ہاتھ مین

میر امیر الدین آزاد باشندہ بریلی

برادر حقیقی شفق کہ حال اونکا تحریر ہوچکا ہی صاحب دیوان شاگرد امجد علی قلق

| | |
|---|---|
| واہ کیا ہی نور ہی ای مہر طلعت ہاتھ مین | ہی ید بیضا نہین مہندی کی رنگت ہاتھ مین |
| کسطرح سہلاؤن مین پاتی حنائی یار کی | دم نہین ہے ناتوانی کی بدولت ہاتھ مین |
| سایہ برگ گل نسرین ہی اوسکو بار ہے | ہی فزون رگہای گل سی نبض اسکی ہاتھ مین |
| اوسکی منہ پر کاکل مشکین نی کیا بل کیا | لی لیا شانہ جو مینی بی اجازت ہاتھ مین |
| ہی یقین شاخ صنوبر مین لگا ہی پہول یہ | آرسی کا ہرگز نہین ای سرو قامت ہاتھ مین |
| ہجر مین مثل قلق مین مر رہا ہون ای شفیق | دیکہ خط عمر کی اپنے طوالت ہاتھ مین |

سر رشتہ دار کچہری آلہ آباد مرزا مغل بیگ مرحوم فریاد ولد مرزا تقی بیگ صاحب دیوان شاگرد ناسخ

| | |
|---|---|
| آئنہ کیا لی پہلا وہ ماہ طلعت ہاتھ مین | دیکہتا ہی آئنہ سان اپنی صورت ہاتھ مین |
| خون ہوگا عاشقون کا اسمین شک اصلا نہین | رنگ لائی ہی نیا مہندی کی رنگت ہاتھ مین |
| مس کیا مینی جو اوسکی مصحف رخسار کو | آیا گویا صفحہ آیات رحمت ہاتھ مین |
| میری داغ دلکو بہڑکاتا ہی چہو چہو کر سدا | ہی عجب اوس طفل بدخو کی شرارت ہاتھ مین |
| ساقیا مین کیا کرون تیری مئی خوش رنگ کو | بادہ عرفان سی ہی یان جام وحدت ہاتھ مین |

شیر بیشہ سخنوری شیخ امام بخش ناسخ ولد شیخ خدا بخش تاجر لاہوری مقیم لکھنؤ تین دیوان ہین

| | |
|---|---|
| بنتی ہین چاندی کی چہلی حلقہ زر ہاتھ مین | ملتی ہین جائی حنا کی سیم دلبر ہاتھ مین |
| بدنصیب ایسا محیط عشق مین ممکن نہین | ابلی بن جائین مین لی لون جو گوہر ہاتھ مین |
| تیری در پر یون کہڑا رہتا ہون مین از بسکہ | حلقہ در ہی گلی مین باندہی دستہا ہاتھ مین |

ابھر رہی خون خلق کری کیون نہ چشم یار
کیونکر نہ دست بستہ رہون پیش چشم یار
ای ضعف دست و پا میں ہلاؤن جنون میں کیا
جو ناخنون سی عقدۂ مشکل کو وا کرین
یہ لاغری ہی دیکھی جو تو نبض ای طبیب
بازار کسقدر مری یوسف کا گرم ہی
شانہ نہ کھینچ زلف میں مشاطہ بار بار
سیّد کبھی نہ طالب اکسیر ہون جوانی

بیٹھا ہی کوئی مست کی تلوار ہاتہ مین
رکھنا ضرور ہی دل بیمار ہاتہ مین
دامن ہی الجھا پاؤن مین اور تار ہاتہ مین
یان ایسی انگلیان نہین درکار ہاتہ مین
آجاتی جا بجا ہی نبض تن زار ہاتہ مین
لاتی ہین نقد عمر خریدار ہاتہ مین
اک روز کاٹ کھائیگا یہ مار ہاتہ مین
خاک مزار حیدر کرار ہاتہ مین

امیر علیخان ہلال ولد تراب خان باشندہ لکھنو صاحب دیوان صاحب مشاعرہ شاگرد میر علی اوسط

دل تیرا کیون نہ لیوین ہم ای یار ہاتہ مین
بیمار ہون مین نرگس جادوی یار کا
کرتا ہون یاد مصحف رخسار پانچ وقت
تیری بلائین لینے کو بس دوڑ جاتی ہین
دوران سر کی لکھتا ہون جب کہ گذشت گی
لاغر ہون ای صنم مجھی پہنا نہ ہتکڑی
سر کو جو ایک ہاتہ مین تن سی اوڑا دیا
بندی اوڑاؤن گا مین گریبان کیطرح

شیشہ ہمیشہ رکھتی ہین میخوار ہاتہ مین
رکھون عصائی نرگس بیمار ہاتہ مین
رکھتا ہون پنجسورہ جو ای یار ہاتہ مین
ہو جاتی ہی یہ تیزی رفتار ہاتہ مین
پھرتا ہی خامہ صورت پرکار ہاتہ مین
اپنی گلی کی باندہ دی زنار ہاتہ مین
جو رنگ تن کو کھینچی دو چار ہاتہ مین
ائی کبھی جو دامن کہسار ہاتہ مین

تو نی گلوری نازسی یار ہاتہ مین

محمد علیمی مرحوم تنہا باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد ناسخ





یاد مین اوس سحر خوبی کی جو مین گریبان ہا
دامنِ دریا بنا اشکون سی امن ہاتہ مین

جام می بنجای عکس چشم میگون سی ابہی
لی جو پیالی کا کٹورا یامہ پر فن ہاتہ مین

جسم نورانی کا اسد ری فروغ اوس ماہ کا
ہالۂ مہ نقرئی چوڑی گیئی بن ہاتہ مین

اندنون اوس ماہ خوبی کی ہی جوبن پر بہار
رنگ مہدی کا نہین پہولا ہی جوبن ہاتہ مین

لالہ رویونکی یہانتک کہائی ہین چہلونکی گل
پنجۂ ان پہولا ہوا ہی مری گلشن ہاتہ مین

کیون نہو مرغ دلِ عاشق کباب ای شعلہ رو
آتشِ رنگ حنا ہہتی ہی روشن ہاتہ مین

کب تلک عشقِ بتان یاد خدا بہی ہی ضرور
ابتو ہی مالی کی جا تسبیح اکی سمرن ہاتہ مین

سر رشتہ دار پرمٹ کانپور پنڈت سندر لال آنجہانی **بسمل** ولد بخشی ٹیکارام وطن بزرگونکا
کشمیر باشندۂ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

یہ نہین ناقوس ای طفلِ برہمن ہاتہ مین
کر رہا ہی مرغ دل اپنا یہ شیون ہاتہ مین

جو ہین وابستہ وہ ہین قید علائق سی بری
دیکہ تو آتا نہین صرصر کا دامن ہاتہ مین

گوری گوری انگلیان یون شکو آتی ہین نظر
شمعین ہین کافور کی گویا کہ روشن ہاتہ مین

اپنی سی بہی کہین شفاف تیرا ہاتہ ہی
آرسی پہنی ہی کیون ای شوخ پرفن ہاتہ مین

ہی یقین وہ اسد ای **بسمل** پکڑ جی اوڈہون
ہاتہ آجای جو اوسکا بعد مردن ہاتہ مین

نواب امین الدولہ سید آغا علیخان بہادر مرحوم مہھر خلف اکبر نواب معتمد الدولہ بہادر ضیغم جنگ
مولد انکا لکہنؤ مسکن کانپور کربلای معلی مدفن صاحب دیوان شاگرد رشید میر علی اوسط رشک

ساقی کا ساری رات رہا ہاتہ ہاتہ مین
ساغر بہی اوسکی ہاتہ کی تہا ساتہ ہاتہ مین



گہوڑی دکہانا چاہئی اوس شہسوار کو — شاید یہا کی واسطی ہی ہاتہ ہاتہ مین

مجکو دکہاؤ پاؤن تو سجدی کیا کرون — لون ہاتہ کی بلائین جو دو ہاتہ ہاتہ مین

ای مہر اوسکو مہر ہی ہی قہر ہی نہین — گل ہی لیئی ہی تہیرونکی ساتہ ہاتہ مین

**شیخ ابو محمد فاروقی عیش تخلص ولد شیخ نور اللہ عزیزون مین قاضی امین اللہ مغفور چاجمو کی صاحب دیوان**

یا پہرتی تہی وہ ہاتہ لیئے ساتہ ہاتہ مین — یا قول کو بہی دیتی نہین ہاتہ ہاتہ مین

زاہد کو خوب ٹہونک کی لاتا ہین راہ پر — اس سیل کی جو آتی کبہی نا تہ ہاتہ مین

ہرگز نہین ہی پاس سخن اونکو آج کل — کیا فائدہ ہی دیوین جو ہم ہاتہ ہاتہ مین

**صادق الولا میان الٰہی بخش عشقی ولد شیخ محمد بخش باشندہ کانپور صاحب دیوان شاگرد میر علی اوسط**

دنیا کی دولت آئی ترہی ساتہ ہاتہ مین — اس مفلسی مین ہو جو ترا ہاتہ ہاتہ مین

اوٹہتا نہین ہون ضعف سی مانند نقش پا — کتنا اوٹہائین لی لی مرا ہاتہ ہاتہ مین

چلنا تو کیا زمین سی اوٹہنا ہی ہو محال — اکدم جو اوس صنم کا نہو ہاتہ ہاتہ مین

ای رشک گل مری خفقان کا علاج ہو — دل پر دہرون جو لیکی ترا ہاتہ ہاتہ مین

کوہ الم دبائی نہ اوسکو کبہی اگر — عشقی دبائی لیکی ترا ہاتہ ہاتہ مین

**میر احمد علی وصل ولد میر اصغر علی باشندہ لکہنو مقیم بنارس صاحب دیوان شاگرد خواجہ وزیر وزیر**

ساقی مہوش نی جب شیشہ اوٹہایا ہاتہ مین — مین یہ سمجہا ہی مری دل کا پہپولا ہاتہ مین

وصل کی شب میرا لگیا پر اگر ہو دسترس — مین یہ سمجہون آگئی سونی کی چڑیا ہاتہ مین

نازکی سی مثل شاخ گل کلائی خم ہوئی — پہنا اوس گلرو نی جب پہولونکا گجرا ہاتہ مین



اوس مری رشک چمن کو ہی یہ مینخوارئی ذوق | شاخ گل کیطرح ہی گل کا پیالا ہاتہ مین
ہجر کی کیونکر پریشانی یہ جانان دور ہو | وصل کی شب ہی تری زلف چلیپا ہاتہ مین

مرزا کریم بیگ شفا ولد مرزا انور علی باشندہ لکہنو شاگرد فتح الدولہ مرزا محمد رضا برق

کاٹ کر سر میرا قاتل نی اوٹہایا ہاتہ مین | شکر ہی ٹر با نہ سر پہونچا نہ صدما ہاتہ مین
چہونجائی دست نازک آتش رخسار سی | خوف ہی ڈر ہی نہ پڑجائی پہپہولا ہاتہ مین
آرزو ہی حشر مین اسطرح اوٹہون ابدا | جام می منہ سی لگا ہو اور شیشا ہاتہ مین
دور ساقی پہر ہو بر پا سیکدی آباد ہون | جام پہر منہ سی لگائین پہر ہو شیشا ہاتہ مین
شرم کہتی ہین اسی بیٹہی جہجک کر سر نگون | آگیا گل شبکو جو اوسکا دوپٹا ہاتہ مین
وان پہپہولا آگ کا تہا خال یان اختر ہوا | وان ید بیضا تہا یان نکلا ہی تارا ہاتہ مین
دست جانان مین جو دیکہا خال پہ پہتی کہی | سحر کہتی ہین اسی تارا اوتارا ہاتہ مین
شعلۂ رنگ حنا سی جل کی پروانا ہوا | اوسنی قاصد سی لیا جسوقت ناما ہاتہ مین
چہو لیا جسکو وہ عاشق جان و دل سی ہو گیا | ای شفا تعویذ حب صانع نی لکہا ہاتہ مین

میر مسیح اللہ شاعر تخلص ولد میر نور علی باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد کرامت علیخان

ناز کی سی صدمہ جا نکاہ پہونچا ہاتہ مین | پہنا اوس گلرو نی جو پہولونکا گجرا ہاتہ مین
ہر گہڑی تلوار کو قاتل نہ چمکا ہاتہ مین | سر لیتی پہرتا ہون مین بستی اپنا ہاتہ مین
ہاتہ خالی آئی ہین سب ہاتہ خالی جائینگی | لائی تہی کیا ہاتہ مین لیجائین گی کیا ہاتہ مین
می پرستو دیکہنا ساقی کی عکس نور سی | چشمۂ خورشید ہی یا جام صہبا ہاتہ مین






| | |
|---|---|
| ہی سر دست اوسکی فرقت مین لپٹکین کی تگر | ای مصور کھینچ دی تو اوسکا نقشا ہاتہ مین |
| عشق مین اک رشک شیرین کی ہوی ہین ہمنفس | بلبلی پیراگی کی یان ہیہاتی تیشا ہاتہ مین |
| دیکھنا اپنی گریبان کیطرح پرزے کیا | آیا مجہ وحشی کی جب دامان صحرا ہاتہ مین |
| سمجہونگا اوس حور کا خط آیا صحبت بعد مرگ | نامۂ اعمال جب دیگا فرشتا ہاتہ مین |

**عبدالکریم خان جنا ولد سرور خان باشندۂ لکھنو صاحب دیوان شاگرد میر وزیر صبا**

| | |
|---|---|
| زلف جانان مثل ثعبان لی جو موسا ہاتہ مین | ہو ید بیضا برنگ داغ سودا ہاتہ مین |
| صاف طینت کو نہین موج کسافت سی گزند | دخل کیا آئی کبہی دامان دریا ہاتہ مین |
| خوف محشر ہمکو ساقی میکشی کی ساتہ ہی | پنجۂ خورشید کی صورت ہی مینا ہاتہ مین |
| لی جو اپنی ہاتہ مین وہ عیسی دوران تفنگ | طوطی شیرین زبان بنجای طوطا ہاتہ مین |
| عشق چشم یار مین شاید کہ نرگس ہی فقیر | خاک سی لیکر نکلتی ہی پیالا ہاتہ مین |
| ذکر اوسکی نرگس مخمور کا کرتی ہین ہم | دانۂ انگور کا رکہتی ہین کنٹھا ہاتہ مین |
| حشر مین کیا عید ہو مجکو فرشتی دین اگر | نامۂ اعمال کی جا اوسکا نقشا ہاتہ مین |
| وصل کی شب مجسی اور اوس بت سی بگڑیگی ضرور | پہنی ہی وہ جنگجو جہگڑیکا چہلا ہاتہ مین |
| ہی اثر اکسیر کا دست حنائی مین تری | جام زر بنتا ہی تانبی کا کٹورا ہاتہ مین |
| جلسی اوس یوسف لقا کو دل دیا ہی مجہ حنا | سورۂ یوسف زبان پر ہی زلیخا ہاتہ مین |

ولہ

| | |
|---|---|
| ناک مین آیا ہی دم اک بیوفا کی ہاتہ سی | ہو کہین مشکل مری آسان قضا کی ہاتہ سی |
| مار ڈالیگی مقراض الفت گیسوی یار | غیر ممکن ہی رہائی اس بلا کی ہاتہ سی |

نواب سرفراز الدولہ مرزا ابو طالب خان بہادر **شرف** خلف نواب منیر الدولہ
مرزا ابو الحسن خان نواسی محمد علی شاہ بادشاہ کے صاحب دیوان باشندہ لکہنو

| | |
|---|---|
| وحشت دل کا دکہاونگا تماشا ہاتہ سی | چاک کر ڈالونگا مین دامان صحرا ہاتہ سی |
| کیجیی مہدی لگا کر خون ہمارا ہاتہ سی | آج قاتل دیکہیی رنگین تماشا ہاتہ سے |
| مثل مجنون کیون نہ آنکہون پر مری پردے پڑین | جب اولٹ دی پردہ محمل وہ لیلا ہاتہ سی |
| جب تپ غم کا نہ ای خورشید رو چارہ ہوا | نبض میری چہوڑ کر بہاگا مسیحا ہاتہ سی |
| صورت شانہ پریشان اور دل ہو نیلگا | چہٹ گئی جب وصل مین زلف چلیپا ہاتہ سے |
| عکس خط سی صورت طوطی وہ گویا ہو گیا | اوس مسیحائی جو آئینہ اودہایا ہاتہ سے |
| یار خود رنگین ادائی سی ہوا بیہوش آت | لیلیا دزد حنائی صاف چہلا ہاتہ سی |
| حیف ہی اپنای یوسف تسنجہوئی شرف | پایا کیا یوسف سی بہائیکو جو کہویا ہاتہ سے |

الہی بخش خان **معروف** باشندہ شاہجہان آباد

| | |
|---|---|
| چہٹ گئی اوسکی تمامی کی جوانگیا ہاتہ سے | ہاتہ ملتا ہون گئی سونی کی چڑیا ہاتہ سی |

میر مہدی مرحوم **جنون** ولد میر عباس عرف میر مغل باشندہ فیض اباد شاگرد رشک

| | |
|---|---|
| یہی دیتی ہین ہم ہمکو نہ کہوتا ہاتہ سے | پہر نہین ملتا ہی جو جاتا ہی شیدا ہاتہ سی |
| کیا نزاکت ہی کہ بل موی میان مین پڑ گیا | جب اوٹہائی یار نی زلف چلیپا ہاتہ سے |
| چشم کی خانی مین جب آیا تصور یار کا | خود اوٹہایا مردم دیدہ نی پردا ہاتہ سے |
| بعد مدت دسترس میرا ہوا ہی یار پہ | طی کرون کیونکر نہ اوسکی گہر کا رستا ہاتہ سے |

جان قربان ہم و دیکھ پاؤن پر کر دون نثار
وہ کمان ابرو جو ماری تیر اپنی ہاتہ سی

ان سی ہم عشاق رسوا ہوگی دم مرجائین
کرتی ہین جو نقش اوکے شہپر اپنی ہاتہ سی

دست سی پہنچا تو اپنی صفحۂ دل پر امیر
کھینچی ہم یار کی تصویر اپنی ہاتہ سی

مولوی حسین علی تحسین تخلص باشندۂ [illegible]

جب کیا حق نی تری تصویر اپنی ہاتہ سی
ہاتہ ملتی رہ گی تقدیر اپنی ہاتہ سی

دیکھیں عدالت دیوانی غازیپور شیخ احمد شاہ ناطق ولد شیخ محمد شاہ باشندۂ سکندر پور ضلع عظیم آباد بسبب قرابت شیخ محمد شفیع وکیل اپنی صدر آباد مین ملازم ہین شاگرد مرزا عنایت علی ماہ

زلف کا مضمون لکھا تحریر اپنی ہاتہ سی
ہمنی ڈالی پاؤن مین زنجیر اپنی ہاتہ سی

بعد مردن بھی ہوا احسان کسکا اس لئے [illegible]

نواب ناصر جنگ سند آرائی فرخ آباد سید اسمعیل حسین منیر انکی ملازم تھی انکی واسطی یہ غزل لکھی گئی

سلجھا نہ کبھی گیسوی خمدار ہاتہ سی
جاتی رہین گی مفت خریدار ہاتہ سی

لاکھون مین قبضہ کبھی ابروی یار پر
کیون معرکی مین چھوڑیئی تلوار ہاتہ سی

ہو دست رس حنائی کی طرح ای پری
رکھون نہ جام شربت دیدار ہاتہ سی

اچھا نہیں ہی دامن محشر کا پھیلنا
چھوڑو نہ پائچی دم رفتار ہاتہ سی

پیکر شراب رکھ دل عاشق نہ ہاتہ مین
شیشہ گری نہ او بت میخوار ہاتہ سی

شاخ نبات صاف نہین اونکی انگلیان
چھوٹون جو اوسکا لعل شکر بار ہاتہ سی

جلدی خبر لی اپنی ظفر کی اب ای مسیح
جاتا رہی نہ عاشق بیمار ہاتہ سی

مرزا آغا نجف سعید ولد مرزا امیر بیگ باشندۂ لکھنؤ شاگرد کپتان میر عبد اللہ و مرزا مہدی قبول

چھوٹی کب اوسکی ابروئی خمدار ہاتہ سی
ہم سو رہین نہ چھوڑین گی تلوار ہاتہ سی

ساقی خم شراب مین جب تک شراب ہی
دامن ترا نہ چھوڑین گی میخوار ہاتہ سی

ہی آمد بہار گریبان تو اک طرف
دامن مین ہی نہ بچیگا نہ اک تار ہاتہ سی

جو بوالہوس ہین آئین نہ ہمکو ملائی
انصاف کو نہ دیجیئی زنہار ہاتہ سی

پہونچی نجف مین تو تو خوشا بخت ای سعید
مس کر مزار حیدر کرار ہاتہ سی

مولوی فرحت علی امید ولد غلام شاہ باشندۂ غازیپور شاگرد ڈپٹی کلب حسین خان بہادر نادر

چھو جو لی زلف بت لی پیر اپنی ہاتہ سی
ڈالی اپنی پاؤن مین زنجیر اپنی ہاتہ سی

ہاتہ خالی دیکھ کر قاتل کو شوق ذبح سی
نذر دکھلائین گی ہم شمشیر اپنی ہاتہ سی

سینہ دل کو ابہی کہدون نشانی کی عوض
گر لگائی وہ ستمگر تیر اپنی ہاتہ سے

جوش وحشت یہ ہوا مجنون کو عشق زلف مین
آج توڑی و سنی پہر زنجیر اپنی ہاتہ سے

خاک پا تیری جو ہاتہ آجائی و سیمین بدن
تو مہوس پہیکدی اکسیر اپنی ہاتہ سے

شکل آئینہ کسکی ہی سچ سچ بتا افسوس تو
کیون نہین رکہتا ہی تو تصویر اپنی ہاتہ سے

پنڈت دینا ناتہ جوہر ولد پنڈت دیبی پرشاد عرف سنالیای باشندہ لکہنؤ شاگرد آغا حسن امانت

قتل کر او قاتل بی پیر اپنی ہاتہ سے
غیر کو دیتا ہی کیون شمشیر اپنی ہاتہ سے

زلف چہوکر اوس بت کافر کی قیدی ہم ہوئی
ہای دل مین پڑ گئی زنجیر اپنی ہاتہ سے

جب تلک ہوتی نہین تقدیر ای جوہر بہم
بن نہین پڑتی کوئی تدبیر اپنی ہاتہ سے

صاحب مثنوی بدر منیر میر حسن مرحوم ولد میر غلام حسین ضاحک باشندہ دہلی مقیم فیض آباد
اور لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد میر ضیاء الدین ضیا

جو ہوا ہمپر ستم ایجاد تیری ہاتہ سے
کیا کرین اب آہ ہم فریاد تیری ہاتہ سے

درد دل ہی ہی تجہی سی اور تو ہی یان بہی ہے
داد تیری ہاتہ سی بیداد تیری ہاتہ سے

غیر سی شکوہ و شکایت کچہ نہین دلکو کہ ہے
شاد تیری ہاتہ سی ناشاد تیری ہاتہ سے

دی بہلا و اجکو تیری ہاتہ پر بوسہ دیا
کس مزی سی جیتی ہمنی یاد تیری ہاتہ سے

سب گرفتار محبت تیری جان کیند مین ہین
کاش مر کر ہون حسن آزاد تیری ہاتہ سے

نواب مرزا تقی خان بہادر مغفور ہوش خلف نواب مرزا علی خان بن نواب سالار جنگ باشندہ
لکہنؤ صاحب دیوان لیلی مجنون کی مضمون سی کوئی غزل انکی خالی نہین شاگرد غلام ہمدانی مصحفی

| | |
|---|---|
| تو نی اوس محبوب پیارا ہی جسکی لی ای نظیر | کوئی بچتا ہی ارے اوستاد تیری ہاتہ سی |

محمد عیسی مرحوم تنہا باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد نامی غلام ہمدانی مصحفی

| | |
|---|---|
| گرچہ اک عالم یہ ہی بیداد تیری ہاتہ سی | وہ نکر جو مین کرون فریاد تیری ہاتہ سی |
| کچہ نہین شکوہ مجھی ہر آن ہر دم شکر ہے | شاد ہون مین یا کہ ہون ناشاد تیری ہاتہ سے |
| اوس گلی مین بھی نہ رہنی پای ای باد صبا | مشت خاک اپنی ہوئی برباد تیری ہاتہ سی |
| پہر ہمین سوئی چمن شوق اسیری لی گیا | جب ہوی صیاد ہم آزاد تیری ہاتہ سی |
| کم کوئی دیکہا ہی ہمنی تجہسا تنہا تنگ عشق | اوسکا فریادی ہی تو فریاد تیری ہاتہ سی |

زائر کربلای معلی نواب جلال الدولہ مہدی علیخان بہادر شجاعت جنگ مغفور مہدی تخلص خلف نواب یمین الدولہ نواب سعادت علیخان بہادر مسند آرای لکھنو صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| اب ستم ہونی لگی ایجاد تیری ہاتہ سے | کرتی ہین خرد و کلان فریاد تیری ہاتہ سے |
| کچہ بہی ترس آیا تجہی ای عشق ہی یہ کیا غضب | گہر بسی لاکہون ہوئی برباد تیری ہاتہ سے |

شاعر معروف مرزا جعفر علی مرحوم حسرت فی الدار الاخیر باشندہ دہلی مقیم لکھنو صاحب دیوان شاگرد

| | |
|---|---|
| اب تو یہ دل اک بت نا آشنا کی ہاتہ ہے | اوسکی ہاتہون چہوٹنا اسکا خدا کی ہاتہ ہے |
| ہر بہانی موت ہی سنتی ہین پیاری یہ مثل | سو اجل میری تیری جور و جفا کی ہاتہ ہے |
| میری اس مشکل کی آسانی ہو کس صورت سی ہا | کچہ تری شمشیر کی اور کچہ قضا کی ہاتہ ہے |
| ہمنشین جیتی بچین گی ہم نہ اوسکی زلف سی | ایک دل کہتی تہی ہم سو بہی بلا کی ہاتہ ہے |
| تجہسی رخصت ہو چلا جیون یہ کجیو دیکہی | یار اب حسرت کا ملنا پہر خدا کی ہاتہ ہے |

یہ دل سوزاں لیا تھا کس کا قاتل ہاتھ مین — جو نکل آیا ہی اب ننھا سا اک تل ہاتھ مین

**مرزا علی محمد آرزو** ولد مرزا ابو جعفر تحصیلدار اور یہ ضلع کانپور باشندہ لکھنو جناب مولوی احسان شاگرد رشک

وہ ہاتھ آئی میری نہ ہیہات ہاتھ مین — رہ گئے جسے معاند بد ذات ہاتھ مین

زاہد مین نوجوان ہون بہلا کس طرح نہ لون — دی جام می جو پیر خرابات ہاتھ مین

لکڑی مرے جگر کی کہا اوسنے دیکھکر — لائی ہو گیا مرے لیی سوغات ہاتھ مین

زندونکو مارتا ہی جلاتا ہے مردونکو — پیدا یہ اوسکی ہی نئی بات ہاتھ مین

ای آرزو چہوا جو اوسی ہاتہ کٹ گیا — میری عمل کی ہی یہ مکافات ہاتھ مین

**لالہ نرائن داس توقیر** ولد لالہ بہو چند باشندہ فرخ اباد شاگرد سید اسمعیل حسین منیر

آئینے سے بہی ہی وہ چند صفا ہاتھون مین — منہ نظر آتا ہی ای ماہ لقا ہاتھون مین

سحر عید سی بہتر ہی صفا ہاتھون مین — شفق صبح ہو ا رنگ حنا ہاتھون مین

سلطنت ملتی ہی چہوتا ہی جسی وہ مہر حسن — طایر رنگ حنا ہی کہ ہما ہاتھون مین

غش ہوا جسنی تری مہندیکی رنگت دیکھی — شعلہ طور بنا رنگ حنا ہاتھون مین

سلسلہ وحشت کا کل کا مری ہاتہ آیا — آگیا یار کا گیسوے رسا ہاتھون مین

الفت ساعد زرین کی جو بیمار ہی ہے — ہر رگ نبض ہوئی تار طلا ہاتھون مین

ہم یہ سمجھی کہ تری دزد حنا کی ہی کمند — تو نی جب زلف مسلسل کو لیا ہاتھون مین

سونا جہلون کا گلا جاتا ہی ای شعلہ مزاج — گرمیان اور دکہاتی ہی حنا ہاتھون مین

عرق چہرہ دلدار کو پونچھا توقیر — ہمنی عطر گل فردوس ملا ہاتھون مین

خواب مین بوسہ رنگ کف پا ہاتہ لگا | رات اندہیری مین مجہی دزد حنا ہاتہ لگا
یاد آتا ہی ترا نازسی کہنا شب وصل | ق | پہاڑ ڈالون گا مین کپڑی جو ترا ہاتہ لگا
اور کبہی شرم سی کرتا یہ اشارہ مجکو | پاون پڑتا ہون نہ از بہر خدا ہاتہ لگا
اوسپہ بہی یہ کہو کاندہا ندہی سا ہاتہ تو چل | آرزو ہی مری میت کو ذرا ہاتہ لگا
دست رنگین وہ دکہاتا ہی حب کہتا ہون | قتل کرنی سی مری اپ کو کیا ہاتہ لگا
ای جنون تجہی سبب ہاتہ تو ہتکڑیان ہین | پاونکو سلسلۂ زلف دوتا ہاتہ لگا
نہین منظور اگر بوسہ ابرو دینا | ایک تلوار کا ہی ماہ لقا ہاتہ لگا
بیوفائی کا تری تجہ سی عوض لیوینگے | کوئی معشوق اگر اہل وفا ہاتہ لگا
غیر کی ملنی کا انکار نہین دلکو یقین | رہت ہی یہ تو مری ہاتہ پہ لا ہاتہ لگا
کہنا بیہوشی مین ساقی کا مجہی آتا ہی یاد | خم می ڈہلکی ہی مخمور ذرا ہاتہ لگا

اہلیتہ محمد عبد اللہ عرف میر جیون مرحوم خستہ عالی خاندان والد انکی نواب مجد الدولہ عبد الاحد خان تہے

سایہ سان پہونچی تہی پاؤن تلک گر پڑکر | اوسنی دامن کو بہی پر ہاتہ لگانی ندیا

مہاراج چیلو انسنگہ بہادر راجہ تخلص خلف اجیت سنگہ والی بنارس مقیم اکبرآباد صاحب دیوان شاگرد حاتم

رنگ مہدی کا نہین شام و سحر ہاتہ مین ہی | پنجہ مہر تری رشک قمر ہاتہ مین ہی
حلقۂ چشم ہی یا حلقۂ زر ہاتہ مین ہی | تار کا چہلا ہی یا تار نظر ہاتہ مین ہی
پنجہ مہر مین ہی صورت مہتاب کلف | غیر کا ہاتہ تری رشک قمر ہاتہ مین ہی
آب حیوان ہوا حق مین مری آب خنجر | لب عیسی کیطرح تیری اثر ہاتہ مین ہی

نواب شمس الدولہ قسمت خلف نواب یگانہ قلی خان باشندہ دہلی مقیم لکہنو شاگرد مرزا جعفر علی

الٰہی یا تو میری دامن دلدار ہاتہ آئی ۔ نہین تو ہاتہ کی اوسکی ہین تلوار ہاتہ آئے

رباعی مرزا سلامت علی دبیر مرثیہ گو ولد مرزا غلام حسین کاغذ فروش باشندہ لکہنو شاگرد میر مظفر حسین ضمیر

پروا ہی کہی کہ سیم و زر ہاتہ لگے ۔ کیا فخر جو یاقوت و گہر ہاتہ لگے
دنیا سی ہی ہم ہوئی دست بردار دبیر ۔ دامان ید اللہ اگر ہاتہ لگے

منشی شیخ محمد ظہور مرحوم نام مین تاریخ تولد ظہور تخلص ولد منشی محمد اسمعیل عرف منشی نہال بن حافظ محمد صالح باشندہ بلگرام ایک دیوان ایک مثنوی مسمی بہ ظہور عشق انسی یادگار ہی شاگرد غلام ہمدانی مصحفی

نکلی نہ اوسکی ہتی تہی دیوانہ پن مین ہاتہ ۔ وحشی کی تیری اس لیی باندہی کفن مین ہاتہ
سچ کہ سوای حسرت و حرمان و یاس و غم ۔ کچہ بہی لگا ظہور محبت کی فن مین ہاتہ

مصاحب نواب سعادت علیخان بہادر نواب شرف الدولہ رستم علیخان رستم جنگ بہادر عرف اشرف خان مرحوم رستم تخلص خلف نواب نجابت خان عرف دوران خان بہادر باشندہ دہلی مقیم بنارس

ای دل و دیدہ بہت تمنی ستایا ہمکو ۔ مین ہون اب جان سی بیزار تمہاری ہاتہون

میر حسن عرف میر حاجی تجلی تخلص ولد میر محمد حسین کلیم خواہر زادی اور شاگرد میر تقی میر باشندہ دہلی صاحب

چہاتی ڈانپ اپنی جہنک کی مرا باتہ مین ہاتہ ۔ بولی اکٹ ناز سی کچہ آوی ہی اس گہات مین ہاتہ
دستگیری ہی جو دی چہوڑ قبولیت نی ۔ کاہلی کرتی ہین اب اپنی مناجات مین ہاتہ
مدتون روئی مگر پائی نہ کیفیت دل ۔ حیف اس شیشی کی می آئی نہ برسات مین ہاتہ
بانگ جب شانہ تری بالون مین لایا جون خضر ۔ دل کو تب راہ نجات آئی ہی ظلمات مین ہاتہ

بند شلوار سر دست جو وصلت مین چھوا
مین یہ سمجھا پر عنقا ہی کمر ہاتہ آیا

پڑ گیا عکس جو اوس ترک کی رخسار پکا
ڈھال کی چاند کو بھی نور قمر ہاتہ آیا

لیکی میری دل پہ داغ کو کہتا ہی وہ گل
ابھی ساعت ہی چلی تھی ہمین نر ہاتہ آیا

وی جو وہ حور مجھی سیب ذقن کا بوسہ
مین یہ سمجھون مجھی طوبی کا ثمر ہاتہ آیا

گم ہوا خط کف دست تصور بنکر
جستجو سی ہی جو وہ موی کمر ہاتہ آیا

چشم تر مین عوض اشک ہین اب لخت جگر
اس صدف سی تو ہمین لال گہر ہاتہ آیا

غم ہوا لاکھ مگر ایک نہ آنسو نکلا
نخل ماتم سے بھی ہمکو نہ ثمر ہاتہ آیا

کبھی زیور کے تصور مین جو آنسو نکلا
مین یہ سمجھا تری جھومر کا گہر ہاتہ آیا

چور کی طرح لگی تاکنے اہل دنیا
شمع کی طرح جسی طرہ زر ہاتہ آیا

سبزہ خط یہ نہین گرد لب شیرین کے
طوطیون کو دہن تنگ شکر ہاتہ آیا

بھول جاتی ہین تنکظرف بہت نخوت سے
غنچی کی طرح جو تھوڑا سا بھی زر ہاتہ آیا

واہ کیا خوبی تقدیر ہے اللہ اللہ
پاؤن پڑنے کو تیرونکی ہمین سر ہاتہ آیا

دیکھ کر خط لب شیرین یہ کہون یہ بہتی
چیونٹیون کو دہن تنگ شکر ہاتہ آیا

دل غنی رکھتی ہین اس باغ کی یکرنگی بہا
مثل گل خوب لٹائینگی جو زر ہاتہ آیا

اوسی یہ بھل تیغ حوادث کا ہوا ہی پیدا
گر کوئی بھول ہمین مثل سپر ہاتہ آیا

تیری ہاتھون سی ہون نالان جو بطی کی طرح
گھر تلک پہنچ کی لو لگا جو اثر ہاتہ آیا

رنج راحت نے دیا یاد مین اوس رانو کے
اوڑگئی نیند اگر بالش پر ہاتہ آیا

روکی دو آنسو جو پونچھی ہمنی آستین سے
بن گیا رومال ابر برشکالی ہاتھ مین

دست انور مین تری یہ ہی اثر او خوش جمال
ہر ثمر آتی ہی بنتا ہی جمالی ہاتھ مین

حلقۂ گیسو مین ہی جلوۂ رخ گلرنگ کا
یا لئی ہی کالا کا پہول لونگکی ڈالی ہاتھ مین

ہاتھ اگر دیکھی مسخّر ہو برہمن ای بتو
ہین لکیرین نقش اسمای جمالی ہاتھ مین

تیرہ بختی کا اثر کہتی ہین ای منعم اسی
کملی بنجای جو لون رومال شالی ہاتھ مین

چٹکیون مین کیون اوڑاتی ہو بتاؤ کیا کہا
دی گیا تہا مین تو دل ولاہ بالی ہاتھ مین

ناتوان ہون چٹکیڑی کی جا ہو بالا یاو تمکین
جاہیی ہی ہتکڑی کی بدلی بالی ہاتھ مین

مہندی ملکر لی جو وہ پنجۂ طرفہ گل کہلی
پہول گل مہندی کا ہوئی کی پیالی ہاتھ مین

دست نگین سی چہوا جسکو جلا مثل حنا
یہ حنا تاثیر رکہتی ہی نرالی ہاتھ مین

ہم وہ مسکش ہین خدا والی گر آئی محتسب
شیر بنجائی شراب پرتگالی ہاتھ مین

کیون فقیرون پر نہ کہلجائی طلسمات جہان
لوح سی کچہ کم نہین جام سفالی ہاتھ مین

ہاتھ رکہکر ناز سی لی شوخ بستر پہ بیٹھ
ڈر ہی چٹکی لی نہ تصویر نہالی ہاتھ مین

یہ تماشا ہو نیا دیکھی جو وہ شان مسیح
بہول جائی چوکڑی نبض غزالی ہاتھ مین

ملکی مہندی پسیجی مین کیون وہ ای محسن ہینا
ہی حنا کا رنگ بمینا لی ہاتھ مین

## بازو

نواب امین الدولہ سید آغا علیخان فیروز جنگ عـہـ خلف اکبر نواب معتمد الدولہ سید آغا مقیم بہادر ضیغم جنگ باشندہ لکہنو مقیم کانپور صاحب دیوان شاگرد رشید میر علی وسط رشک

دروازی پہ ہجوم ہی چلتی ہین کہنیان
عشاق اپنی قتل کی ہین حضور سی
قبضہ تو کیا ہی خون او گلتی ہین کہنیان
حیران ہین صفای بدن سی وہ آج کل
بیٹہین جو ساتہ رکہکی مسلتی ہین کہنیان
یہ دل لگی ہی ہاتہ لگی ہی نی ہین
ہر ایک دلکو سینی مین ملتی ہین کہنیان
سوز و گداز ہجر سی پہنچا یہ حال جسم
گلتی ہین ہاتہ اور پگہلتی ہین کہنیان

سید محسن علی محسن ولد سید شاہ حسین حقیقت وطن بزرگونکا جوست ولد و مسکن مولف لکہنؤ شاگرد

پڑا جو پائی نگہ بار بار باز و پر
اُچہل کی نیل ہوا آشکار باز و پر

نگینی پارہ دل کی جو نور تن مین جڑین
طرح طرح کی ہو پیدا ابہار باز و پر

بنا ہی دستہ گل آستین کی پہولنسی
خزان جسی نہین ہی وہ بہار باز و پر

وہ امتحان تو کرین اپنی ور بازو کا
یہ جان نثار ہی روکیگا وار باز و پر

جو پہٹو ین سر تیری چہ کہٹ پہ ہم یہ گل ہولی
لہو کی چہیٹون سی ہو لالہ زار باز و پر

یہ ناز کی ہی ہوا درد اونکی شانی تیت
کبہی نظر جو پڑی ایکبار باز و پر

تیری فراق مین ہر عضو گہل گیا ایسا
کہ صرف رہگیا مچہلی کا خار باز و پر

اگر یہ نور کا شعلہ نہین تو پہر کیا ہے
نگہ ٹہرتی نہین اے نگار باز و پر

نہ اسکو مچہلی سمجہیے یہ دل ہی عاشق کا
اسی سبب سی ہی اسکو قرار باز و پر

کہین نظر نہ لگی انڈویان پہنی سے
مجہی کو آج تو صدقے اوتار باز و پر

کبہی جو سو گئی سر رکہکی ناز سی جو لی
یہ مچہلی چبہتی ہی گویا ہی خار باز و پر

نہین ہین لال یہ سٹہی تمہاری انگیا کی
ہوا ہی خون کسیکا سوار باز و پر

یہ روشنی ہی جواہر نگار انگی کے
نثار شمع سے ہے پروانہ وار باز و پر

کہنیان

امیر علیخان ہلال ولد تراب خان باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید میر علی اوسط رشک

تا وقت صبح شام سی چلتی ہین کہنیان
کیا کیا شب وصال مین کہلتی ہین کہنیان

ملایم ہاتھ یہ پتھر تری دل کی طرح ہونگی — خدا ہی ڈر نہ رکھ شغل الصنم اتنا کلائی کا

یہ میرا حال پہنچا ہی مسیحا تیری فرقت مین — ملی گیا نبض ہی دشوار ہاتھ انا کلائی کا

تصور ساعد پرنور کا ایسا مسلط ہی — کہ گویا ملک دل پہ ہو گیا قبضا کلائی کا

سراسر موی گیسو اس تمنا پر بنی حلقے — اگر ہو دسترس پہنچائین ہم چہپا کلائی کا

نہ دامان ابر ای ماہ شمع برق روشن ہے — نہین ہی یہ میان آستین جلوا کلائی کا

چہپی گی کب بے نگ برق اگر ہو لا کہہ پردی مین — چہپا نا آستین مین ہی صنم بیجا کلائی کا

بتون کی ہاتھ سی دم ناک مین آیا ہی عشقی کا — نہ عاشق کو ئی انسان ہو خداوند ا کلائی کا

مہدی حسین خان آباد خلف غلام جعفر خان باشندہ لکہنو سحر مین غزل کی انکا ایک دیوان ہی شاگرد ناسخ

مانند شاخ گل ہین ہماری کلائیان — کہاتی ہین ایسی گل کہ ہین بہاری کلائیان

یہ ناتوان ہین عشق کمر مین ہم ای طبیب — مانند نبض گم ہین ہماری کلائیان

پریون کو ہمنی نقد دل انعام مین دیا — اوس حور کی جو لیکی سواری کل آئیان

شرمای شاخ گل ہی یہ کہاتی ہین ہمنی گر — پہولی پہلی ہین خوب ہماری کلائیان

عالم مین وسترا نہین سفاک آپ سا — رنگین لہو سی ہتی ہین ساری کلائیان

وہ پہول توڑتی ہین تو کہتی ہین بلبلین — دکہ جائین گی حضور کی پیاری کلائیان

ایذا یہ چوڑیونکی ہنسی سی پہونچی ہے — ہو ہو گئین ہین لال تمہاری کلائیان

آباد اس غزل کو بنا یا ہی آئنہ — باندہی ہین تو نی صاف یہ ساری کلائیان

تصدق حسین خان تصدق ولد قاسم علیخان باشندہ لکہنو شاگرد مولوی محمد بخش شہید

عاشق پہ پھر قتل نہ تلوار کھینچیے
ڈرہی کہ دکہ نہ جائین تمہاری کلائیان

دل مین سنان غم سی ہوا ختم ای سرور
دیکھین ہین جبسی یار کی پیاری کلائیان

سید آغا علیخان بدر خلف میر عباس شوستری باشندہ لکھنو شاگرد مولوی محمد بخش شہید

غیرون کی ہاتہ مین ہین تمہاری کلائیان
نبضین چھٹین ہین دیکھو ہماری کلائیان

مین شاخ گل سی باغ مین کہتا ہون بارہا
میری ہی دلربا کی ہین پیاری کلائیان

قاتل نی قتل کر کی مجھی ناز سی کہا
ناحق لہو مین بھر گئین ساری کلائیان

پروانہ شمع طور بھی ہی جنکی حسن پر
ایسی ہین گوری گوری تمہاری کلائیان

ای بدر ہاتہ ایسی مضامین نہ آئین گے
کیا خوب تو نی باندہی ہین ساری کلائیان

مرزا محمد زکی رشید ولد مرزا مہدی اولاد مین منشی مرزا جعفر کی باشندہ لکھنو شاگرد مولوی

حورون کی ایسی ہونگی نہ پیاری کلائیان
نازک بہت ہین یار تمہاری کلائیان

بلبل کی دل ہی شاخ گل تر او تر گئی
ای گل تری جو دیکھی ہین پیاری کلائیان

قاتل نی قتل کر کی مجھی اسطرح کہا
ناحق بھرین لہو سی ہماری کلائیان

ساقطرہ کسطرح مری نبضین ہین رنج سی
غیرون کی ہاتہ مین ہین تمہاری کلائیان

مطلق فراق مین گل آئی مجھی رشید
گردن مین تھین جو اوسکی نہ پیاری کلائیان

شیخ قادر علی موجد خلف شیخ چراغ علی باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد خواجہ وزیر وزیر

موسی کہین جو دیکہ لین اونکی کلائیان
ہین رشک شمع طور یہ گوری کلائیان

پنجہ تمہارا پنجہ خورشید ہے اگر
نور بیاض صبح ہین گوری کلائیان

| | |
|---|---|
| دست رنگین کو نہ اوسکی کسی عنوان پہونچی | ایسی پائیگا کہان پنجہ مرجان پہونچی |
| مرتی ہی ہول گئی کافر و دیندار ہمہی | گیر پونہچی نہ لحد پر نہ مسلمان پہونچی |
| ہین وہ مجنون ہمین اوٹھایا جو قدم جانب دشت | پیشوائی کے لئی خار مغیلان پہونچی |
| پوچہتا کیا ہی لب زلف کی دیوانون کو | کچہ ختن پونچی تو کچہ شہر بدخشان پہونچی |
| باب گلزار ارم روی کتابی ہے ترا | اس گلستان کو نہ سعدی کی گلستان پہونچی |
| تو سلجہتی نہین شانہ کئی جاون کب تک | اب تو شل ہوگئی انگلی لف پریشان پہونچی |
| مین وہ کشتی ہون تلاطم سی اگر بچ جاؤن | غرق کرنی کو نوح کا طوفان پہونچی |
| گور اندہیری ہی نہ تکیہ نہ بچہونا نہ چراغ | پہونچی منزل پہ مگر بی سر و سامان پہونچی |
| نہ امانت کی ہوئی کونسی مشکل آسان | جب لیا نام مدد کوشہ مردان پہونچی |

سید حسن ہوسوی **لطافت** خلف اکبر اور شاگرد سید آغا حسن امانت باشندہ لکہنو

| | |
|---|---|
| ہم جو زنجیر پہنکر سوی زندان پہونچی | غل مچاتی ہوئی اطفال دبستان پہونچی |
| جمگہٹا روز حسینو نکا رہا کرتا ہے | ای پری رو مری گہر کو نہ پرستان پہونچی |
| کف افسوس ملی حشر تلک حسرت سے | دیکہ لی آپکی گر پنجہ مرجان پہونچی |
| چاہ مین کرنی چلی غم سی **لطافت** اغیار | ہاتہ اپنی جو سوی چاہ زنخدان پہونچی |

صادق‌ا لولا شیخ الہی بخش **عشقی** خلف شیخ محمد بخش باشندہ کانپور صاحب دیوان شاگرد میر علی

| | |
|---|---|
| دست اغیار مین دیکہا جو تمہارا پہونچا | رشک سی لب پہ دم عاشق شیدا پہونچا |
| کیا نشانی پہ مرا تیر دعا کا پہونچا | یار بالین پہ دم نزع قضا را پہونچا |

تاب گجری کی پہنچی کی بہلا ہوے کیونکر
کہین نازک ہی رگ گل سی بہی اوسکا پہونچا

کیا صباحت ہی کہ یہ چاند ہی وہ ہالہ ہی
نہین پہنچی ہین ہی اوس ماہ لقا کا پونچا

ہاتہ مین باتک پہنچی ہی اوس یم خوبی کی نہین
موجۂ آب خضر ہی وہ مصفا پہونچا

دیکہکر غش سے سرِ دست آئی نکیون عاشق کو
صاف ہی صاعقۂ طور کا شعلا پہونچا

دل کا مطلب نکل آئیگا تیرا ای محسن
اوسکی پہنچی پہ اگر ہاتہ ذرا جا پہونچا

## ہتہیلیان

سعادتخان ناصر ولد رسالت خان باشندۂ نگینہ مقیم لکھنؤ پانچ دیوان ایکے
انکا ہی شاگرد مرزا محمد حسن عرف چہوٹی مرزا مذنب مرثیہ گو

اوس برق طور کی ہین تماشا ہتہیلیان
شمعین کلائیان ید بیضا ہتہیلیان

بیکار ایک بال سی ہوتا ہی آئینہ
اوسکی لکیرون پر ہین مصفا ہتہیلیان

دو رنگ ہین عیان کف دست نگار سی
ذرد حنا سی ہین گل رعنا ہتہیلیان

چمکا رہا ہی پنجۂ زرین کو آفتاب
ای غیرت مسیح دکہانا ہتہیلیان

نظارہ اونکا کرتا ہے تازہ نگاہ کو
گویا ہین برگ نخل تمنا ہتہیلیان

ہر چند ہی جواب مگر لاجواب ہین
دو ہین مگر ہین یار کی یکتا ہتہیلیان

رنگ حنا سی پنجۂ خورشید ہاتہ ہین
موج نسی انگلیون کی ہین دریا ہتہیلیان

ناصر حنا وہ ملتی ہین ٹہنڈک کی واسطی
یان اشک گرم سی ہین پہپہولا ہتہیلیان

مرزا محمد حسن سیف ولد مرزا علی جان اعظم فارسی گو بن مرزا محمد فاخر مکین باشندۂ

کہتا ہی ملکی مثل حنا وہ لہو مرا
کیا خوب رنگ لائین ہین اپنی ہتھیلیان

رکھتی ہی ہاتہ سوزش دل سرد ہوگئی
کافور سی بنی ہین وہ گوری ہتھیلیان

آواز تالیون کی تری سم سی کم نہین
کالون نی بہی سنی نہین ایسی ہتھیلیان

جہہ ہی لکیر وہ رگ سنگ بلور ہے
رکھتی ہین ایسا جوہر ذاتی ہتھیلیان

**محسن** کہو بتاتہ جو ملتی ہو بار بار
کیا یاد آگئی ہین کسیکی ہتھیلیان

## انگلیان

**انشا** خلف میر ماشاء اللہ خان مرحوم انشاء اللہ خان بہادر مصاحب نواب سعادت علیخان بہادر ہی طرز مین نادر
مصدر باشندہ دہلی مقیم لکہنو ایک دیوان فارسی ایک ہندی مع قصاید و مثنوی

دیکہ اوسکی پڑی خاتم یاقوت مین انگلی
ماروت نی کی دیدۂ ہاروت مین انگلی

یون ہی تری بنصر پہ حنا جلبسی کی ترہو
داؤد کی خون سر جالوت مین انگلی

ای شیخ تری مونچہ پہ وسمہ وہ لگائی
جو شخص گہسیڑی ہی ہن حوت مین انگلی

آلودہ ہوئی نور سی جسوقت کہ ڈوبی
جراح کی خون دل مبہوت مین انگلی

ناسوت کی عالم مین نئی سیر ہم **انشا**
کرتی ہین شگاف ورنا سوت مین انگلی

**مصحفی** ولد شیخ ولی محمد باشندہ امروہہ مقیم لکہنو آٹہ دیوان سخنور نامی شیخ غلام ہمدانی مرحوم

زہرا کی جب آئی کف ماروت مین انگلی
کی رشک نی جا دیدۂ ہاروت مین انگلی

بن جو دا انگوٹھی کیطرح جو سی ہی کو دک
رکھتی ہی تصرف عجب اک قوت مین انگلی

مہدی کی یہ چہلی نہین پوروں پہ بنائے
ہی وسکی ہر اک حلقۂ یاقوت مین انگلی

سررشتہ دار ریٹ کانپور پنڈت سندر لال انجہانی **بسمل** تخلص خلف بخشی بیگا رام باشندۂ لکہنو صاحب دیوان شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

سرخ اگر مہندی سی ہین اوس فتنہ گر کی انگلیان
خون دل سی ہین مجہ خونین جگر کی انگلیان

پنجۂ مرجان ہی کیا دست حنائی کی حضور
یہ بشر کی انگلیان ہین وہ شجر کی انگلیان

دانتونکی نیچی دبائین انگلیان اغیار نے
مین جو چمکانی لگا اوس سیمبر کی انگلیان

لکہتی ہین وصف لب شیرین ہی نت دوات
خامہ ہی شاخ نبات اور نیشکر کی انگلیان

اوسنی ان چٹکی بجائی اور یان مین چل اوٹہا
دیکہنا **بسمل** ذرا ہین کیا اثر کی انگلیان

میر امجد علی **قلق** ولد میر محمد علی باشندۂ موضع کدورہ توابع ضلع کالپی صاحب دیوان شاگرد

یار گل سی کہ گتین اوس فتنہ گر کی انگلیان
ایسی دیکہی ہی نہین نازک بشر کی انگلیان

گر چہوئین کر رقیب اوسکو تو یارب ہی دعا
ہاتہ وہ جل جائین بن جائین شرر کی انگلیان

کہیل پر چہلا چہپو لیکی ہین وہ کیونکر نہ دو
ہاتہ آتی ہین بت شکن قمر کی انگلیان

بسکہ پیہم نکڑتی دامان وہ گریبانکی ہوئی
کوستی ہین میری جان کو بخیہ گر کی انگلیان

کیون نہ لون چٹ چٹ بلائین اوس کی اے **قلق**
گدگداتی ہین دل اوس شکن قمر کی انگلیان

نواب نوار الدولہ سعید الملک محمد سعد الدینخان بہادر صولت جنگ عرف منجہلی صاحب **شفق** خلف نواب محمد بخش خان عرف میر منو بیتاب عرف بیرو نبیرۂ نواب عماد الملک غازی الدینخان کی باشندہ کدورہ شاگرد

آج تک دیکہی نہین ایسی ہنر کی انگلیان
قتل کرتی ہین مجہی مطرب پسر کی انگلیان

پہنی چہلا زر تار شعاع مہر کا
تاب لا سکتی نہین معدن کی سکی انگلیان

ہاتہ میرا پاون تک عشقی کبہی پہونچا نہیں | دست دشمن مین ہین اوسن ناآشنا کی انگلیان

لالہ بال مکند متوفہ **حضور** باشندۂ دہلی صاحب دیوان شاگرد حضرت خواجہ میر درد علیہ الرحمہ

ٹہہری نہ نبض دل کی سر انگشت کی تلی | سیماب کب رہی ٹہہر انگشت کی تلی

انگلی رکہی لبون پہ وہ بیٹہا ہی کچہ خموش | ہی آب خضر جسکی سر انگشت کی تلی

اعجاز ہی کہ ٹکڑی اشاری مین کر دیا | آیا نہین قمر افسر انگشت کی تلی

مژگان تر سی مل نہ خط یار ای **حضور** | مٹ جائین گی حروف تر انگشت کی تلی

محمد بقاء اللہ مرحوم **بقا** خلف حافظ لطیف اللہ شاعر نامور دہلی صاحب دیوان شاگرد شیخ ظہور الدین

ہم ناتوان وہ ہین جو سر انگشت کی تلی | جاوین ہیں رنگ مور مر انگشت کی تلی

آہستہ ای طبیب صبا دیکہہ نبض گل | بلبل کا دل ہی تیری سر انگشت کی تلی

کیون ہم جلون کی راکہہ دباتی ہو ہاتہ سے | آجای گا کوئے شرر انگشت کی تلی

وہ طفل نام عشق کا آہستہ شرم سی | پڑہتا ہی حرف ڈہانک کر انگشت کی تلی

مطرب کی بین مین نہ سمجہہ تار ای **بقا** | ہی نغمہ زار رگ جگر انگشت کی تلی

شاعر نامی شیخ غلام ہمدانی مرحوم **مصحفی** خلف شیخ ولی محمد باشندۂ امروہہ مقیم لکہنو آٹہہ دیوان

اردو ایک دیوان فارسی تین تذکری انکی مشہور ہین شاگرد میان مانی

مسی نہین ہی دانتو نپر انگشت کی تلی | نیلم نئی ہین یان گہر انگشت کی تلی

انگشت سی اس آبلہ دلکو مین نی ہاتہ | دابا تو آگیا شرر انگشت کی تلی

پونچہا جو جبہہ عرق آگین کو یار نی | لاکہون ہی پیس گئے گہر انگشت کی تلی

لاغر ہوں جو آزار کہیں شانی کو پوچھے | رکھی عوض دست کرم دوش پر انگشت
کیا طالب بوسہ ہوا وہ ہیں شرم مجسم | چپ کا ہی اشارہ لب خاموش پر انگشت
یہ عہد ہوا ہمسی تو پھر ایک بشر کے | اوٹھنے لگی اوس عہد فراموش پر انگشت
فوارۂ خون چھوٹتی ہیں اوکان نہ اکبت | اوستاد جو رکھتا ہی بناگوش پر انگشت
ہی عین صفا وصل کی اس طرز سی ثابت | رکھی جو دو گل نرگس مدہوش پر انگشت
کس طرح خلیل اب کروں وصف وساقی | ہی ہر خط ساغر لب مے نوش پر انگشت

اہل خطہ مہیا ظہیر نام تخلص خلف شیخ کرامت علی برادر زادہ مولوی افضل علی جہ باشندہ

اوٹھتی ہی جہاں اوس بت مدہوش پر انگشت | حیرت سی یہاں ہی لب خاموش پر انگشت
ہنستی میں کھلیں دانت اگر بحر میں اوسکے | ہو موج صدف کی لب خاموش پر انگشت
غیرت کی ہی جا بیٹھ ذرا فاتحہ پڑھنے | رکھ مرقد عشاق کفن پوش پر انگشت
ایذا نہیں ہوتی کبھی افسردہ دلوں سے | ہرگز نہ جلی آتش خاموش پر انگشت
پوچھا جو نشان دل گم گشتہ کو ہمنے | ابرو کی اوٹھی زلف سیہ پوش پر انگشت
بدنام کیا جوش مئے ناب نے ساقی | اوٹھنے لگی رندان قدح نوش پر انگشت
ہیں لخت جگر زیر مژہ یوں تہ آنسو | ای یار نہ رکھ آتش خس پوش پر انگشت
دور اوس سے ہی جان و دل بیتاب شتابی کا ہی چھلا | کیوں فرق نہ لیجای آغوش پر انگشت
دکھلا دی کبھی گردن مینا کو جھکا کی | ساقی لب پیمانہ خاموش پر انگشت
کو داغ ہی دل میں ہی سینے پہ دھرو ہاتھ | کیا شمع جلائی جو ہو سر پوش پر انگشت

گر نازسی رکھو گی بناگوش پر انگشت
ڈالیگا ابھی لائیگی میری ہوش انگشت

چھد جائیگا اوس کان کی ہمراہ مرا دل
رکھی جو شُنا اوسکی بناگوش پر انگشت

انجام برا رکھتی ہی آرائش دنیا
نازان نہ انگوٹھی کی ہو آغوش پر انگشت

رونی نی مری مجکو کیا عشق مین بدنام
اوٹھتی ہی مری آنسوؤنکی جوش پر انگشت

ہو جاؤن مین پامال یہانتک تو ہون لاغر
چھوٹتی ہی جو شفقت سی کبھی دوش پر انگشت

تھی وصل کی شب تنگ مرا اوڑ گیا طالب
رکھی جو موذن نی بناگوش پر انگشت

المخطہ قمر الدین احمد **قمر** ولد رحمت علی باشندہ لکھنؤ شاگرد خواجہ وزیر وزیر

ای جان ادا سی جو رکھو دوش پر انگشت
ہو تیر دل عاشق بیہوش پر انگشت

مہی ہتی لگی اوس سی یہ ہی جوش پر انگشت
ہی گردن مینا لب مینوش پر انگشت

گریان ہون مین ایسا وہین فوارہ بہی فو
رکھی جو کوئی دیدہ پر جوش پر انگشت

لیجانی لگی ہاتہ وہ اب پاؤن پہ ہیہات
رکہ سکتی نہ تھی جو تری پاپوش پر انگشت

یہ غیر کو ہو رشک کہ بس ڈوبتی مر جای
رکھو جو لب نہر مری دوش پر انگشت

کس مطرب مہوش کا لیا نام فلک نی
تعظیم سی زہرہ نی رکھی دوش پر انگشت

وہ غیرت خورشید چہوی گر نہ جو اپنا
بجتا ہی گرن صبح بناگوش پر انگشت

کیا قفل خموشی کی ہی ایجان یہ سمجھی
رکھی ہی جو تمنی لب خاموش پر انگشت

کہتی نہ لگی راز کہین ہم بغلی کا
رکہ دو دہن حلقہ آغوش پر انگشت

قاتل مری خاطر وہ بہی تیغ جہازی
دریا مین کہی تو جو مری دوش پر انگشت

[illegible]

| | |
|---|---|
| کیا ہی دہو کا تیری مسی کی سیاہی نی دیا | قیس سمجہا ہین سواد چشم لیلا انگلیان |
| خوف ہی کانٹو نکو چبہ جانی کا بچ جاتی ہین سب | میری پاون کی ہوی ہین ایسی کانٹا انگلیان |
| بی اجازت اوسکی کرتی ہین تصور مین مساس | توڑی جائین گی برا کہتی ہین لیکا انگلیان |
| فندقون پر کیون نہ پہولو نکا گمان ای جوربہ | شاخ طوبا ہاتہ اگر ہین گل طوبا انگلیان |
| تو وہ گل ہی ہو جو تیری آبلہ پا کا گذر | پاون پڑ کر چوم لی ہر خار صحرا انگلیان |
| ہاتہ آئی ہی تجہی ای حور جنت کی بہار | موج کوثر ہین لکیرین شاخ طوبا انگلیان |
| لال ہو جائین گی آنکہین دونہ کاجل ہاتہ سی | ہین خفا سی آپ کی شعلہ بہبوکا انگلیان |
| کہولتی ہین نازسی مٹہی کبہی کرتی ہین بند | برگ گل بنتی ہین گاہی گاہ غنچا انگلیان |
| وہ ہمای حسن میری دام مین آتا نہین | کاش رشتی کا کرین آزار پیدا انگلیان |
| ہون نہ دست انداز یہ جاؤ بہائی کو نہ تم | ہین کف سیلاب مین امواج دریا انگلیان |
| سمجہی ہم مہندی کی کالی فندقون کی ہو گئے | رکہتی ہین دل کی طرح داغ سویدا انگلیان |
| ای صنم تو وہ کنہیا ہی بلائین لون اگر | بانسلی کی طرح نالان ہون اپا انگلیان |
| قائم ارسال خط سی وہ نہین لکہتی جواب | لکہتی لکہتی گہس گئین محسن سراپا انگلیان |

## گہائیان

امیر علی خان ہلال ولد تراب خان باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید میر علی اوسط رشک

| | |
|---|---|
| بخشین ہیکنتو نکو زر انعام گہائیان | ہون شام گہات کی جو سر شام گہائیان |
| وہ چند چمکین گی ید بیضا سے نور مین | کہجلائین سے گے جو آپ لب بام گہائیان |

[illegible]

کہیان سنگ اور چمک ہی یہ عقیق و لعل و مرجان پر — جو ہی اوس غیرت لیلا کی آب و تاب ناخن پر
بسکہ مثل آئینہ دیکھی تو منہ اوسمین نظر آئی — صفا کہتا ہی یہ وہ غیرت مہتاب ناخن پر
حسام از بس ہی اپنی سینہ مجروح مین خارش — بہا رہتا ہی ہر دم تازہ خون ناب ناخن پر

حضرت ظل سبحانی خلیفۃ الرحمانی مرزا ابو ظفر سراج الدین محمد بہادر شاہ بادشاہ خلد اللہ ملکہ اورنگ نشین شاہجہان آباد تخلص **ظفر** خلف محمد اکبر شاہ ولادین حضرت صاحبقران امیر تیمور گورکان صاحب دیوان شاگرد ذوق

حنا سے تو نے دکھا دی اپنی آب و تاب ناخن پر — کہون صدقے تری رگ گل شاداب ناخن پر
مری تار رگ جان سے صدائے درد نکلی ہی — چڑہاتا ہی جو وہ مطرب پسر مضراب ناخن پر

عجائب رام آنجہانی **منشی** تخلص مقیم مرشداباد شاگرد قدرت اللہ خان قدرت

تیری دل سے گرہ کینہ کو وہ جب کہوئے گی — غوطہ گر مار سکے آب گہر مین ناخن

سید اسمعیل حسین **منیر** خلف منشی میر احمد حسین شکر شکوہ ابادی مولد انکا لکھنو مقیم اکبر اباد ملازم نواب باندہ دو دیوان مع قصائد ایک عاشقانہ دوسرا بطرز شوکت ایک سالہ سراج منیر انکا ہی

دل نالان مین اوٹھا گر مرا رکھا ناخن — بن گیا مد الف آہ کا گویا ناخن
تیغ ابرو نے بہرا خون مین اپنا ناخن — آگیی رنگ تمنا کی حنا تا ناخن
اوسکی ناخن کو مہ نو سے بہلا کیا نسبت — عقل کی پیر خرد کیون نہین لیتا ناخن
چٹکیان لیتی ہو تقریر نہین کرتی ہو — شاید انگشت زبان مین ہوئی پیدا ناخن
عقدۂ زیست مرا ہجر بتان مین نہ کہلا — گہس گئی شیر اجل کی بہی خدایا ناخن
خون بنکر جو تری ہجر مین بہتی ہی شراب — کٹ گیا دست سبو کا کوئی جیتا ناخن

| | |
|---|---|
| بند انگشت کیصورت نہ کہلا عقدۂ دل | گہس گئی کوششِ بیجا سی ہماری ناخن |
| محو نظارہ ترا کون مرا عضو نہیں | آنکہ تو آنکہ ہی کرتی ہین نظاری ناخن |
| داغ سوزان جگر کو تو نہ چہیڑا ی محرور | بال ققنس کیطرح دینگی شرارے ناخن |

زایر کربلای معلی محقق علم شعر میر علی اوسط رشک خلف سید سلمان باشندہ لکہنؤ مین دیوان ایک

لغت ہندی انکا ہی شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

| | |
|---|---|
| لعل و یاقوت ہین مہندیسی سراسر ناخن | پہلی تہا غیرت الماس و گہر ہر ناخن |
| فرق بینی و کمی عقدہ کشا رکہتے ہین | انگلیون نی بہی نہین باقی برابر ناخن |
| پہر نہین بچنی کی اشراف خراش جان سے | ان رذیلون کو نہ دی خالق داور ناخن |
| وصف ناخن مین فضای ورق کاغذ پر | توسن خامہ لیا کرتا ہی اکثر ناخن |
| گردن گاو زمین آئی گی زیر خنجر | جو ترشتی ہین گری وہی زمین پر ناخن |
| چہیلتی ہین جگر زخمی اہل حیرت | آئینی کہیں تو رکہتی ہین یہ جوہر ناخن |
| خلقت عقدہ کشا پردی کی محتاج نہین | ہڈیان بنکی رہے پوست سی باہر ناخن |
| نہین ہونی کا تو انگشت نما فندق سی | خون دلخستہ ناخن مین کبہی ہر ناخن |
| قبضہ یار مین ہی رنگ حنا یہ اعجاز رشک | پای برگ گل لالہ کی برابر ناخن |

صادق الولا شیخ الہی بخش عشقی خلف الرشید شیخ محمد بخش باشندہ کانپور صاحب دیوان شاگرد رشک

| | |
|---|---|
| کیون نہ سجدہ کرون دکہلائی جو دلبر ناخن | مجکو محراب عبادت سی ہین بہتر ناخن |
| پنجہ مہر سی پنجہ ہے تمہارا پر نور | ہین کہین ماہ منور سی منور ناخن |

نیم بسمل ہوں تیغ گردن سی اوٹھا خنجر ناز | دیکھ ظالم نہ جدا گوشت سی تو کر ناخن
چٹکیاں لیتی ہیں یا میرا شہادت نامہ | لکھ رہی ہیں ورق دل پہ سراسر ناخن
کب عیاں رنگ حنا میں ہیں سفیدی کی نشاں | لعل و الماس کا پہنی ہیں پیزیور ناخن
بس کی ہی گانٹھ گرہ یار کی ہر انگلی میں | زہر آلودہ ہیں خنجر وہ ستمگر ناخن
ناخنہ ہو چہرہ کی آنکھ سی دیکھی اوسکو | بد نظر ہی سے ہے محفوظ ترا ہر ناخن
ہی مرا خون جگر یہ نہیں رنگ فندق | ہیں کی خون ریز نہ آنکھوں میں کہیں ہر ناخن
چٹکیاں لو تو سکے جامۂ تن پر چٹکے | ہم یہ سمجھیں کہ ہیں ہمشکل ہنرور ناخن
نیم رو گر کہوں ہو جای مری بات آدھی | وہ سراپا ہم خوبی ہیں تو گو ہر ناخن
زور اگر عقدہ کشائی کا دکھائی یہ آئین | کھول دیں طائر جان کی لیے پر ناخن
پاے ہی رنگ حنا ای ہم خوبی ان پر | بنکی مرجان کہیں ہو جائیں نہ پتھر ناخن
چٹکیاں لی کوی دل میں کوئی عقدہ کھولی | کبھی ہوتی نہیں سیرت میں برابر ناخن
جنکی خلقت ہی کج وہ ہوں کیونکر سیدھے | لاکھ کھیسی کبھی ہوں گی نہ برابر ناخن
جو نکالیگا یہاں سر وہ سزا پاوے گا | جب ابھر تے ہی دیکھ تو کٹ جاتے ہیں یکسر ناخن
ساغری ہی نہیں فیض میں کچھ بحر سی کم | موج کی طرح نہو خشک جو ہو تر ناخن
عقدۂ جوہر آئینۂ دل کھولیں گے | ہیں ابھی اپنی زمانی کی سکندر ناخن
نامہ بر قتل کیا ہی کوی شاید اوس نے | ایسے ہیں لال کہ ہیں خون کی ہو تر ناخن
کس طرح دوں اسی ہیرے کی برابر نسبت | برگ گل میں نہیں اوس شوخ کی بہتر ناخن

کیا سینی کو واکسنی لگائی آگ گلشن مین | عیان ہین داغ حسرت لالۂ احمر کی چہاتی پر

نواب امین الدولہ سید آغا علیخان مرحوم مہر خلف اکبر نواب معتمد الدولہ باشندۂ لکہنؤ مقیم کانپور شاگرد

نہین دو قبۂ پستان شوخ و شنگ سینی پر | نظر آتی ہین مینائی مئی گلرنگ سینی پر
تہی پستان کی تصویر ای پریرو کسکی ہاتہ آئے | ہوی ہین مانی و بہزاد دو نو دنگ سینی پر
گلا تی نی نکیلی وضع نی غارت کیا ہمکو | نیا دیکہا ہی تیری چہاتیون کا ڈہنگ سینی پر
سر پستان جانان دیکہکر حیران ہوتا ہون | عجب رنگت کی پہولی ہین گل اورنگ سینی پر
نہین لوح مزار خفتگان شہر خاموشان | غم فرقت کا رکہکر سو رہی ہین سنگ سینی پر
مرا محبوب انگیا کو بہی نامحرم سمجہتا ہے | دو پٹی کا بہی کہنا جانتا ہی تنگ سینی پر
ہی تیری تنگ انگیا لاہی کی یا جلد پستان کی | دل و جان ہی فدا ہی عاشق دل تنگ سینی پر
جلاتی ہی مجہی کچہ بہی اگر قابو چلی میرا | تری انگیا کی چڑیا کو کرون چو رنگ سینی پر
خدا کی فضل سی شوق لغت ہی مہر کو اتنا | دہرا رہتا ہی پہردن نسخۂ فرہنگ سینی پر

شیخ عبد الرؤف مغفور شعور ولد شیخ حسن رضا عرف لستی میان بلگرامی مقیم لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد

پڑا جو عکس رخ سبزہ رنگ سینی پر | فضا ہی باغ کی ہین رنگ ڈہنگ سینی پر
جو مثل شعلۂ فانوس وہ کمر کی سے جہلکے | گری چراغ سمجہکر پتنگ سینی پر
الجہ گئی ہی جو زیور سی سونی کی زنجیر | مگر ہی رشک سی زیور مین جنگ سینی پر
جو پہول پہینک کی مارا رقیب نی اسکو | لگا ہی رشک کا کاری خدنگ سینی پر
شعور کندہ لوح مزار سی کیا کام | نہین قبول پس مرگ سنگ سینی پر

تیغ ابروسی انہین بہی غرض ہی میری طرح — رکہتی ہین خود سیتاب اپنی سرپر چہاتیان
دیکہنا کیا حسن کی دولت کا کوٹہا لوٹ کر — نکلی ہین سرپر لیی دو بدرہٴ زر چہاتیان
جب شگفتہ ہو گئین کلیان بہار آخر ہوی — حسن پر پہولین ہین مانند گل تر چہاتیان
میری ہاتہ آئین تو محرم ہون مین انکی جا کسے — مرغ سیمین بال ہین یا بیضۂ زر چہاتیان
کیا کہون ای بحر آب و تاب اوسکی جسم کی — بہیٹ ہی کوثر حباب آب کوثر چہاتیان

شیخ الٰہی بخش عشقی ولد شیخ محمد بخش باشندہ کانپور صاحب دیوان شاگرد رشید میر علی اوسط رشک

جسم سارا ہی ملائم اور پتہر چہاتیان — نکلین ہین شاید تمہاری دل سی ملکر چہاتیان
بند محرم کا ہر اک تار شعاعی بن گیا — نور مین شمس و قمر سی ہین منور چہاتیان
انکی نوکین پار ہوجاتی ہین برچہی کی طرح — جب ملا دیتی ہین سینی سی لپٹ کر چہاتیان
قصد تہا گہر کیجیی آئینہ دل مین تری — ہو گئین ہیری لیی سد سکندر چہاتیان
قمقمی مجکو نظر آتی ہین روشن نور کی — کیا چمکتی ہین تری محرم کی اندر چہاتیان
ایک کی دو دو کی چار آئین نظر ششدر ہوی — آئین تا آئینہ رخ جب ابہر کر چہاتیان
ایک شی کو دو ملی جوہر خدا کی شان ہے — آنکہون مین مخمل ہوئین ہاتہون مین پتہر چہاتیان
ہمسری کا قصد ہی اوس سرو قد سی گر نہین — پہلی پیدا کر لین شمشاد و صنوبر چہاتیان
اوسکا دشمن ہی نور مہر کچہ کہلتا نہین — بند شبنم کی کٹوری مین ہین کیونکر چہاتیان
عاشق و معشوق کو کرتا ہی قتل انکا ابہار — تیغ حسن یار کی ہین صاف جوہر چہاتیان
پردہ ظلمات مین ہین کوزہ آب حیات — کہتی ہین بہتی تہ گیسو چہپا کر چہاتیان

نہین لیتا قرار اک لحظہ اکدم اک گہڑی اکپل
نہین معلوم کیا ہی دل کو اب منظور پہلو مین

سمایا دل مین وہ یکتا دوئی جاتی رہی سارے
ہی وحدت سی شیشہ ہی مرا معمور پہلو مین

جلایا جسم کو جان کو غضب آتش سی آتش نے
سمندر بنگیا یوسف دل محرور پہلو مین

میر منو مرحوم **حیران** عظیم آبادی شیعہ گو اور مرثیہ مین مظلوم تخلص صاحب دیوان

وہ ظالم ایکدن بہی آنکر بیٹھا نہ پہلو مین
مگر دیکھا ہی یہ حال دل دیوانہ پہلو مین

شیخ محمد رفیع مرحوم **رفعت** الہ آبادی مقیم عظیم آباد

کیا کرتا ہی اکثر نالہ جانکاہ پہلو مین
الٰہی دل ہی میرا یا کوئی بدخواہ پہلو مین

لالہ نندرام انجہانی **راقم** باشندہ متہرا صاحب دیوان شاگرد مرزا رفیع سودا

راقم ہوتا نہین وہ ہم آغوش
کیونکر ہو درد دور پہلو کا

سخنور نامی شیخ غلام ہمدانی مرحوم **مصحفی** ولد ولی محمد باشندہ امروہہ مقیم لکہنو آٹہ دیوان تین تذکری

خط مشکین نے دبایا ہی قمر کا پہلو
یا نہ شام غریبان ہی سحر کا پہلو

خواب مین بہی کبہی دیکہا نہ اوسی ہم بستر
اتنا دیراں نہ ہو جائی بشر کا پہلو

ہی مجہی بوجہ سی ہیکل کا بہی اندیشہ
درد پیدا نکری اوسکی کمر کا پہلو

تلخ گوئی بہی مزا دیتی ہی اوس کافر کی
سر ہر حرف سی نکلی ہی جو شکر کا پہلو

مصحفی ہو نہ شب وصل پہ مغرور اتنا
نفع عشاق مین مضمر ہی ضرر کا پہلو

امیر با توقیر اسد الدولہ رستم الملک **آغا تقی خان** بہادر فیل جنگ مغفور **ترقی**
بزرگ انکی باشندہ نیشاپور کی انکا مسکن فیض آباد مقیم لکہنو صاحب دیوان شاگرد میر محمدی سوز

جانب دل ہی مری آہ مشرربار کا گہر | ردئی کی پہل سی سینکو نہ ادہر کا پہلو

اہلحظہ خواجہ غلام مصطفی فروغ خلف خواجہ محمد یحیی باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد میر فرزند صبا

اوس پہ پیکا مری پہلو سی جو سر کا پہلو | تیغ غم سی ہوا مجروح جگر کا پہلو

پہلوئی دل مین مری درد رہا کرتا ہے | ہی تصور مین جو اوس شک قمر کا پہلو

امتحان تیر نگہ کا او نہین منظور ہی آج | زخمی ہوتا ہے مرا دیکہون کدہر کا پہلو

زندگی ہی مری جبتک کہ ہین ہم پہلو آپ | مرہی جاؤنگا اگر آپ کا سرکا پہلو

وہ پری وجو شب وصل کو آئیگا فروغ | دیکہیی ہووی گا آباد کدہر کا پہلو

سخنور عالی خواجہ حیدر علی مرحوم آتش خلف خواجہ علی بخش باشندہ لکہنو صاحب دیوان

کہائیگا خنجر جلاد کا جر کا پہلو | زخم پہلو کو مبارک ہو جگر کا پہلو

ہدف تیر نگہ ہین جگر و دل دونون | دیکہیی ہوتا ہے آباد کدہر کا پہلو

بڑہ چلا لاکہ قد یار کی موزونی سے | مصرع سرو مین نکلا نہ ثمر کا پہلو

بیقراری مری رکہتی ہی مرا پہلو سرد | نہ تو وہ کہتا ہے ادہر کا نہ ادہر کا پہلو

زخم کاری ہی مری جان جدائی تیری | دم نکل جائیگا پہلو سی جو سر کا پہلو

یاد آتا ہی تل اوس سینۂ نخدا نکا مجہی | نظر آجاتا ہی داغی جو ثمر کا پہلو

صاف دل خاک ہوا اوس کا فر کینہ جو سے | نکلی جب صلح کی باتون مین شہی کا پہلو

کوئی صورت نہین کم بخت کی آبادی کی | روز ویرانہ ہی مجہ خاک بسر کا پہلو

زخم پہلو کا خدا حافظ و ناصر ہووے | چاند سے صاف ہی اوس شک قمر کا پہلو

| | |
|---|---|
| عبث حسن بہار باغ پر نازان ہی تو بلبل | وفور داغ سی رکہتی ہین ہم گلزار پہلو مین |
| کسیکا جرم کیا ہی یہ بہی خوبی اپنی قسمت کی | کہ ہمتو دور بیٹہین اوسسی اور اغیار پہلو مین |
| جہی ہی ہمنشین کچہ بادہ خوار یکی ہی کیفیت | کہ ساغر ہاتہ مین ہو ساقی سرشار پہلو مین |
| نمود اب کیا ہی جب ہم مائل شاہد پرستی تہی | حسین بیٹہی ہی رہتی تہی سدا دو چار پہلو مین |

**حکیم قمر الدین خان مرحوم قمر ولد مرزا حسین باشندہ لکہنو مقیم بنارس**

| | |
|---|---|
| کہٹکتی ہون غم ہجران سی جسکی خار پہلو مین | ٹہہو کیونکر رہی اوسکا دل افگار پہلو مین |

**لالہ فتح چند شائق خلف بستی رام قوم کایتہ باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد ناسخ**

| | |
|---|---|
| ٹہرنا ہی غم و اندوہ کو دشوار پہلو مین | وہ کیا پہلو مین بیٹہی ہی دل بیمار پہلو مین |
| ہماری پر بہی ای صیاد بہر دی بالش پر مین | کہ تکیہ بیشتر رکہتا ہے وہ دلدار پہلو مین |
| مرا پہلو فراق یار مین ہی خانہ ماتم | بجای یار ہین بیٹہی مری غمخوار پہلو مین |
| بڑہا دن دہوم سی ای ناتوانی مین تری منت | بٹہائی یار کا گر سایہ دیوار پہلو مین |
| مہینو چلی باندہی ہمنی اشجار گلستان مین | نہ بیٹہا ایکدن وہ غیرت گلزار پہلو مین |
| الہی قبر شائق ہو منور اونکی قدمو سے | علی ہون روبرو اور احمد مختار پہلو مین |

**الملخطہ خواجہ امین الدین مرحوم امین عظیم آبادی رفیق نواب مظفر جنگ میر محمد صا خان صاحب دیوان**

| | |
|---|---|
| مجہی ہچین کہتا ہی دل افگار پہلو مین | وہ سوئی کسطرح جسکی نہی بیمار پہلو مین |

نایب ناظم بنگالہ علی ابراہیم خان مرحوم خلیل گورنر جنرل ہسٹن صاحب نے انکو حاکم عدالت دیوانی ضلع بنارس کیا تہا ایک دیوان فارسی ایک دیوان اردو ایک تذکرہ فارسی مسمی محافل شعرا

ہماری دیکہ حالت اونکی باشندہ دہلی
نہ بیٹہا کوئی جز بیکان دل افگار پہلو مین
میر اولیا مرشد آبادی اولیا تخلص
ہنسی آتی ہی مجکو اولیا کی
ادہر تو ہاتہ مین تسبیح اودہر زنار پہلو مین

| | |
|---|---|
| نہ آئیگی مجھی اب نیند تا دم محشر | سلائیگا مجہی جبتک نہ یار پہلو مین |
| دکہاؤن کسکو دل داغدار کا عالم | گلون سی ہی یہ شگفتہ بہار پہلو مین |
| آہی ایسی کبہی ہمکو ہی ہو رات نصیب | دہرا ہو شیشہ می پاس یار پہلو مین |
| نہین ہی پہلو مین جبسی گیا وہ پہلو سے | مین دلکو دیکہ چکا لاکہ یار پہلو مین |
| نہ آئی گی مجہی فرقت مین فرش گل پر نیند | کہ چبہتی ہی رگ گل مثل خار پہلو مین |
| شہید کا مثکی ہون جسکی بستی مین دفن | ملی جگہ جو نہ بہر مزار پہلو مین |

سید سلامت علی زار خلف سید مختار علی باشندہ فتحپور ہسوا صاحب دیوان شاگرد میر اکرام علی

| | |
|---|---|
| نہین ہی آج جو وہ گلعذار پہلو مین | تو پہول سیج کی ہین مثل خار پہلو مین |
| اوٹہا سکا جو نہ صدمہ فراق کا آخر | تڑپ کی رہگیا دل ایکبار پہلو مین |
| نہین ہی روشنی رکا سکنج مرقد مین | ہی جای شمع دل داغدار پہلو مین |
| شب فراق مین کو ہمدم اپنا کوئی نہین | مگر انیس تو ہی درد یار پہلو مین |
| خیال دل مین جو ہی اوسکی نوک مژگان کا | خلش سی ہوتی ہی چبہتی ہین خار پہلو مین |
| ملائی شبکو جو اوس غنچہ لب نسی لب مین نے | تو دل مین پہونچی سماتا تہا ہار پہلو مین |

مہدی حسین خان آبادی ولد غلام جعفر خان عزیز ... حسین خان کی شاگرد لکہنو ...

| | |
|---|---|
| نہین ہی آج جو وہ گلعذار پہلو مین | تڑپ رہا ہی دل بیقرار پہلو مین |
| نہ باغ باغ ہو کسطرح سے ہمارا دل | ہزار شکر وہ ہے گلعذار پہلو مین |
| کہانی کہنی کو مجکو وہ رشک گل جو کہی | سناؤن حالت دل کو ہزار پہلو مین |

نہیں ہی آج جو وہ گلعذار پہلو مین — اوچھل رہا ہی دل بیقرار پہلو مین

اب اوسکی دید کی لالی پڑی ہین شان جدا — جوا ہی ہتا تہا لیل و نہار پہلو مین

ہماری سینہ سی نکلیگی اف کبہی قاتل — لگا ہی کن سی کے جو خنجر ہزار پہلو مین

جسی کی سنتی تہی بیتاب ہی ہی شاید — کہڑا ہو ہی یہ تری بیقرار پہلو مین

مرثیہ گو سید حسین مرزا عرف آغا سید عشق خلف اکبر و شاگرد محمد مرزا انس باشندہ لکہنو

پس فنا ہی ہون ای شہسوار پہلو مین — رواں ہی دیکہ لے میرا غبار پہلو مین

نہین ہی جلوۂ ابروی یار پہلو مین — دہری ہوئی ہی مگر ذو الفقار پہلو مین

تڑپ رہا ہی دل بیقرار پہلو مین — کہ برق کوندہتی ہی بار بار پہلو مین

خدا ہی خیر کری آج دل نہین بچتا — وہ آکے بیٹہتے ہین بار بار پہلو مین

کہونگا اونسی دکہاکر دل مشبک کو — بہت چہپایہ تمہارا شکار پہلو مین

دم فشار لحد مین عجیب راحت ہو — رہی جو تکیہ پہلوی یار پہلو مین

خبر نہین تری مدتسی ای دل ناداں — مگر ہی درد ترا یادگار پہلو مین

ہماری قبر جو بنے گی پکارا قیس — رہی مری لئی جائی مزار پہلو مین

جو پہر فاتحہ آؤ گے قبر مجنوں پر — ملیگا عشق ہمارا مزار پہلو مین

داروغہ سرکار نواب نظام الدولہ بہادر میر علی حسین وحشی ولد میر خلیل

فیض آبادی مقیم لکہنو صاحب دیوان شاگرد رشید مولوی محمد بخش شہید

چراغ گو نہین زیر مزار پہلو مین — ہی مشتعل تو دل داغدار پہلو مین

| | |
|---|---|
| ہمین ہی وہ گل شک بہار پہلو مین | کہ شک رہی ہین ٹری غم کی خار پہلو مین |
| کہین تڑپ کی نکل جائی دل تو چین اجائے | اوچہل رہا ہی یہ کیون بار بار پہلو مین |
| دل اوسکو دیکہ کے ہوتا ہی خوش تو کہتا ہون | یہ پہول پہول کے دیتا ہی خار پہلو مین |
| شکایت دل نالان کچہ اور کیا کیجے | ہوا ہی دشمن جان دوستدار پہلو مین |
| کسی کے برق تبسم کو اسنی دیکہا ہے | وحید دل ہی ترا بیقرار پہلو مین |

شیخ محمد نظام الدین نظام خلف شیخ کریم اللہ برادر بزرگ شیخ فدا حسین فدا باشندہ قصبہ دیبائی

| | |
|---|---|
| کچہ آج دل ہی بہت بیقرار پہلو مین | تڑپ رہا ہی جو بی اختیار پہلو مین |
| یہ دل ہی محو خیال نگار پہلو مین | کہ ہی مرقعہ تصویر یار پہلو مین |
| یہ دل مین کہتا ہون آئینہ دار پہلو مین | کہ دیکہون جلوہ روی نگار پہلو مین |
| نہ کیونکہ دل ہو مرا داغدار پہلو مین | بٹہائی غیر کو جب گلعذار پہلو مین |
| یہ طرفہ داغونسی ہے لالہ زار پہلو مین | کہ ہی خزان مین بہی فصل بہار پہلو مین |
| جو ایک زخم ہو مرہم لگائے اوسپر | ہزار زخم ہین دلبر ہزار پہلو مین |
| جدا ہوا مری پہلو سی دل تو خوب ہوا | کہ تہا یہ دشمن جان ناگوار پہلو مین |
| خدنگ شوخ جفا کیش سے مرا زخمے | جگر ہی سینہ ہی دل ہی فگار پہلو مین |
| نظام دل نہین کہتا ہی بلکہ کہتا ہی | خزانہ سخن آبدار پہلو مین |

مولوی باسط علی شوکت باشندہ لکہنو محلہ بہوانی گنج شاگرد اصغر علیخان نسیم دہلوی

| | |
|---|---|
| جبین آتا ہی لگالین وہ سمجہکر پہلو | کہ ہی یار کی پہلو سے برابر پہلو |

سینی منہ لگایا آہ و نالی یہ لگا کر نے
بہتو نکی عشق سی دل بنگیا ناقوس پہلو مین

حنا کیطرحسی قسمت مین اوسکی پایمالی ہے
نہ رہنی دیگی دلکو حسرت پابوس پہلو مین

گئی وہ غیر کی گہر اب آئین گی نہ آئین گے
ملین تقلبت جگر دو نوکف افسوس پہلو مین

یہ سمجہون ہفت کشور کی ملی ہی سلطنت مجہکو
جگہ دی گر غلام بادشاہ طوس پہلو مین

## دل

عارف کامل و شنضیمر حضرت خواجہ میر مغفور درد خلف حضرت خواجہ ناصر عندلیب بادی صاحب دیوان فارسی و ریختہ و پانچ رسالی نالہ درد آہ سرد وغیرہ اور ایک سالہ حرمت غنا مین تصنیف یادگار ہے

باری یہ داغ عشق ہوا شہر یار دل
مدفن سی دی چراغ پڑا تہا دیار دل

اوٹہتا ہی بعد مرگ بہی مانند گرد باد
ای درد خاک سی مری ابتک غبار دل

شیخ جمال الدین کامل باشندہ انولا لکہنو مین واسطی تحصیل علم کی آئی تہی شاگرد غلام ہمدانی مصحفی

آغاز مین عیان ہی یہ انجام کار دل
دو چار دن ہی زندگی مستعار دل

فوج غم والم مین پہنسا شہر یار دل
ہو کون بیکسی کے سوا غمگسار دل

اوس رشک آفتاب سی گر وصل ہو نصیب
شبنم کی طرح صاف اوڑی پہر غبار دل

اوس شمع رو صنم نی جو کین سرد مہریان
کافور ہو گیا ہی شکیب و قرار دل

بحر جہان مین ہی یہی کامل کی آبرو
ہو زیب گوش یار در شاہوار دل

شیخ محمد جان عرف ممن مشفق ولد محمد پناہ آتشباز باشندہ لکہنو شاگرد اشرف خان تخلص

ہر وقت ہی زیادہ جواب اضطرار دل
حیران ہون کون لیگیا صبر و قرار دل

گرتی ہی فوج صاف کدورت حضور کے — شمشیر آبدار ہے موج غبار دل

روشن چراغ جان ہوا اوس کی دید سے — تار نظر ہی رشتۂ شمع مہار دل

ای نور سب نے چھوڑ دیا بیکسی مین ساتھ — غم کے سوا رہا نہ کوئی غمگسار دل

اظہار نویس عدالت دیوانی لکھنؤ سید غلام حسین مجنون خلف سید حسن باشندۂ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد خواجہ

دن رات زلف و رخ پہ ہی اب اختیار دل — کس چین سی کٹ رہی ہین لیل و نہار دل

پہلو مین اس سبب سی نہین بیقرار دل — صیاد صید گہ مین کریگا شکار دل

اک گلگی ہجر مین ہے یہ طرفہ بہار دل — داغون سی تن چمن ہی تو چشم آبشار دل

مدت ہوئی کہ آنکھون سی خون ہوکی بہ گیا — اک لخت دل مژہ پہ ہی اب یادگار دل

ہر حلقہ شوق دید مین ہی چشم انتظار — کس درجہ زلف یار کو ہی انتظار دل

مر دیکا ہی تو اسکے ٹھکانا کہین نہین — فرمائیے مین خاک بناؤن مزار دل

جسد سے اپنی گھر ہوا اک رشک حور کا — دار السلام بن گیا اپنا دیار دل

اوس سرو قد کی صدمۂ ہجر سے مر گیا — لازم ہی زیر سرو بناؤ مزار دل

بوسہ لیا جو مینی تو دین اوسنی گالیان — خون اوسنی گرم ہوکی نکالا بخار دل

اندوہ و یاس و حسرت و حرمانکا ہی ہجوم — آباد اندنون ہی انہین سی دیار دل

مردہ جو اوس نزار و پریشان کا ہاتھ آئے — کوچی مین زلف کی مین بناؤن مزار دل

دشت جنون مین چھوڑ کی مجنون کو چل بسے — آرام جان و طاقت و صبر و قرار دل

امیر علیخان ہلال مولد آرام خان باشندۂ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید میر علی اوسط رشک

دری مین زلف و رخ کی تری یار کیا کہون — جسطرح کاٹتا ہی یہ لیل و نہار دل
مجذوب گل رخون سی لگانا نہ زینہار — خار غم فراق سی ہوگا فگار دل

میر حسن مغفور حسن خلف الرشید میر غلام حسین ضاحک دہلوی مقیم لکہنو ایک دیوان مع قصاید اور مثنوی بدر منیر اور ایک تذکرہ شعرای ار دوگو کا انسی یادگار ہی شاگرد میر ضیا الدین ضیا

پایا ہی بیکسی مین عجب مین نی یار دل — مین دل کا غمگسار مرا غمگسار دل
وہ دن گئی جو گل کی طرح تہا کہلا ہوا — پہلو مین اب تو کہٹکی ہی مانند خار دل
مدتسی ڈہونڈہتا تہا دل گم شدہ کو مین — ناگاہ اوس گلی مین ملا ایکبار دل
پوچہا یہ اوس سی مین نی کہ کیا ہوا تجہی — تو تو بہت شفیق تہا ای غمگسار دل
تجہسی نہ تہی امید کہ بہولیگا یون مجہی — ایسا گیا کہ تہا ہی نہ یان زینہار دل
کہنی لگا نہ پوچہ حسن تجہسی کیا کہون — ہوتا ہی سبکا عشق مین بی اختیار دل

میر امداد حسین نشتر خلف میر حامد علی باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد خواجہ وزیر وزیر

دیتا خدا مجہی جو بتو بار بار دل — کرتا مین ان گلون پہ تصدق ہزار دل
تیغ نگاہ و ابروِ خمدار یار سے — رکہنا پناہ مین مری پروردگار دل
ایسا ہی خود فراموش و جان باز ہی کوئی — میرا ہی اس جہان مین ہی یادگار دل
ایفای عہد وصل کا ہرگز یقین نہین — کتنا تری طرف سی ہی بی اعتبار دل
یاد آتی میکشی جو تری برشکال مین — بجلی کی طرح ہونی لگا بیقرار دل
آیا دل ابرؤن پہ نظر سی گرا نہ دی — شیشی کی طرح طاق سی دلبر اوتار دل

| | |
|---|---|
| اب تو تری جفا سے یہ مانگوں ہوں میں دعا | ظالم خدا کرے کہ کہیں تو لگائے دل |
| ہیں پاین ٹوٹی جو اہل دل اکثر یہ کہتے ہیں | چھوٹا سا ایک قطرہ سے ہے خدا کیا ہے دل |

سید نظام الدین مغفور مخاطب بہ ملک الشعرا ممنون تخلص خلف الرشید میر قمر الدین منت وارستگی
باشندہ دہلی مقیم لکھنؤ صاحب دیوان ہندی و فارسی شاگرد اپنے والد ماجد کے

| | |
|---|---|
| ہوں داغ دست سے اگر ہاتھ آئے دل | دوں آگ میں جلا کہ یہی ہے سزائے دل |
| اللہ اسکے درد نے کیا ہے کیا ہے تنگ | دل میں نہ جائے غم ہے نہ پہلو میں جائے دل |
| اے تند باد آہ بس آہستہ ہمنشین | اڑتے پھرے ہیں چار طرف پارہ ہائے دل |
| ہر ایک کو جہان میں ہے آزار ایک سے | ولے جفائے خلق ہے مجھ پر جفائے دل |
| مدت سے اب ہو کی بہا چشم تر کے راہ | ممنون کیا بیان کروں ماجرائے دل |

سید قاسم علی مرحوم نزار ولد میر احمد علی بن داروغہ بوتا خاص فردوس آرامگاہ
بزرگ انکے باشندہ مشہد مقدس تھے دہلی میں آگئے پھر ہانسی فیض آباد میں آئے انکا مولد و مسکن لکھنؤ شاگرد

| | |
|---|---|
| جاتے نہ اوسکے کوچے میں ہم گر خدائے دل | آتے نہیں ہیں سر پہ ہمارے بلائے دل |
| دینے کا دخل کیا ہے وہ دیتے ہیں گالیان | جب مانگتا ہوں دوستی میں جا کر بہائے دل |
| دیر و حرم میں ہوں ہے غرض خراب | کوچے میں اوسکے جاتے ہیں ہم ڈھونڈلائے دل |
| آتے نہ اوسکے جب رسن زلف ہاتھ میں | چاہ ذقن میں کیونکہ نہ پھر ڈوب جائے دل |
| دل دے تو بیٹھے اوس بت بے مہر کو نزار | پھر کیوں پکارتے ہو یہ ہر دم کہ ہائے دل |

محمدی بیگ عرف مرزا اللہ یار بیگ بسمل خلف و شاگرد مرزا محمد امین طاہر باشندہ لکھنؤ صاحب

ہم تنگ ہین بہت طپش دل کی ہاتہ سے — وہ ہاتہ دل پہ رکہی تو آرام پائی دل

کیونکر نہ ہم بتون کی تئین چاہین ناصحا — دل ہی برای الفت ہر اک بنائی دل

دیکہا صفا نہ ہجر مین اوسکی سوای غم — کوئی نہین انیس دل و آشنای دل

کرامت اللہ خان فرخ خلف حفیظ اللہ خان باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید ناسخ

کسسی بیان مین جاکی کرون ناجوائی دل — ایذا ہی دل مصیبت دل مدعای دل

کیا غم ہی دو جہان اگر بہول جائی دل — پر یہ نہو کہ یار کو دم بہر بہلائی دل

اشکون کی ساتہ خون بنا کر بہا دیا — محشر مین لونگا عشق سی مین خونبہائی دل

بیمار اوسکی نرگس جادو کا جبسی ہی — غم تو غذا ہی خون جگر ہی دوائی دل

ناز و ادا و زلف و رخ و چشم مین ستم — اتنی بلاؤن سی کوئی کیونکر بچائی دل

تہا پہلی باغ عشق مین گل اب ہی داغ — وہ ابتدا تہی اور یہ ہی انتہائی دل

اوس گلبدن کی جسم کی لاتی جو بو صبا — سینی مین گل کیطرح نہ پہولا سمائی دل

ہین دفن جس جگہ ترے افتادگان عشق — آتی ہی اونکی قبر سے آوازہائی دل

گر ناجرائی دل کہون اور جور دلبر با — دنیا مین پہر کوئی نہ کسی سی لگائی دل

حسرت ہی بوسہ لب شیرین کی دم بدم — میٹہا ہی ہر غم اوسی کیونکر نہ کہائی دل

اب کی خدا بچائی گر آفت سی عشق کی — کافر ہوان بتون سی اگر پہر لگائی دل

ابر و ہوا و یار و شراب و بہار و باغ — فرخ یہ ہی خدا سی غرض مدعائی دل

حکیم باقر علی حشمت خلف حکیم مرزا احمد باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

اچھا نہوگا شربت دیدار کی بغیر ۔ اسکی سوا نہین ہی طبیبو دوائی دل

رسوا کیا ذلیل کیا اور دیکھیے ۔ آگی خرابیان ہمین کیا کیا دکھائی دل

سارے ہی شہر کو چھوڑ کی بندہ ترا ہوا ۔ اتنی تو واقعی بخدا ہی خطائی دل

جل جائیگا جہان نہ چھیڑ اسکو شمع رو ۔ آتش دبی ہوئی ہی ہمارے بجائی دل

ہم اپنا حال آپ ہی جا کر کرین کی عرض ۔ قاصد کا منہ نہین جو کہی ماجرائی دل

اہل نظر کی آنکہ مین اکسیر خاک ہی ۔ طالب نہین اوسکی ہم جو بنی کیمیائی دل

بیگانہ دل کی ہمتی سی آگاہ ہی نہین ۔ یہ اوس سی پوچھیی کہ جو ہو آشنائی دل

جز دلبرون کی اور کا گویا گذر نہین ۔ شاید بنی انہین کی لیے یہ سرائی دل

شیخ محمد مخدوم بخش مرحوم ذکا نوحہ خوان جناب سید الشہدا ساکن لکہنو شاگرد مرزا خانی نوازش

یارب کسیکی بس مین کسیکا نہ آئی دل ۔ مجہ سی یہ اب کہا نہین جاتا کہ ہائی دل

بہرا رہا ہی دل مین مری نور حسن یار ۔ خورشید سی فزون ہی ہمارے ضیائی دل

دل میرا ایک ناز تری پر سیکڑون ۔ انصاف تو ہی کر کہ کہان تک اوٹہائی دل

چارہ نہین کسیکا کہون کس سی ای ذکا ۔ قسمت مین اسکی غم ہی لکہا کیون نہ کہائی دل

شیخ مہدی مخاطب بہ ملک الشعرا ذکی خلف شیخ کرامت علی شہزادہ لکہنو مولد و مسکن انکا مراداباد

ان سنگدل بتون سی کہان تک برائی دل ۔ پہلو مین سنگ کاش کی ہوتا بجائی دل

مہر و وفا کی بدلی ہی ان جور اور جفا ۔ خوبون سی کس امید پہ کوئی لگائی دل

سینہ جو اوس پریکا ہی پتہر کی طرح سخت ۔ معلوم ہو گیا کہ ہی پتہر بجاے دل



تاگفتنی ہین عشق بتان کی مصیبتین
کس سی بیان کرتی پہرین ماجرائی دل

تصویر یار خانہ دل مین رہی ہمیشہ
حاصل ہوا آئنہ کی طرح کر صفائی دل

افصح الفصحا واقف عالم تحریر خواجہ وزیر مغفور ذریہ خلف نواب فقیر محمد خان صاحب گویا کی شاگرد

ہر عضو تن کو درد محبت بنائی دل
سو بار ہون بند ہو نکلی صدائی دل

ای حور اپنا جذب جو تجھکو دکھائی دل
جنت سی چار باغ عناصر مین لائی دل

ہنستا ہی کیا کباب کی مانند ہائی دل
خونبار ہی ہر نالہ درد آشنائی دل

ہی عرش آستانہ و لنترانی دل
اللہ ری رتبہ حرم کبریائی دل

مقصد برای میان کی تیغ یار کی
اوترا غلاف کعبہ حاجت روائی دل

آتی ہی اونکی کوچہ گیسو سی یہ صدا
آؤ مسافرو کہ یہان ہی سرائی دل

خیر باد دوست غیر کا خطرا نہ آ سکا
وسعت نثار تجہہ ہی ای تنگنائی دل

بو ہو کی گل مین کیا دل بلبل سما گیا
توڑا کسی نی پہول تو آئی صدائی دل

جانا پری رخون مین بلا کا ہی سامنا
قاصد ٹھہر کہ ساتہ کرون مین ہمائی دل

چکر مین ایک آہ سی ہی گرد باد جسم
اللہ ری زور شور ترا ای ہوائی دل

ای جان جسکو نقطہ موہوم کہتے ہین
تیرا دہان تنگ ہی یا تنگنائی دل

پائی نگاہ یار پہسلتا ہے بار بار
پیدا اگری نہ گرد کدورت صفائی دل

مین سنہ بخت دل کی تڑپنی سی پس گیا
چہاتی پہ مونگ دلنی لگی آسیائی دل

جوبن ہی آج کر لو جگہ دل مین کہتی ہین
کل ڈہونڈہتی پہروگی کدہر ہی سرائی دل





نواب مرزا مظفر خان **مضطر** ولد نواب محمد رضا خان بن مہدی علیخان صوبہ دار کٹہر باشندہ

کیسا نڈہال ہی شب فرقت سی ہائی دل
اب کچھ نکچھ ضرور ہی صاحب دوائی دل

وہ ہاتہ اوٹہا اوٹہا کی یہ کہتی ہین قصص مین
مجرا کرین جواب کوئی ہمسی بجائی دل

خون ہوگیا مگر ترا شکوہ نہین کیا
اوبیوفا نگاہ مین رکہنا وفائی دل

آئینہ جانکر بت خود بین نی لی لیا
اللہ کی کرم سی ہوئی یہ صفائی دل

مضطر تم اوسکی ہجر مین ٹیوگی کب تلک
کہو یا گیا کہان کسی کوئی ڈہونڈلائی دل

نواب سید محمد خان بن نقدہ خلف نواب سراج الدولہ غیاث الدین محمد خان بہادر نصرت جنگ نبیرہ
نواسی نواب نجف خان کے باشندہ فیض آباد متقیم لکہنو صاحب دیوان شاگرد شید خواجہ حیدر علی آتش

سٹی ہی آکی جان پہ آخر بلائی دل
یارب کسی بشر پہ کسی کا نہ آئی دل

آنی دی میری جان کسی پر جو آئی دل
کچھ مشغلہ ضرور ہی آخر برائی دل

تو ایکبار ہنس کی لگی ہی اگر لگا
سینی مین تیر غمی سی نہ ہو لا سمائی دل

جو کچھ سلوک تو نی کئی اس غریب سی
کیوں بیوفا بتا تو یہی ہی سزائی دل

تاب و توان صبر و خرد کبکی چلدیے
رہتی ہین کائنات مین ہم کیا سوائی دل

سوراخ پڑ گئی کہ لہو ہو گئی یہ گیا
جو کچھ نہ بجا بجا تہا یہی تہی سزائی دل

چندی یہ نہین جو عشق باعث ہی آ
حیرت فضائی آئینہ ہوگی صفائی دل

گستاخیان ہین بی ادبی کی کلام مین
کیونکہ کہون زبان سی جو ہی ادعائی دل

چہوڑا اگر اجل بی وفا زیست نی بہی گی
ادبی وفا دکہاد نگا تجکو وفائی دل



جب ہم بغل میں ہی وہ گل گلشن مراد
پہلو میں کھل گیا ہی ہماری سمائی دل

بعد نقاب یار ہوا سے جو کھل گیا
شاید کہ مستجاب ہوئی ہی دعائی دل

دیوانہ ہی جو بیٹھی تنہائی پہ ترے
دام محبت میں ایا ہے

الہام ہی ملنفت نہیں ہوتا وہ بیوفا
زاہد سنائیں کسکو ہم ماجرائی دل

سید آغا جان ضبط خلف الرشید سید ... بہادر برادر نواب معتمد الدولہ بہادر مولد ... کا ... ساکن لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید سید ہادی علی مرحوم ...

کیونکر غم فراق کا صدمہ اوٹھائی دل
اتنا جگر کہاں سے ... مرے جان لائی دل
دام بلائی عشق بتان میں پھنسائی دل
خود چاہتا ہون میں کہ ... دل

| | |
|---|---|
| نقل مکان مفید ہی بیمار کے لیے | قصر بدن سی کوچہ جانان مین جائی دل |
| یاد خرام یار مین نالی ہین رشک صور | ایسا نہو کہ فتنہ محشر جگائی دل |
| خنجر کی زخم کہا ہی جو ابرو کا عشق ہی | جانبازیون کی حسن کو جوہر دکہائی دل |
| عشاق کی بہی عقل ہی اولٹی کبہو کے | آیا اوسی سمجھتی ہین جسوقت جائی دل |
| او شاہ حسن تیری گلی کا جو ہو گدا | خاطر مین سلطنت کو بہی ہرگز نہ لائی دل |
| یہ عشق ہی بلا ہی نہ سمجھے تم اے نصیر | اب دل لگا کی کہتی ہو کیون ہائی ہائی دل |

محمد حسین علی خان حکیلہ ارجوبا تخلص باشندہ گوپامئو توابع ملیح آباد

| | |
|---|---|
| ایکی بلای عشق سی خالق بچائی دل | کافر ہو پہر کبہی جو کسی سی لگائی دل |
| جلنی سی استخوانون کی روشن ہوا ہی | پنہان ہین میری سینی مین اخگر بجائی دل |
| بوسہ اگر ملے گل رخسار یار کا | پہولا نہ اپنی جامہ تن مین سمائی دل |
| اب اوسکی چہوٹنی کی توقع نہین ہین | بیٹہ سبب پہنسا ہی الف کی پہندی مین ہائی دل |
| جوبا اگرچہ پیر ہوی اور گیا شباب | پر عشق مین بتون کی ہی ہا ہوائی دل |

شاہزادہ مرزا زاہد الدین زاہد ولد مرزا کام بخش بن مرزا سلیمان شکوہ باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد

| | |
|---|---|
| طرزین بناؤ کی یہ فقط ہین برائی دل | کیونکر نہ اوس پری پہ بہلا اپنا آئی دل |
| اک شب اگر نصیب ہو جام می وصال | تا روز حشر ہوش مین ہرگز نہ آئی دل |
| چہٹ جائی جان زلف شب غم کی دام سے | اپنی کشش سی اوسکو اگر کہینچ لائی دل |
| اوس برق وش کی ہجر مین کیا جان کہوئی | ہر دم جو بات بات مین اپنا جلائی دل |



[illegible]



| | |
|---|---|
| غیرون سی پوچھتی ہین مرا حال کیون حضور | کیا مدعی کہین گی جو ہی مدعائی دل |
| آتی ہین دانی اشک کی ثابت جو چشم مین | کیا دانت گہس گئی ہین تری آسیائی دل |
| بزم خیال مین جو وہ زینت پسند ائی | دکہلائی آئینہ اوسی بڑہ کر صفائی دل |
| زیبا ہی گر مین ہر بن مو سی پڑہون درود | رشک خضر ملا ہی مجہی رہنمائی دل |
| کس دلربا نی اسکو دکہا یا ہی سچ کہو | ای ضبط کرتی پہرتی ہو کیون ہائی ہائی دل |

مصاحب حضرت سلطان عالم تدبیر الدولہ منشی مظفر علیخان بہادر اسیر خلف منشی مدعلی باشندہ ایٹہی توابع لکہنو صاحب

| | |
|---|---|
| کیا کام اہل دل کو کسی سی سوائی دل | بیگانہ اک جہان سی ہی آشنائی دل |
| محنت ہزار سال سکندر کری تو کیا | ممکن نہین کہ آئینہ پائی صفائی دل |
| ہادی یہی ہی خضر یہی راہبر یہی | کعبی کو بہی بنائین گی ہم بی ضیائی دل |
| ہاتہ آئی اوسکی تیر کا پیکان اگر مجہی | پہلو مین چاک کر کی مین کہلون بجائی دل |
| کرتا نثار ہر نگہ ناز یار پر | دیتا اگر ہزار مجہی دل خدائی دل |
| قسمت نی دام عشق مین ہمکو پہنسا دیا | آنکہون کا ہی قصور نہ اس مین خطائی دل |
| تدبیر وصل کی کوئی باقی نہین رہی | حاصل کسی طرح نہ ہوا مدعائی دل |
| آیا ہی ہاتہ ہمکو یہ مضمون چراغ سی | روشن اوسی کا نام رہی جو جلائی دل |
| پامال پای ناز سی کرتی ہو کیا بتو | قالین کی گل نہین ہین مری داغہائی دل |
| غم سی فقط بلا مین یہ دل مبتلا نہین | غم بہی بلا مین ہی جو ہوا مبتلائی دل |
| اعضا تمام گہل گئی پیری مین ای اسیر | باقی نہین بساط مین اب کچہ سوائی دل |

ممکن نہین ہی دانہ خال بتان ملے | گو تیرا اسپند دانت ہی اک آسیائی دل
ناچیز ہی یہ جنس خریدار ہون جو آپ | عزت بڑہی دوچند ابہی ہو بہائی دل
سوز درون سی شمع کی مانند جل اوٹہی | آجائی تا زبان اگر مدعائی دل
لیجائی گی اوڑا کی کدہر دیکہی ہمین | چوبائی بنکی آج چلی ہی ہوائی دل
اللہ ری رعب حسن مین کچہ بہی کہہ سکا | گونگے کیطرح دل مین ہا مدعائی دل
مشکل ہے سخت دانہ خال بتان کا عشق | دانتون پسینا آئیگا اے آسیائی دل
ملجائی او سپہ ری سہی یہ تسخیر آج ہے | ہی خیر اس مین اب بہت شر اوٹہائی دل

محب ولی علی محمد خان [illegible] ولد قائم علیخان باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد نواب ظفریاب خان [illegible]

جلنی سے رات دن کی یہی ہی دعائی دل | یارب وہ خود جلی جو کسیکا جلائی دل
اندوہ و یاس و درد و غم و دوری صنم | کیا کیا میسر آئی ہمین آشنائی دل
ہیہات آسمان ستمگر کی ہاتہ سے | نکلا نہ کوئی آج تلک مدعائی دل
تنہا یہ ناز و غمزی کی لاکہون چڑہائیان | کسطرح اے بتو مرا گہبرا نہ جائی دل
اک بار پہنس گئے تہی خدا نی بچائی جان | کافر ہو اب جو کوئی کسی سی لگائی دل
کاندہا دیا جنازی کو قاتل نی بعد قتل | کیا خوب ملگیا ہی مجہی خونبہائی دل
شکوہ نہین ہی کچہ فلک پیر سی ہمین | دشمن نہین ہی گو کوئی ہمارا سوائی دل
ان کافرون کی کاکل پیچان میں ای محب | ناحق پہنسایا آپ نی بیٹہی بٹہائی دل

مولوی عبدالکریم سوز خلف مولوی امام بخش صہبائی باشندہ دہلی

| | |
|---|---|
| آندھی کیطرح تجھ پہ طبیعت جو آئی ہے | کچھ اور ہی ہوا پہ ہوی ہی ہوائی دل |
| دل کو خرام یار نے پامال کر دیا | اُس چال سی سپہر کا کوئی بجائی دل |

محمد عبد اللہ خان مہر خلف محمد مصطفی خان صاحب مطبع مصطفائی باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد

| | |
|---|---|
| وہ دل نہین ہی عشق سی جو باز آئی دل | دلدار لاکہ طرح مزا آزمائی دل |
| اوس مہ جبین مہر لقا پر جو آئی دل | میری طرح فلک ہی کہی ہائی ہائی دل |
| محروم ہم رہین تری محرم سی ای پری | یون مدعی نکالا کرین مدعائی دل |
| بہولا ہی خط سی کوچہ کاکل کی راہ کو | احسان ہو جو خضر بنی رہنمائی دل |
| سودا تمہاری زلف پریشان کا ہو گیا | بازار عشق مین جو گئی بیچ لائی دل |
| کوہ غم فراق کو ہم کاہ جانتے | پتھر جو ہی سینی مین ہوتا بجائی دل |
| جاری ہی خون چشم سی اب تک بہی ہی خیر ہے | مجکو یہ ڈر ہی اور نہ کچھ رنگ لائی دل |
| کس کس طرح فراق کی صدمی و ہہائی ہین | سنیی اگر تو ہم سے کہین ماجرائی دل |
| بعد از فنا مزار پہ میری کہین گی لوگ | دل دادہ کونسا ہی جو کہتا ہی ہائی دل |
| صبر و شکیب و تاب و توان سب چلی گئی | جب آ پڑی تو کوئی نہین آشنائی دل |
| لیلی و شوق کی عشق نی مجنون بنا دیا | خاک مزار قیس سے تھی کیا بنائی دل |
| کرتا ہی کوچ قافلہ صبر و قرار کا | نالہ ہمارا مہر بنا ہے درائی دل |

میدان پلٹن ذو الفقار حیدری میر عابد علی عابد ولد میر مہدی باشندہ لکھنو شیخ امام علی... کہتی ہین کہ میری شاگرد ہین اور میر انیس شیہ گو فرماتی ہین کہ مجھ سی صلاح لی ہی مصنف سی ملاقات

شیخ امداد علی یاور ولد شیخ ولایت علی

تیر نگاہ یار کی زد سے بچا رہے — وہ آنکھ دیکھکر نہ کہین لوٹ جائی دل
یا ورنہ آئی گا تری کوچی مین آپ سے — یہ اور بات ہی کہ اوسی کھینچ لائی دل

اہلحلہ خواجہ غلام مصطفی فروغ خلف خواجہ مولوی یحیی باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد میر وزیر صبا

اوس شمع رو پہ تھہر کی جا ہی جو ائی دل — ممکن نہین کہ جان پہ آفت نہ لائی دل
کیون عاشقون کی دل کو ستاتی ہو اے صنم — ایسا نہو تمہارا بھی کوئی ستائی دل
اوسکی سزا یہی ہی کہ ہر دم جلا کرے — اوس شعلہ رو سی جو کوئی اپنا لگائی دل
بیدل مین ایسا ہون جو مرونگا تو بعد بھی — آواز قبر سے مری آئیگی ہائی دل
اچھی نہین یہ آپ کی اٹکھیلیون کی چال — ایسا نہو کیسیکا کہین پس نجائی دل
جس شمع رو کو دیکھا اوسیدم پگھل گیا — کس کام کا یہ دل ہی یہ چولھی مین جائی دل
اوس وقت میری دل کی تھی یار قدر ہو — میری طرح ترا بھی کسی پر جو آئی دل
کیا بات پھر جلا نا رقیبونکا ہی فروغ — اوس شمع رو کو راہ پہ گرا بکی لائی دل

نواب احمد حسن خان عرف اچھی صاحب بہادر جوش خلف اکبر نواب مقیم خان بہادر بن نواب محبت خان بہادر شہباز جنگ محبت تخلص باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد نواب ظفریاب خان رنج

اوس بت کی سمت جیسی نہ ہی ہی ہائی دل — سنگینی مین سنگ کہلیا تب سی بجائی دل
جور و جفا سی آپ کی جلکر جو خاک ہو — ایسا کہان سی روز نیا کوئی لائی دل
شیدا ہوا ہی اون کی تلون مزاج پر — کیا کیا نہ رنگ دیکھی ہمکو دکھائی دل
مہندی لگا لگا کی جو سے چلتے ہو پاون مین — پامال روز ہوتی ہین صد ہا پرائی دل

| | |
|---|---|
| دل کا ہماری خون کیا ہی جو آپ نی | دنیا پڑیگا آپ کو بہی خون بہای دل |
| نالون سی اپنی عرش تو جنبش مین آگیا | اوس بت کی کان تک نہ گئی پر صدای دل |
| دیکہا جو وعدی یار کو تسکین ہوئی کہ [illegible] | آنکہین نظر پڑین مجہی جاجت [illegible] ای دل |

میر محمد سپہر خلف میر مہدی خواہر زادہ مولف ساکن لکہنو صاحب دیوان شاگرد رشید خواجہ وزیر وزیر

| | |
|---|---|
| ناحق جو اپنی زلف مین وہ بت پہنسای دل | زنجیر کیطرح سی نہ کیون غل مچای دل |
| دست حنائی اونکی اگر دیکہہ پائی دل | آنکہون سی بہ آنسوون کی خون بہائی دل |
| ہر دم ہین مست بادۂ خم غدیر سے | شیشہ شراب کا ہی بغل مین بجائی دل |
| داغ فراق و درد و غم و رنج سوز ہجر | پیدا کئی خدا نی یہ ای بت برائی دل |
| جور و جفا مین دیکہی ثابت قدم ہی کون | تم آزماؤ دل کو تمہین آزمائی دل |
| زلفین دکہائین آپ کی جو تمنی کہڑی کہڑی | ناحق بلا مین پہنس گیا بیٹہی بٹہای دل |
| کہتی ہین ہم کسی سی کدورت نہ کچہ غبار | آئینی سی زیادہ یہان ہی صفائی دل |
| اب شہر عشق مین یہ منادی ہوئی سپہر | اوس ماہرو سی کوئی نہ ہرگز لگائی دل |

مرزا علی جان شفق خلف مرزا جان باشندۂ لکہنو غلام نبی انکا دیوان پنساری کی
نذر کیا کہ پڑیون مین صرف ہو گیا شاگرد شیخ امداد علی بحر

| | |
|---|---|
| کم ہین صدائی صور سی کب نالہائی دل | کیونکر نہ خفتگان لحد کو جگائی دل |
| پہونکا ہی تن بدن کو مری سوز عشق نی | روشن ہی شمع سینی کی اندر بجائی دل |
| جو بات کی اونہون نی خبر ہو گئی ہمین | حاصل ہوئی ہی عشق سی ہمکو صفائی دل |

شفیق [illegible] ہمای دل

شیخ غلام احمد ولد شیخ امام بخش خان [illegible] زادہ
[illegible] لکہنو [illegible]
برادر نسبتی اور شاگرد شیخ امام بخش عشق

[illegible] دل

پہنچی جو اوس سے آہ مرادم نکل گیا ۔ کوس رحیل کیا ہی یہ بانگ درائی دل

اِسنے اگر بتون کو کیا رام دیکہنا ۔ اگر خدا پرست ہی تو چین کی پائی دل

پہانسی چڑہا و کوڑی لگا و نہلین گلا ۔ کیون اسنی عشق زلف کیا ہی سزائی دل

اوس شمع رو کو دیکہ کی کیون تو پگہل گیا ۔ پروانہ سان سزا ہی وہ تجکو جلائی دل

یارب طفیل شاہ شہید انکی بخش دے ۔ احمد کا اب یہی ہی فقط مدعائی دل

میر نواب مونس خلف میر مستحسن خلیق مرثیہ گو پوتی میر حسن کی باشندہ لکہنو صاحب دیوان

مین جان بلب ہون جلد کوئی ڈہونڈ لائی دل ۔ یہ کون لیگیا مرا پہلو سی ہائے دل

انصاف ہین ای پری تو سلیمان کی سامنے ۔ لی لینگی تجہسی حشر مین ہم خونبہائی دل

تربت پہ اوسکی شمع بہی روشن نکی پہر ۔ مثل چراغ سیکڑون جسنی جلائی دل

اوبہا کمند زلف دوتا مین پڑا کیا ۔ لو گیسوؤن کا واسطہ بخشو خطائی دل

یوسف کو ئین مین گرکی پکارے تہی خطر ۔ یون آرہی ہی چاہ ذقن سی صدائی دل

بوسی دی ہی ہمین لب رنگین کی یار نی ۔ مدت کی بعد آج ملا خونبہائی دل

جو کچہ کیا اسی نی کیا عشق یار مین ۔ تہا اور کون دشمن پہلو سوائی دل

کیا سحر ہی کہ انکہون سی آنکہین لڑا دیا ۔ زلفون مین باندہ لیتی ہین پائی دل

سینی پہ رکہ دی پنجہ دست حنائی کو ۔ قاتل تری تو ہاتہ مین ہی خون بہائی دل

چہوڑا نہ اوسنی اوس صنم شعلہ رو کا عشق ۔ ہو جائی جلکی خاک یہی ہی سزائی دل

مونس یہ غل مچائی تہی زنجیر پائی میر ۔ اوسکا یہ حال ہی جو کسی سی لگائی دل

مرشدزادہ مرزا محمد سکندر قدر بہادر متخلص بہ تدبیر خلف مرزا محمد خورشید قدر بہادر قیصر باشندہ لکھنؤ

دل ہو تو کچھ بیان کرین ماجرای دل — معلوم ہی نہین کہ کہان بہول آی دل

دلسوز جانتا ہی اوسی شمع رو کو یہ — پروانہ وار جسنی ہزارون جلا ای دل

چہوٹی نہ تیری ہاتہ سی دزد حنا کی طرح — منہدی پہ تیری پس کی اگرچہ حنا ای دل

اوس شعلہ رو کی خال پہ عاشق ہوا ہے تو — مثل سپند خوب ہو گر وہ جلا ئی دل

شیرین لبی سی غیرت شیرین اگر ہو تم — فرہاد کیون نہ عشق مین ہمکو بنا ئی دل

راحت سی کام کچھ نہین مین رنج دوست ہون — پہلو مین رکہد و سنگ جراحت بجا ئی دل

بچ کر نہ ہٹ سکی ہر کی یار یہ زلفون کی لٹ ہے — جادو کیطرح چاہیی عاشق جگا ئی دل

ساقی یہ مثل نامۂ اعمال ہے سیاہ — بوتل ہی میکشی کی بغل مین بجا ئی دل

زایل جو چار دن مین ہو رنگ حنا نہین — پاؤن سی ملکی دیکھلو رنگ وفا ئی دل

دل تمکو بھی خدا نی دیا ہی بتو ڈرو — بی درد یون سی تم نہ ستاو پرا ئی دل

شکوہ جفا کا سنکی یہ کہتی ہین ناز سی — کچھ دل لگی نہین جو کسی سی لگا ئی دل

تدبیر اب یہ سوچتی ہین تدبیر خوب ہم — پہر دل تہ دین کسیکو اگر پہر کوئی دل

شاہ عالم اعظم افضل خلف شاہ ابو المعالی عالی جناب شاہ ابو العلا جہانگیر دائرہ الہ آباد مین قوالون انکی ہین شاگرد ناسخ

کیونکر اوسی عزیز نہ رکہی خدا ای دل — ہی پر روشنی ختم رسل آشنا ئی دل

اللہ ری اوج سلطنت بی بہا ئی دل — اپنی پر آپ سایہ فگن ہی ہما ئی دل

ہی بادشاہ مملکت دو جہان ہی عشق — عرش آشیان ہوا ہی ہمارا ہما ئی دل

بیدلی کا درد جانی وہ صنم ای خدا اوس کا کسی پر آئی دل
تیری مہندی سی گئی جنس شکیب لے گیا دزد حنا کا لائی دل
ہر گھڑی ہی اس مین اہٹ گرد غم شیشہ ساعت بنا مینائی دل
پیٹہ پیچھی ہمکو کہتے ہو برا ناصحو معلوم ہو جو آئی دل
ایڑیون تک ائی چوٹی یار کی قد آدم بڑہ چلا سودائی دل
بات بہی تمنی نہ پوچھی نشا مین طاق پر رکہا رہا مینائی دل
شوق سی لیجا ہین جسکو چاہئین آپ جان سی مطلب نہ کچہ پروائی دل
ہای کس پتھر سی پھوڑون جاکی سر ٹوٹ کر مجہ سی اودہر ملجائی دل
ہای غیرون سی کرین وہ دل لگی یون کلیجہ تھام کر رہجائی دل
رنج دیکر چاہتے ہو پھر ملین دل لگی سے ٹوٹ کر بنجائی دل
روز تیرون کا نشانہ کیون نہی اسقدر چھاتی کہان سے لائی دل
وہ چلی انکھیلیون سی ای طبیب ایسی چالون سی نکیون پسجائی دل

**سخنور بی نظیر میر تقی مغفور مغیر ولد میر عبد اللہ خواہرزادہ و شاگرد سراج الدین علیخان آرزو باشندہ اکبر آباد مقیم لکھنؤ چہ دیوان ریختہ اور ایک دیوان فارسی اور ایک تذکرہ اسی یادگار ہے**

طریق عشق مین ہے رہنما دل پیمبر دل ہی قبلہ دل خدا دل
جسی مارا اوسی پھر کر نہ دیکھا ہمارا طرفہ ظالم سے لگا دل
بسہون سی میر بیگانی سی رہتے جو ہوتا کچہ بہی اوس سی آشنا دل

**غضنفر علیخان متخلص غضنفر ولد غلام حسین خان**

سخن فہمی کا اب دعوی ہی اوسکو | کہ نافہمی سے جسکی ہو خفا دل
غضنفر کیا کہین اور کیا پڑہین شعر | گران باتو نسے بالکل بجہ گیا دل

شیخ وزیر علی وزیر ولد معین الدین احمد خطیب باشندہ بلگرام صاحب دیوان شاگرد منشی محمد احمد فارسی

ہوا ہی جسکی تمپر مبتلا دل | ہماری ہاتہ سے جاتا رہا دل
مری رونی پہ فرمایا یہ ہنسکر | کہان تہا یہ بتا کب تہا ترا دل
ڈہونڈہ اوسکو وزیر اب صبر کر بیٹہ | کسی عیاری دالا چہپا دل

افتخار الدولہ مرزا حاجی قمر ولد منشی مرزا جعفر باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد مرزا قتیل

ہوا قاتل مرا جسکو دیا دل | گئی جان بہی اوسی دم جب گیا دل
مزا اس ہیو فاے کا تو پاتا | اگر ہوتا مرے بس مین مرا دل
قمر فرط تف الفت سی اکدن | یہ سن لینا کہ جلکر رہ گیا دل

شیخ فضل علی مرحوم شاد صاحب دیوان شاگرد غلام ہمدانی مصحفی

بنا ہی برق و شس دونو کا کیا دل | مرا بیچین تیرا چلبلا دل
نہین سنتا کبہی وہ درد دل کا | عجب بی درد کی پالی پڑا دل
عجب کمبخت وہ ساعت تہی ای شاد | لگا تہا جس گہڑی اوس سی مرا دل

میر محمد حیات مرحوم ملقب بہ تربیت علی خان حسرت عظیم آبادی

عبث ہم عشق مین روتی رہی ہای | پسیجا ہے نہ ای ظالم ترا دل

میر فخر الدین مرحوم ماہر باشندہ دہلی شاگرد مرشد مرزا رفیع سودا

مولد دہلی مسکن لکہنؤ مدفن چہنا پٹن مندراس آٹہ تالیف و تصنیف سہ دیوان یادگار شاگرد جرأت

تمہاری یاد میں ہی رات دن ہمارا دل
ہماری یاد میں بہی ہی کبہی تمہارا دل

بغل میں پالنی کا تہا سلوک آہ یہی
ہوا ہی دشمن جان دوستو ہمارا دل

کسیکی جانی سی کیا بیکسی کہیں اپنی
کہ صاف کر ہی گیا ہمسی اب کنارا دل

حقیقت اپنی کہوں کسطرح کیا ریسی آہ
نہیں ہی بات کی کرنی کا مجکو یارا دل

موجد ریختی شاعر باتمکین سعادت یار خان مرحوم رنگین خلف طہماسب خان تورانی
باشندۂ شاہجہان آباد صاحب دیوان ریختہ و ریختی اور حکایات رنگین اور فرسنامہ شاگرد شیخ ظہور الدین

روشن بسان مہر ہی ہر ایک داغ دل
یارو نہو ئی کیونکہ فلک پر دماغ دل

ساقی پہنچ شتاب پیی کوئی کب تلک
بہر بہر کی اپنی خون جگر سی ایاغ دل

خواہش نہ شمع کی ہو اوسی نہ چراغ کی
فانوس تن میں جسکی ہو روشن چراغ دل

یوں چاہیی کہ شعر ہو رنگین بیچ دخل کیا
جب تک نہ ہوی گوشۂ امن و فراغ دل

شاعر نامدار میر محمدی مرحوم بیدار باشندۂ دہلی صاحب دیوان شاگرد مرتضی قلی خان فراق

بہڑکا ہی آہ سرد سی جوں شعلہ داغ دل
روشن دم صبا سی ہوا یہ چراغ دل

ساقی چمن میں تجہ جو نہ تہا یاد کثرتہی
خون سی برنگ لالہ بہرا میں ایاغ دل

بہاتی نہیں ہی باس کسی گل کی ای صبا
اوس گل کی بو سی ہی یہ معطر دماغ دل

دنیا کی فکر ہو تو فراغت محال ہے
جو محو یاد حق ہیں اونہیں ہی فراغ دل

ہی لطف دید کیسی گل و داغ اسہین مین
ہر دم بہار تازہ دکہاتا ہی باغ دل

افسردہ عاشقان کی نہین کم فروغ شمع
پاران چراغ گور غریبان ہی داغ دل

لالہ موہن رام اتجھانی عاجز دہلوی
اگر بسانی جیسی وہ گلرو یہ باغ دل
بن سی ہوا ہی کیا تر و تازہ دماغ دل

عاجز کچھ احتیاج نہین ہی شراب کی
پیتی ہی ہمارا خون جگر سی ایاغ دل

محمد روشن مرحوم روشن شاگرد شیخ قلندر بخش جرأت باشندہ عظیم آباد
روشن ہی آفتاب سے مانند داغ دل
روز جزا تلک نہ بجھیگا چراغ دل

فطرت
کیونکر نہ آسمان پہ ہو اوسکا دماغ دل
روشن ہو جسکی سینی کی اندر چراغ دل

صادق علی فیلبان مرزا سلیمان شکوہ بہادر
صادق تخلص پسر فوجدار خان فیلبان

| | | |
|---|---|---|
| سینی مین شام سی جو سلگتا ہی داغ دل | | اوٹھتا ہی کچھ دہوان سا مین پایا سراغ دل |
| دوزخ ہو باغ باغ جو دیکھی یہ باغ دل | | اعجاز یان خلیل کا رکھتا ہی داغ دل |
| ہوتا ہی تازہ آہ سی ہر دم جو داغ دل | | روشن ہی باد گرم سی اپنا چراغ دل |
| ای شام غربت آہ کدہر ڈہونڈہی اوسے | | پایا نہ ہمنی زلف مین بہی کچھ سراغ دل |
| دیکھا سرای سینہ کو لیکر چراغ دل | | دل سوز ایک بہی نہ ملا غیر داغ دل |
| ساقی یہ کون سی تہی مئی تند جسنے آہ | | غربال کر دیا ہی ہمارا ایاغ دل |
| بکہرائی کوئی زلف کو اپنی جو ای وفا | | پہر آہ کسطرح سے ملے میرا سراغ دل |
| پرخون برنگ لالہ ہی اپنا ایاغ دل | | بو ئی کباب سوختہ یہ کہتا ہی داغ دل |

مثل کاملین کے ہین متوطن سیالکوٹ مقیم دہلی و سطی سیر کی لکہنؤ مین آئی تہی شاگرد میر شمس الدین فقیر

محمد عظیم بیگ مرحوم عظیم باشندہ شاہجہان آباد شاگرد شیخ ظہور الدین حاتم اور مرزا رفیع سودا

سبحان قلی بیگ مرحوم راغب باشندہ شاہجہان آباد شاگرد سعادت یار خان رنگین

میر فضل علی مرحوم جنون باشندہ دہلی شاگرد حضرت خواجہ میر درد علیہ الرحمہ

محمد بخش مرحوم شوق باشندہ شاہجہان آباد شاگرد برکت اللہ خان

راجہ نول رای آنجہانی وفا تخلص برادر کلان گلاب رای دیوان امیر الامرا نواب نجیب خان بہادر

نواب امین الدولہ معین الملک مرزا مہدی بہادر ناصر جنگ متخلص بہ امیر
خلف نواب شجاع الدولہ بہادر باشندہ لکہنو صاحب دیوان فارسی و ریختہ

حکیم قدرت اللہ خان مرحوم قاسم دہلوی مرید حضرت مولانا فخر الدین علیہ الرحمہ کہ صاحب دیوان

حضرت شاہ عالم بادشاہ غازی
شاگرد میر ...

فرقت مین پی رہی ہین کسی کی ہوگی لہو — خون جگر سی پر ہے ہمارا ایاغ دل

وارفتہ کسکی چال پہ ہوکر یہ گم ہوا — سینی مین ڈہونڈہا ہی تو نہ نکلی سراغ دل

خاطر کو درد و غم سی تعلق ہی رات دن — ممکن نہین فراق صنم مین فراغ دل

سینہ ہی لوح قبر شہیدان آرزو — شمع سر مزار ہی اپنا چراغ دل

کہولا بہک کی ہمنی جو مستی مین راز عشق — کہتی ہین ضبط اسکو نہ چہلکا ایاغ دل

اوس گل کی وصل سی نہ شگفتہ ہوا کبہی — امید تازگی نہین کہتا ہی باغ دل

دل تنگ ہی فراق کی حد ہو گئی ہی آہ — ان تفرقون سی اب ہو کہین انصراف دل

فصل گل آئی داغ کہن پہر ہری ہوی — لایا بہار تازہ ہمارا یہ باغ دل

جوہر نہ راز عشق چہپا جوش اشک سے — لبریز اسقدر تہا کہ چہلکا ایاغ دل

شیخ علی حسن جوہر ولد شیخ فتح علی جو قدسیہ محل کی انو صاحبہ کے داماد تھی باشندہ عظیم آباد و صاحب دیوان

مملو شراب نو سی ہی آج ایاغ دل — کیونکر چڑہی نہ نشہ عشق سر بدماغ دل

نازک کہین ہی شیشہ سی بس ظلم تا بکجا — ٹوٹیگا ایک ٹہیس مین ساقی ایاغ دل

کیونکر شگفتگی ہو نصیب اس ملول کو — ای گل خزان رسیدہ ہی مدتسی باغ دل

گم ہوگیا ہی عشق دہان بتان مین کیا — ڈہونڈہا چراغ لیکی نہ پایا سراغ دل

کیا خاک بولی چالی کوئی درد ہجر مین — مہر خموشی لب عاشق ہی داغ دل

خواہان بادہ اجل ناگوار ہے — آب حیات سے نہ بہریگا ایاغ دل

پروانہ شمع پاک مزار علی کا ہون — چشم چراغ طور سے جہپا چراغ دل

محمد عابد مرحوم دل برادر محمد روشن جوشش مولد و مسکن انکا عظیم آباد اولاد مین جہونت کا نی گر

تیری زلفون مین پہنسا دل یہی تقصیر ہوی – تقد جان لیجی حاضر ہی گنہگاری دل

مہربان خان مرحوم رند پسر خوانده نواب محمد بخش خان بنگش رئیس فرخ آباد صاحب دیوان شاگرد

دیکہکر دیدہ خونبار مری زاری دل – ایسی ہی روئی کہ بہولا مین گرفتاری دل

درد دل کہ مجہی دیتا ہی نہایت یا رب – تجہ سوا کسی کہون اپنی مین بیماری دل

دزدی دل پہ تری زلف نی باندہی ہی کمر – اس شب تار مین ہو کسی خبرداری دل

غم نہ دلکا تو کرا ی رند بقول سودا – ایک غم ہو وی تو ہو سکتی ہی غمخواری دل

علی حسین خان مرحوم اندوہ خلف شمس الدولہ بارگاہ قلیخان دہلوی شاگرد غلام ہمدانی

کس سی دنیا مین کہون چشم مددگاری دل – جز غم دوست کسی نی بہی نہ کی یاری دل

دانہ خال نہ دکہلا ہمین کافی ہی فقط – دام گیسو ہی ترا بہر گرفتاری دل

سر دشمن کو مین اندوہ ملون مثل مگس – اسد اللہ مدد گر ہو مددگاری دل

سید مرزا تعشق ولد محمد مرزا انس باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد اپنی والد ماجد کی

خضر سی ختم نہو قصہ بیماری دل – طول گیسو ہی مگر طول گرفتاری دل

کل نہ ہم ہونگی مسیحا نہ یہ بیماری دل – آج بس اور ہی تکلیف پرستاری دل

اشک پر اشک عیادت کو چلی آتی ہین – وقت آخر ہی ترقی پہ ہی بیماری دل

جاگنا ہجر کی راتو نکا ہوا باعث خواب – صبح محشر کو بہی ممکن نہین بیداری دل

نہ چہپا لاکہ شہیدون مین ہی کشتہ تیرا – ہر گل زخم مین ہی بوی وفاداری دل

احمد مرزا صابر خلف سیوم اور شاگرد محمد مرزا انس باشندۂ لکہنؤ صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| کیا کہون یاد نہین کیسی ہی بیماری دل | ہی مگر روز ازل روز گرفتاری دل |
| کوئی قاتل کو اگر مضطرب الحال چلے | کبہی سیماب سی بہی ہو نہ جلوداری دل |
| تا سوم بال جو قاتل نی پریشان رکہی | ہوئی کاشانۂ گیسو مین عزاداری دل |
| بی دوا عشق وہین مین گئی ہم سوئی عدم | نہ طبیبون پہ کہلا عقدۂ بیماری دل |
| نزع کا وقت ہی پہلو مین وہ آ بیٹہی ہین | بیخبر ہم ہین وہ کرتی ہین خبرداری دل |
| ہین بہت ملک عدم مین بہی ہی غم کی مضر | گرمی حسن نی پہیلائی ہی بیماری دل |
| چونکتا ہی نہین جس وقت سی بیہوشی ہی | کیون مسیحا ہی کوئی صورت ہشیاری دل |
| صابر اوس گل نی کہا دیکہکی جلتی سر قبر | شمع بہی سیکہ گئی وضع وفاداری دل |

شیخ فضل علی مرحوم شاد تخلص شاگرد غلام ہمدانی مصحفی

| | |
|---|---|
| عزیزو یار نی کی جیسی ترک یاری دل | خرابی کونسی لائی نہ مجہ پہ خواری دل |

سید ہادی علی بیخود خلف سید ناصر علی سحر رسیدار بری براون باشندۂ لکہنؤ صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| صلح مین آنکہ لڑاتا ہی گنہگار ہی دل | دار مژگان پہ چڑہانیکی سزاوار ہی دل |
| خوب آگاہ ہین ہم درد دل عاشق سی | ایک بی درد سی اونکا بہی گرفتار ہی دل |
| آنکہین ہوتین جو دوبارا ہمین دیکہا ہوتا | ہان مگر ایک نگہ کا تو گنہگار ہی دل |
| لن ترانی نہ کہو جلد دکہا دو صورت | کب سی موسی کی طرح طالب دیدار ہی دل |
| بروز کی رنجش بیجا سے چہوٹی خوب رہے | یان بہی نفرت ہی اگر آپکا بیزار ہی دل |

ای ہی ای کہ پھیری لیے اس خاک نشین کو — جون باد لیے پھرتی ہی گھر گھر طپش دل

مرثیہ گویون مین نامی مرزا محمد حسن عرف چھوٹی مرزا مرحوم مذنب باشندہ لکھنؤ صاحب دیوان

کم ہوتی نہین ہی کسی عنوان طپش دل — ہی دامن مژگان سی فروزان طپش دل

عاشق ہون مین ناصح کی نصیحت ہی مجھی ہیچ — تسکین سے ہوتی ہی وہ چندان طپش دل

گہ برق جہندہ ہی گہی آتش سوزان — کیا کیا مجھی رکھتی ہی پریشان طپش دل

سیماب صفت ساتھ مری خلق ہوئی ہے — پھر کیون نہ رہی دست و گریبان طپش دل

بیتابی سی اوسکی ہو تسلی مجھے کیونکر — ای عشق نہین شوخی جانان طپش دل

اوسکی حرکت سی جو طبیعت ہی شگفتہ — کیا یار کی ہی جنبش دامان طپش دل

مذنب مری سینی مین جو وہ زخم نہان ہین — اوس راز کو کرتی ہی نمایان طپش دل

حضرت ظل سبحانی خلیفۃ الرحمانی مرزا محمد ابو ظفر سراج الدین محمد بہادر شاہ غازی سریر آرای دہلی
ظفر تخلص خلف محمد اکبر شاہ گورگانی صاحب دیوان مشورہ سخن متعلق محمد ابراہیم ذوق سی ہے

نہ قاصد دل ہی نہ کوئی نامہ بر دل — ہوجاتی ہی کچھ آپ ہی دل کو خبر دل

کرتا نہ شکستہ اسی تو سنگ جفا سی — بیقدر نہ ہوتی تجھی قدر گہر دل

سودای محبت مین نہین سود کی امید — یا جی کا زیان اس مین ہی یا ہی ضرر دل

کیا ٹھہر سکی آگی تری تیغ ستم کے — ہو وی نہ اگر داغ محبت سپر دل

تا منزل مقصود پونہچنا نہین ممکن — ہو وی نہ اگر شوق ترا راہبر دل

منت کش عیسی نہین مین میرا دل بیمار — ہی وہ لب جان بخش ظفر چارہ گر دل

ہماری درد سی ہی یقین آگاہ ہو جاؤ
تمہارا ابھی کیسی ہر آہی گرامی بندہ پرور دل

یقین ہی منزل مقصود کو اب مین پہنچ جاؤن
ہوا ہی عشق کی رہ مین مثال خضر رہبر دل

لبون پہ جب مین دم ہی خیال وصل ہی ہر دم
یہ صدمی کیون اوٹھاتی ہم نہ آجاتا جو مضطر دل

نہین ملتا پتا ڈہونڈہا ہون کہان مین سخت حیران ہون
چرا کر لیگیا وہ بت ہمیری جانبی ہی کیونکر دل

غلام ساقی کوثر ہون مین گلزار ہستی مین
نہ کیونکر ہر دم رہی مست شراب عشق حیدر دل

خیال اسکی گناہون کا جو آجاتا ہی اے شاعر
تو سینی مین ہماری کانپنی لگتا ہی تھر تھر دل

مرزا رستم علی مرحوم رفعت باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد میان قلندر بخش جرات

دیا اک بوسہ پنہان اسنی ہمکو رات لیکر دل
سو ہم ہی یہ سمجھتی ہین حساب دوستان در دل

تجھی پہلو مین پالا تھا اسی خاطر اسی خاطر
کیا رسوا مجھی تونی ستمگر دل ستمگر دل

یہی کل بیٹھی بیٹھی آگئی ہی میری دل مین اے رفعت
کہ دل آوے نہین مجھسی گیا ہی آہ ملکر دل

گیا جو کوچہ دلبر مین وان او رہی تماشا تھا
پڑی تھی سیکڑون اوسجا پہ خاک و خون مین دل پر دل

لگا کرنی تجسس مین تو دیکھا ایک گوشی مین
پڑا ہیگا بصد غربت مرا بھی زار و مضطر دل

لگا حسرت سی مجکو دیکھنی وہ اور مین اوسکو
دل من گریہ بر من کرد و من ہم گریہ بر دل

مرزا احسن مرحوم احسن دہلوی پہلی شاگرد میر ضیا کی تھی بعد مرزا رفیع سودا سی مشورہ سخن رہا

خاک چمن مین کسکی ملے آرزوئی دل
جو غنچہ یہان کہلی ہی تو آتی ہی بوئی دل

جو دل وہان گیا سو وہ مٹی مین مل گیا
تیری گلی مین خاک کرون جستجوئی دل

شیخ پیر بخش مسرور خلف حکیم حیات اللہ قلاش باشندہ کاکوری مقیم لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد مصحفی

| | |
|---|---|
| آواز نالہ تک نہین آتی جو اے اسیر | گہونٹا ہے غم فراق نے شاید گلا ہی دل |

مرزا محمد عباس نجید ولد مرزا حیدر باشندہ لکہنؤ شاگرد میر وزیر صبا

| | |
|---|---|
| احسان کے کرم سے یہ ہے آبروی دل | رہ رہ کے آنکہہ پڑتی ہے اوس ہی کے سوی دل |
| دیکہا کبہی چشم ترحم سے سوی دل | نکلی نہ اے نگاہ کبہی آرزوی دل |
| کسطرح سے ہنسون نہ کہین صبح کیطرح | تیر نگاہ یار کا رخ اور سوی دل |
| مدت سے دوڑتا ہون مین امید وصل مین | کب دیکہی برائی مری آرزوی دل |
| حد سے سوا جو ہجر مین پاتی ہین بیقرار | ذکر وصال کرتی ہین ہم وبروی دل |
| اللہ ایک بوسے پہ اب ہوتی ہو خفا | کیا منہ لگا کی تمنے بگاڑی ہے خوی دل |
| اے نجید اوسکی کوچے مین گہر نا نصیب ہو | نکلی خدا کرے یہ مری آرزوی دل |

میر محمد حسن قرار ولد میر معصوم علی متوطن لکہنؤ شاگرد مرزا علی بہار

| | |
|---|---|
| سن لے اگر وہ دل سے کہین گفتگوی دل | بر آئی ایک عمر کی سب آرزوی دل |
| ساقی ہے مے ہے ابر ہے سامان عیش ہے | تیری بغیر خاک ہے سب آبروی دل |
| دینا تم آکے غسل وکفن مجکو اے بتو | پہر رہ نجائے بعد فنا آرزوی دل |
| ایسا نہو کہ منہ سے کلیجا نکل پڑے | بیٹہا ہے آج میری بغل مین عدوی دل |
| پہلو مین آکے بیٹہ گئی آپ ہی طلب | شکر خدا کہ رہ گئی آج آبروی دل |
| پہنک جائین برق شعلہ آواز درد سے | نالہ کرین جو مرغ چمن وبروی دل |
| ہمنفس ہنس کے ہے قرار وہ کہتے ہین غیر سے | کسکا یہ دل جلا ہے جو آتی ہے بوی دل |

**ولیعہد اول بادشاہ جم جاہ مرزا محمد ابو ظفر ظفر دہلی صاحب دیوان شاگرد محمد ابراہیم ذوق**

جا پھنسا حلقۂ زلف بت عیار میں دل ۔ لے گئی کھینچکے شامت وہمن مار میں دل

شعلہ رویہ ترے عارض پہ نہیں خال سیاہ ۔ جل گیا گر کے کوئی آتش رخسار میں دل

تاکہ جھانکے نہ طرف غیر کی وہ پردہ نشین ۔ اپنا رکھ آتے ہیں ہم روزن دیوار میں دل

دلگی کیونکہ ہماری ہو کہیں او دارا ۔ لگ گیا اپنا تو اک کوچۂ دلدار میں دل

**زبان آور عالی فکر خواجہ حیدر علی مرحوم آتش ولد خواجہ علی بخش باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد مصحفی**

مومن کا مددگار ہے شاہ نجف اے دل ۔ حامی ہے ترا شیر خدا لا تخف اے دل

بت توڑنے کو دوش نبی پر وہ چڑھا ہا ۔ کعبے کو تو لازم ہے اوسکی شرف اے دل

معصوم ہے عیبوں سے زمانے کی بری ہے ۔ وہ لالۂ بیداغ وہ مہ بے کلف اے دل

خاک نجف اکسیر ہے مومن کی نظر میں ۔ شفاف ہے الماس سے در نجف اے دل

حاصل تو اوسی قلزم قدرت کا سمجہ لے ۔ گوہر ہے علی کون و مکان ہے صدف اے دل

آئینۂ تحقیق کا رہتا ہے مشاہد ۔ حق اوسکی طرف ہے وہ ہے حق کی طرف اے دل

دشمن ہے جو ایسے کا کہی کہتا ہے آتش ۔ شیطان کی نطفے سے ہے وہ ناخلف اے دل

**سعادتخان ناصر ولد رسالت خان باشندۂ نگینہ مقیم لکھنو پانچ دیوان ایک تذکرہ انکا ہے شاگرد**

ہر شہر چہ ہر چند اوسے ہے شرف اے دل ۔ پر حاصل کعبہ ہے وہ شاہ نجف اے دل

گمراہ ہے وہ جس نے امام اوسکو نہ جانا ۔ ابتر ہے بغیر اوسکی جماعت کی صف اے دل

عالی گہری ختم ایمہ پہ ہوئی ہے ۔ نیسان ہے علی بنت پیمبر صدف اے دل

| | |
|---|---|
| مژہ سی ٹپکی ہی کچہ خون گرم ای مجنون | گیا ہی پہوٹ مگر کوئی آبلہ دل کا |

سیّد محمد میر ضیا خلف میر محمد تقی باشندہ لکہنو شاگرد مرزا محمد حسن عرف پہوٹی مرزا انڈیب مرثیہ گو

| | |
|---|---|
| پڑا ہی عربدہ جو سے معاملہ دل کا | بہرا ہی جا کی کہان بل بی حوصلہ دل کا |

## شیخ فضل علی مرحوم شاد

| | |
|---|---|
| دلیل دشت محبت ہے ولولہ دل کا | پہرا ہی خرابے پہر کیونکہ قافلہ دل کا |
| فلک کو بہی ہین چڑہ آئی تپش لرزہ | نمود زیر زمین ہو جو زلزلہ دل کا |
| رکہی ہی آٹہ پہر نالہ و فغان سی کام | ہوا ہی اب تو ہمارا یہ مشغلہ دل کا |
| یہ خود بخود نہین سوزش ہی اپنی سینی مین | جلی ہی عشق کی آتش سے آبلہ دل کا |
| کہی مین اوسکی نہ تک دیکہہ ایکدن ای شاد | خراب تجکو کری گا یہ ولولہ دل کا |

نواب انوار الدولہ سعید الملک محمد سعید الدین خان بہادر صولت جنگ عرف منجہلی صاحب شفیق عزیز ون مین نواب امیر الملک نواب باونی ضلع کالپی خلف نواب احمد بخش خان بہادر بیتاب شاگرد امجد علی قلق

| | |
|---|---|
| ہوا ہی کسی اہی مقابلہ دل کا | کہ رشک ساغر جم ہی ہر آبلہ دل کا |
| بہ رنگ نقش قدم جسم رہ گیا ہر جا | چلا فضای عدم کو جو قافلہ دل کا |
| وہ آتش اور یہ سیماب کیا ٹہر سکتی ہی | پڑا ہی حسن سے جا کر معاملہ دل کا |
| میری خبر نہین کچہ خود ہی محو روی صنم | بیان مین سامنی کسکی کرون گلہ دل کا |
| فراق یار مین کوئی شفیق نہین غمخوار | مگر اک آبلہ ہی یار اکیلہ دل کا |

مصاحب خاص حضرت سلطان عالم آفتاب الدولہ خواجہ اسد علیخان بہادر قلق خلف خواجہ بہادر حسین فراق

| | |
|---|---|
| ہوا ہی او سکی لئی نوک خار سی ہی یاد | حباب سی کہیں نازک ہی آبلہ دلکا |
| پس تمھاری ہر زخم پر نمک چھڑکا | نکالا خوب ہی قاتل نی حوصلہ دلکا |
| کسیطرح سی نہو تنگ ہین ای نقی جان بر | ہوا ہی ہجر مین اب تنگ حوصلہ دلکا |

## شیخ امداد علی بحر ولد شیخ امام بخش ساکن لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید شیخ امام بخش ناسخ

| | |
|---|---|
| چنہو خدا پہ نہ رکہو معاملہ دلکا | برا بہلا یہین ہوجائی فیصلہ دلکا |
| بتون سی ہی جو متعلق معاملہ دلکا | خدا ہی حشر مین ہی ہو جو فیصلہ دلکا |
| چہلو ابہی اگر ہی یہ آستین کا سانپ | بغل مین پال کی مین کیا کرون گلہ دلکا |
| خیال زلف مین سینی پہ سانپ لوٹتی ہین | وہان مار کا چہالا ہی آبلہ دلکا |
| سنو تم ہماری کہانی کہون حقیقت حال | تمھین ہی میری شکایت مجہی گلہ دلکا |
| خدا یہ نالہ و فریاد سازدار کرے | کہ دلگی ہی ہماری یہ مشغلہ دلکا |
| بہٹک کی کوئی گیا دیر کو کوئی کعبے | عجیب بہول بہلیان ہی مرحلہ دلکا |
| مین عشق قد مین الف کہینچ کر ہوا ہون فقیر | مین زلف یار سی کہتا ہون سلسلہ دلکا |
| کسیکی زلف نی برہم کئی ہین ہوش و حواس | لٹا ہی شام کی رستی مین قافلہ دلکا |
| خزان رسید و نکو باغ و بہار سی کیا کام | نہ اب وہ جوش طبیعت نہ ولولہ دلکا |
| زمانہ اور ہی اب شیوہ تہا وقت نہین | نہ وہ مزاج ہمارا نہ حوصلہ دلکا |
| یہ کس صنم کی محبت مین مرتبہ پایا | ہوا جو عرش خدا سی مقابلہ دلکا |
| کمال یار کی ہاتہون جلا ہون مین ای بحر | ہتہیلی کا سا ہے پہپہولا یہ آبلہ دلکا |

**نواب ولایت علیخان ولایت خلف نواب محمد علیخان اولاد مین نواب شجاع الدولہ بہادر کی باشندہ لکھنو**

جو ایکی بار ہوا اوس سے فیصلہ دلکا
کرین گے پہر نہ کسی سے معاملہ دلکا

فلک کی طرح سہی اوس مہ جبین کی فرقت مین
ہزارون رنگ بدلتا ہی آبلہ دلکا

رہا کر اب ہمین صیاد فصل گل آئی
قفس مین ابتو ہوا تنگ حوصلہ دلکا

بہٹک رہی ہی مری روح بعد مردن بہی
لٹا جو کوچہ قاتل مین قافلہ دلکا

نہین ہی سینی مین ایجان خاک تک باقی
گیا ہی آتش فرقت نی فیصلہ دلکا

یہ اختیار ہی جسطرح فیصلہ کیجے
تمہاری ہاتہ ہی ابتو معاملہ دلکا

ضریح شاہ ولایت پہ جا کی بوسہ دی
ولایت اب بہی باقی ہی حوصلہ دلکا

**شیخ جعفر علی قمر باشندہ لکہنو شاگرد اصغر علیخان نسیم دہلوی**

بلا ہی عشق سہی پہر بہی مقابلہ دلکا
بڑہا ہوا ہی کچہ انروزون حوصلہ دلکا

شب فراق کو مین نی تڑپ تڑپ کاٹا
نہ پہوٹا جس پہ بہی ظالم یہ آبلہ دلکا

کہان امید رہائی اسیر الفت کو
ہوا ہی سلسلہ زلف سلسلہ دلکا

مفاصلہ ہی بہت ہم مین اور انکو مین
پڑا ہوا ہی بہت دور قافلہ دلکا

بجا ہی ہی کہ احباب نی بہت چاہا
ہوا نہ اوس سے قمر کچہ معاملہ دلکا

**چودہری حسام الدین حسام خلف چودہری سعادتعلی باشندہ سلیم پور پرگنہ گوسائین گنج**

نہ کسطرح سہی ہی چہد سکے آبلہ دلکا
ہوا ہی تیر نگہ سے مقابلہ دلکا

یہ کسکی آتش لب سی ہی سینی مین سوزش
کہ ہی بصورت عناب آبلہ دلکا





یہ اوسکی زلف مین جاتا ہی خیر ہو یارب — ہوا ہی کالی بلا سے مقابلہ دل کا

جگر تو کیا ہی نہ کی جان بھی بتون سی عزیز — خدا کی شان ہی دیکھو تو حوصلہ دل کا

جو ساتھ اشکون کی آتا ہی خون آنکھون سی — یقین ہی کو ہی پھوٹا ہی آبلہ دل کا

سحر نی کی شب وصلت مین اسقدر جلدی — نکلنی پایا نہ کوئی بھی حوصلہ دل کا

جو ایک بوسہ بھی دیوی لبون سی ابھی ہین — ابھی تو ہوتا ہی پیاری معاملہ دل کا

نہ کیون کہون تری ابرو ہین غیرت شمشیر — کیا ہی ایک اشارے ہی مین فیصلہ دل کا

نہ دید بھی کسی گل کی ہوی خزان آئی — رہا ہی دل ہی مین شاہی کی ولولہ دل کا

نواب محمد حسن خان بہادر عرف اچھی صاحب جوش ولد نواب مقیم خان بہادر اولاد مین نواب حافظ الملک حافظ رحمت خان مغفور جد دادا کیہر کی مقیم لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد نواب ظفریاب خان سالم

نہ اسقدر تھا جوانی مین ولولہ دل کا — زیادہ ہو گیا پیری مین حوصلہ دل کا

برنگ غنچہ مین پیتا ہون خون دل دن رات — زبان تلک کبھی آتا نہین گلہ دل کا

تمہاری مانگ دی لوٹا ہی ہوش و صبر و قرار — لٹا ہی شام کی رستی مین قافلہ دل کا

یقین ہی سنتی ہی گل کہل کی پانی ہو جاہی — اگر مین شمع سی کہدون معاملہ دل کا

ازل سی جنکی نصیبون مین درد و اندہ ہی — فلک کو جانتی ہین ایک آبلہ دل کا

جو ہم سی دور ہین ظاہر مین وہ تو کیا غم ہی — ہماری اونکی نہین کچھ بھی فاصلہ دل کا

شب فراق مین کب تک اوٹھاؤ نمین صدمے — الٰہی ہو کہین جلد یہی فیصلہ دل کا

شاہزادہ عالی وقار مرزا محمد سلیمان قدر بہادر متخلص خلف اکبر مرزا محمد خورشید قدر بہادر قیصر





ہٹہو لگاؤ گلی غیر کو مجھے دو رنج — اوٹہاؤ ہاتہ کہ ٹوٹی نہ آبلا دل کا

کہان مین اور کہان دولتین معاذ اللہ — ہمنشین یہ آپ برا ہی معاملا دل کا

کمال لاغری جسم اسکو کہتے ہین — بہا پہر کبہی پہوٹا جو آبلا دل کا

بہت پہرا نہ بتون نی سنی مری فریاد — خدا کی ہاتہ ہی خورشید فیصلا دل کا

نواب سید محمد خان مرحوم رند خلف نواب سراج الدولہ مرزا غیاث الدین محمد خان بہادر نصرت جنگ نیشاپوری نبیرہ نواب نجف خان مرحوم کی باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد خواجہ حیدر علی آتش

غم فراق نے کیا حال کر دیا دل کا — سنو تو عرض کرون تم سی ماجرا دل کا

و فور ضبط سی دم گہٹ کی آگیا لب پر — مگر زبان پر آیا نہین گلا دل کا

چہڑایا چاہتا ہی شغل عشق بہی واعظ — کبہی کبہی کا جو باقی ہی مشغلا دل کا

الہی جلد یہ آنکہون سی خون ہو کی بہی — غضب مین ڈال دیا مجکو ہوا دل کا

وہی ہوا جو لکہا تہا مری مقدر مین — مجہی نہ یار سے شکوہ نہ کچہ گلا دل کا

ہجوم غم مین بہی ثابت ہی بل ببا استقبال — مین وجد کرتا ہون اللہ ری حوصلا دل کا

نہوگا عہدہ برا عشق مین کہڑی پن سے — پڑا ہی کہونٹی سی آکر معاملا دل کا

مکین ہی ایک ہی دونو مکان اوسکی ہین — سمجہ نہ کعبہ سے کم رند مرتبا دل کا

مولوی کرامت علی مغفور تاریخ گو اظہر خلف امانت علی باشندہ شیخ پور اطراف فتح آباد وارد لکہنو صاحب دیوان شاگرد میان نصیر دہلوی

نہ کیونکر اشک مسلسل ہو رہنما دل کا — طریق عشق مین جاری ہی سلسلا دل کا



دیکھا ہی نہین یکسان ستانا دلکا

ہو گیا دشمن جان ایک نہ مانا دلکا

حافظ عبد الرحمن احسان

| | |
|---|---|
| چلی نہ کبھی پہ یا وان دوست کی کوئی | ہماری جان گئی مفت کیا گیا دل کا |
| دکھائی دین ترسی صورت کی سیکڑون شکلین | ہزار ہین ہو ٹوٹے جو آئینا دل کا |
| یہ واقعہ بھی نہین کربلا کی حال سی کم | پڑہہو نگا یار کی مجلس مین مرثیا دل کا |
| ہماری کانو نکو نیبت ہی آشنا تو نہ | نکل بان دہن سے نکر گلا دل کا |
| بلا سی لٹ گئی یا عشق مین تباہ ہوئے | چلو نکال لیا خوب حوصلا دل کا |
| ہماری جان کو روئین کی عمر بھر آنکھین | خدا نخواستہ پہوٹا جو آبلا دل کا |
| گلون کی کان پہیا نک ہین ابتلک بلبل | ہہی ہی نالہ اسنی پر مقابلا دل کا |

میر نجم الدین نجم ولد میر قمر الدین باشندہ دہلی صاحب دیوان

| | | | |
|---|---|---|---|
| نظرون نظر مین ہو گیا غائب | ہو گیا طرفہ ماجرا دل کا | نجم کیون اتنی بیقرار ہے | تو ذرا کہہ تو ماجرا دل کا |

نواب حاجی محمد مصطفی خان بہادر شیفتہ فارسی مین تخلص کسرتی خلف عظیم الدولہ سرفراز الملک نواب مرتضی خان بہادر مظفر جنگ باشندہ دہلی صاحب دیوان اور تذکرہ گلشن بیخار شاگرد رشید مومن خان

| | |
|---|---|
| ہای وسن تو جہان سوز یہ آنا دلکا | سمجھی جو گھر سے ہنگامہ جلانا دلکا |
| دیکھتی ہم بھی تو آرام سی تو کیونکر | نہ سنا تمنی کبھی ہامنے فسانا دلکا |
| ہمسی پوچھین کر اسی کھیل ہین کہو کی عمی | کھیل جو لوگ سمجھتی ہین لگانا دلکا |
| عاقبت چاہ ذقن ہین خبر اوسکی پائی | مدتون سی نہین لگتا تہا ٹھکانا دلکا |
| کسطرح درد محبت مین جتاون اوسکو | راز لڑکون سی نہین کہتی ہین دانا دلکا |
| ہم بھی کیا سادی ہین کیا کیا ہی توقع اوسی | آج تک جسنی ذرا حال نجانا دلکا |

یہ ابر اہی صورت کف بہنی لگی گا
دریا جو کبھی جوش مین ایا مری دلکا

کوٹھی پہ بلا کر جو مری دل کو بڑہا دو
ہو کم نہ کبھی عرش سی رتبا مری دلکا

سنگ در بتخانہ سی پتھر نہین حاصل
ای برہمن اب پوچ کلیسا مری دلکا

کیا زخم اوٹھانی کی لیی بسینہ سپر ہے
خنجر ہی ترا مانے گا لوہا مری دلکا

ہی نافہ تاتار کی مانند یہ پر خون
ہو زلف سی کسطرح نہ سودا مری دلکا

رکتی نہین آنسو جو مری دیدہ تر کی
شاید کہ کوئی آبلہ پہوٹا مری دلکا

اللہ رے تاثیر خیال دہن بت
صحرائی عدم بنگیا صحرا مری دلکا

انگارا سا اک سینی کی اندر ہی دہکتا
احوال نہ کچھ پوچھیئی شیدا مری دلکا

امیر کبیر نواب میرزا والاجاہ بہادر عرف چہوٹی صاحب متخلص بہ عاشق برادر حقیقی مرزا عالی جاہ

اوٹھتا ہون تو اوٹھتا ہی جنازا مری دلکا
صندوق مین سینی کی ہی مردا مری دلکا

اوس ہمسر نی دیکھا نہ سنبہولا مری دلکا
چمکا نہ کسی روز ستارا مری دلکا

غیرونسی کیا قطع اشارا مری دلکا
ابرو کی سر و ہی پہ ہی قبضا مری دلکا

نالو نکا جو رخ ہی طرف عرش معظم
معلوم نہین کیا ہی ارادا مری دلکا

مستی مین بہی بہولی سی اوٹھایا نہ گرکر
ساقی کو کیا یون پہ ہی ہوکا مری دلکا

دل بیٹھ گیا خود بخود اپنا تو مین سمجھا
خال رخ قارون ہی سویدا مری دلکا

آنکھونسی لہو بنکی گرا خاک پہ جسدم
آنسو کیطرح کھل گیا عقدا مری دلکا

اوڑ جاتی کہین جلد حجاب تن خاکی
جامہ سے ہے بدنگا مری پردا مری دلکا

سچ بات ہین قصہ ہی کہانی یہ کہان سے کے — مر جاؤن تو مٹ جاے بکہیڑا مری دل کا

مژگان کی کٹاری ہین تو ہی سینی سے کے گوشی — ابرو کی سروہی ہین ہی پہالا مری دل کا

مدت ہین کہلا تب سے گیسوی معنبر — یا آتش رخ کا ہی دہوان یا مری دل کا

اشک آنکہ تک آئین گی تو احوال کہلی گا — کوزی ہین ابہی بند ہی دریا مری دل کا

وہ نام جو بہولا تو رسا کہ سے کے پکارا — ارمان تخلص نے نکالا مری دل کا

منشی احمد حسن خان **عروج** خلف الرشید منشی محمد حسن خان المسیب برفاقت نواب روشن الدولہ مقیم

نسبت سے ازل سے ہی نوشتا مری دل کا — ملتا ہی خط یار سے لکہا مری دل کا

ثابت ہی خدائی کو علاقا مری دل کا — لکہتا ہی ہر ایک آپ کو قبلا مری دل کا

مدت سی اسی بات کی تہی مجکو تمنا — چہیڑا ہی تو سن سے لیجیے قصا مری دل کا

کیون چہوڑ دیا ہاتہ سی شیشی کو جہجک کر — سمجہا ہین ہوا آپ کو دہوکا مری دل کا

اللہ رہی عشق دہن تنگ سے کے تاثیر — کہلتا نہین کچہ حال خلاصا مری دل کا

جسطرح تڑپتی ہوی تم دیکہ سے چلی ہو — ہی حاضر و غائب یہی نقشا مری دل کا

ہی جوش محبت مجہی دنیا سے نرالا — اوس پار سمندر کی ہی دریا مری دل کا

لپٹا جو شب وصل مین سینی سی تمہاری — کیا چہوٹ کی رویا یہ پہپہولا مری دل کا

اندرون مین کچہ ہو گئی ہین دشمن جانی — لگی تو پڑہا کرتی تہی کلما مری دل کا

تلوون سی مسلتی ہین عبث آپ کلیجہ — پایاب کہین سی نہین دریا مری دل کا

مطلع مری وحشت پہ او نہین رحم نہ آیا — دیکہا کئی چلمن سے تماشا مری دل کا





ساکن ہی جو وہ برق تجلا مری دلکا
امین سی بہی پر نور ہی صحرا مری دلکا

اللہ ری سوز شرر عشق کی گرمی
خورشید قیامت ہی پہپہولا مری دلکا

سفاک نی جب میان سی لی زخم بہر آیا
تلوار کا دامن ہوا اچہا مری دلکا

ساقی ہی تری نرگس مخمور سی الفت
اس جام پہ ہی شیفتہ شیشا مری دلکا

کہتا نہ گرہ بند جو زلفون کی صفت مین
کہلتا نہ کبہی پیچ سی عقدا مری دلکا

جلتا ہون تب عشق سی اُف کر نہین سکتا
کیا مہر خموشی سے ہے پہپہولا مری دلکا

یہ گرد کدورت کی گرانی نی کیا پست
خشکی مین ہوا غرق سفینا مری دلکا

کیا دیر و حرم جاؤن مین ای کافر بندہ آ
بی یار کہین جی نہین لگتا مری دلکا

خال دہن تنگ کی الفت مین ہوا محو
ہی نقطۂ موہوم سویدا مری دلکا

منہ پہیر لیا کر کے ہدف تیر نگہ سے
دیکہا نہ گیا اوسنے تڑپنا مری دلکا

ٹہریگا تصور مین بہی اونکا نہ خط سبز
اس خضر سی طی ہوگا نہ صحرا مری دلکا

وہ جنس گرانمایہ ہون بازار جہان مین
ہر طفل پریرو کو ہی سودا مری دلکا

آب آب پشیمانی عصیان سی ہون سیاقی
پر ہی عرق شرم سے شیشا مری دلکا

سودا ہی جو اوس گیسوئی پرپیچ کا مجکو
زنجیر کی جہنکار ہے نالا مری دلکا

پرحسرت و ناشاد زمانی سی چلا حیف
بیخود کوی ارمان نہ نکلا مری دلکا

محمد اکبر خاور خلف مرزا محمد مہدی سیستانی برای سیر ہند مین آئی تہی عظیم آباد بقیم اکبر آباد فارسی مین شاگرد مرزا

معمور ہی اونسی سراپا مری دلکا
مثل شجر طور ہے نقشا مری دلکا

تحت دل پر خون مری آنکہون سی بہین گی
اب پتلیان نہ دیکہین گی تماشا مری دلکا

اک رنگ پہ رہنی نہ دیا عشق بتان نے
دو دن مین دگرگون ہوا نقشا مری دلکا

کوتاہ اگر دامن وحشت ہی تو ہو وے
وسعت مین تو کچہ کم نہین صحرا مری دلکا

خون رونی سی سب از نہان ہوگیا ظاہر
فاش آنکہون نی آخر کیا پردا مری دلکا

سنبل کیطرح روز ازل سی ہی پریشان
کیا کوچۂ گیسو سے ہے نہکانا مری دلکا

پہر پہر گئی عشاق کی دل برق وشو سے
بدلی کی طرح رعب یہ چہایا مری دلکا

فریاد کرون آہ تقی کسکی مین جاکر
پردرد پرافسوس ہی قصا مری دلکا

وحید الدین خان عرف مولوی خدا بخش **فرد** ولد محسن خان قوم افغان معلم پیشہ ساکن درہبنگا موان پیر صوبہ بہار مدتسی مقیم کانپور شاگرد غلام ہمدانی مصحفی اس مین انکی بہت بڑی غزل ہی کہ کوئی پیچ قافیہ باقی

کیون عشق مین ہونام نہ موسا مری دلکا
ہرداغ بنا ہی ید بیضا مرے دلکا

ہردم رخ روشن کا ہی اک بت کی تصور
ہم سنگ بنا طور سی پتلا مری دلکا

کہی کیطرح ہین تری ابرو جو خمیدہ
صیاد نگہ ہوگئی لا سا مری دلکا

گرہون مین اسی باندہ کی لٹکا لیا آخر
زلفون کی لگا ہاتہ جو سودا مری دلکا

چاہ ذقن یار بہی آخر کو ہوا خشک
دیکہا جو بڑا چرخ سی کاسا مری دلکا

ای نوک مزہ تجہ سی خجل نشتر و سوزن
لیکن نہ نکالا کبہی کانٹا مری دلکا

مہمانی غم یار کی کل ہہنی جو کی **فرد**
لب چاٹی کباب وہ نئی جو کہایا مری دلکا

سید اسمعیل حسین **منیر** ولد منشی احمد حسین شکر شکوہ آبادی مولد انکا لکہنو چندی مسکن اکبرآباد تہا

| | |
|---|---|
| نظارے حسینون کی پریزادونکی چاہت | آنکھون کی وہ عادت ہی یہ لیکا مری دلکا |
| کعبہ ہی کہ بتخانہ ہی کچھ ہمین نہین کیا کام | اللہ کو معلوم ہی رتبا مرے دلکا |
| کانٹے سی ہی تشبیہ نہ دو مین ہون مژہ لاغر | دامن مین چھپالی مجھی صحرا مرے دلکا |
| پھر دیکھی کام ایک نظر مین نہین ہوتا | دو تیر کی پلہ سے ہی تو دامری دلکا |
| معلوم نہین ہمکو ا ہی عشق کی گہاتین | دلمین ہی ہر چہ رنہ پکڑا مری دلکا |
| مایوس ہون جینے سی منیر اورکہون کیا | آفات سی یہ مرتبہ پونہچا مری دلکا |

زائر بدوضعہ دلبند شاہ مردان میر حسین **طوفان** ولد میر عبد اللہ عرف میر عبّو باشندہ لکہنو ساکت

| | |
|---|---|
| مائل نہیر جو ہوتا ہی مرے یار کا دل | ہمین لیجاتا ہی پھر کرکی وہ دو چار کا دل |
| جلگیا دیکھتی ہی اونکی خریدارون کو | متحمل نہ ہوا گرمی بازار کا دل |
| سخت باتین نہ کر ای شک مسیحا مجھسی | توڑتا کوئی نہین سنتی ہین بیمار کا دل |
| ہوگیا دیکھتی ہی صورت موسی بیہوش | متحمل نہ ہوا جلوہ رخسار کا دل |
| جاگی اب اور ہی دروازی کو مین دیکھون کا | پھر گیا مجھسے لمحوار سی کار کا دل |
| کسطرح گوہر دندان کا تصور نہ رہے | رہنی والا ہے یہ قصر در شہوار کا دل |
| واہ ری شوق کہ بس منہ سی نکل پڑتا ہی | عاشق ای جان ہی یہ بوسہ رخسار کا دل |
| دیکہکر چاند کو حیران سا رہجاتا ہے | شیفتہ ہی یہ تری چاند سی رخسار کا دل |
| دیکہ ای جان جہان جانی نہ پائی کہین | کیسا لہلوٹ ہی **طوفان** سی خریدار کا دل |

شاعر نامی گرامی فارسیگو سراج الدین علیخان **آرزو** اکبر آبادی صاحب تصانیف کثیر شاگرد میر عبد الصمد



منظور ہے پانی میں ڈبونا مری دلکو

دولت ہی بڑی صفت نہ کہونا مری دلکو

سب خار ہو پہلو سے شب وصل میں وہ گل

نواب منصور خان مرحوم





نمونۂ حضرت مرزا ابو ظفر سراج الدین محمد بہادر شاہ باشندۂ دہلی قلعہ مبارک شاگرد ابراہیم ذوق

| | |
|---|---|
| ایک مدت سی ہی ستہے پہلو | نہین معلوم کیا ہوا دل کو |

میر بدر الدین ضیائی باشندۂ دہلی

| | |
|---|---|
| پہر گل داغ جگر کیواسطی سامان ہوا | پاس اپنی کیا دہرا تہا ای فلک جز نقد دل |

نثار علی بیگ نگہت باشندۂ دہلی صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| لگا رہی ہین وہ تیغ ابرو جو زخم کاری دل و جگر کو | بتا رہی ہین نگاہ و مژگان چہری کٹاری دل و جگر کو |

شاعر عالی مقدار خواجہ حیدر علی مرحوم آتش ولد خواجہ علی بخش باشندۂ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد شیخ مصحفی

| | |
|---|---|
| ہنسنا ہی خوش آتا ہی نہ رونا مری دلکو | میٹھا ہی نہ بہایا نہ سلونا مری دلکو |
| تا صبح تجہی یاد کیا مجکو جگا کر | بہولا نہ تری ساتہ کا سونا مری دلکو |
| اکسیر سی بہتر ہی در یار کی مٹی | منظور ہی چاندی ہی نہ سونا مری دلکو |
| بیوجہ دکہانا نہین دکہلا کے رخ یار | آنکہون کی ہی ساتہ اپنی ڈبونا مری دلکو |
| بس ہو تو ابہی جیر کی پہلو سی نکل جائی | رکہتا ہی بہت تنگ یہ کونا مری دلکو |
| یوسف سا حسین ہو وہی کوئی طفل تو چاہئے | کچہ کہیل نہین جانکا کہونا مری دلکو |
| بازیچہ ہستی ہین وہ مجنون ہمہ تن | اطفال سمجہتے ہین کہلونا مری دلکو |
| پہلو مین نہین جیسی ہی وہ غیرت لالہ | داغ اوڑہنا ہی داغ بچہونا مری دلکو |
| انکار تری قد کی قیامت کا نہو گا | مومن ہون مین کافر نہین ہونا مری دلکو |
| کچہ خاک اوڑانی سی نہین ملتی کا آتش | بیکار یہ مٹی کا ہی ڈہونا مری دلکو |



| | |
|---|---|
| کم ہو سکی کب شعلہ فشانی مری دلکی | کانون جہنم ہی فشانی مری دلکی |
| اسپند کی دانو کو جلا کر تو دکہانا | قاصد وہ اگر پوچہی نشانی مری دلکی |
| دل سوز تپ ہجر سی جل جل کی ہوا خاک | چہوٹون ہی خبر تو نی نہ جانی مری دلکی |
| اک بوسی کو ترسا کیا یار زیست نہ پایا | حسرت کوئی بر آئی نہ جانی مری دلکی |
| محبوبون کی نظارہ کا کیوان ہی شوق | گو پیر ہوا پر ہی جوانی مری دلکی |

لالہ رام سہای رونق فارسیگو ولد حکیم منا لال عزیز و ندیم راجہ جہاؤ لال کی باشندہ لکہنو شاگرد ناسخ

| | |
|---|---|
| غصی مین تم سی ہوتی ہی آفی مری دلکی | ہی چین جبین دشمن جانی مری دلکی |
| صد چاک ہون شانی کی طرح زلف کی غم مین | قاصد یہ اوسی کہیو زبانی مری دلکی |
| پانی عرق شرم سی ہو کر نہ بہی کیون | دیکہی جو سحاب اشک فشانی مری دلکی |
| اب کوئی نہین کہتا ہی فرہاد کا قصہ | رونق ہی وہ مشہور کہانی مری دلکی |

افتخار الدولہ امین الملک مرزا قمر الدین خان بہادر صولت جنگ عرف مرزا حاجی مرحوم قمر نایب

چند روزہ مرزا غازی الدین حیدر خلف منشی مرزا جعفر استاد دہلی صاحب نظم و نثر لکہنو صاحب دیوان شاگرد مرزا قتیل

| | |
|---|---|
| تب کام کہی سحر بیانی مری دلکی | جب کچہ وہ سنی دشمن جانی مری دلکی |
| جیتا نہ پہری گا جو گیا کوئی بتان مین | لکہ رکہی کوئی اسکو زبانی مری دلکی |
| اب نذر کرو نگا مین کسی اور صنم کو | تو نی تو ذرا قدر نہ جانی مری دلکی |
| لوہو کو تو پیکان سی نہ دہونا کبہی ظالم | ترکش مین رہی ایک نشانی مری دلکی |
| بیجا ہی قمر جور کا معشوق سی شکوا | ہی میری وفا دشمن جانی مری دلکی |

خلعت میرزا ابو طالب خان بہادر باشندہ لکہنو صاحب دیوان

اوڑا کی لیگئی گلشن سبھی ہوا دل کی
ہوئی ہی باد صبا میری آشنا دل کی

ہوا آشنا لب ساحل سی دیکہی کب تک
محیط عشق سی کشتی ہی آشنا دل کی

اوڑا کی لیگئی اک بار کوئی قاتل جب
ہماری جان کی دشمن ہوئی ادا دل کی

ہمین کو گردش چشم بتان نی مارا ہی
ہوئی ہی خاک جو پس پس کی طوطیا دل کی

بتون کی بحر محبت مین پہری ساری عمر
کہین نہ ہاتہ لگی انکی انتہا دل کی

ہین لوگ قصۂ فرہاد و قیس بہول گئی
کہاتی ہوتی ہی اب میری جا بجا دل کی

دوا اوسکا سینی مین جوش الم سی خون ہو جائی
سنی صبا سی حقیقت اگر جدا دل کی

تراب نی لکو ہمیشہ ہی شوق خاک شفا
مثال بخت آ تو رہی کیمیا دل کی

امیر بخش مرحوم شہرت باشندہ دہلی شاگرد ثناء اللہ خان فراق

دردیہ ورد دکہہ چہ دیکہین ہر اک سی پائی دل
خاک کسی سی دوست اپنا کوئی لگائی دل

ہو کی ہر اک پہ مبتلا سہتا ہی ہر بار جفا
اس مین ہی اسکو کیا مزا یہ تو مجہی بتائی دل

کتنی دنون سی ہی یہ ہنسی چپ مین اوسکی نیب با
شور مچاتا ہی غضب آتی ہی کیا قضائی دل

ڈہونڈہون کہان مین اب اوسی چہوڑ گیا ہی وہ مجہی
ایسا رفیق یون چہٹی حیف ہی ہائی ہائی دل

جان و جگر سی درد و غم رہتی ہین تن بی نت بہم
شہرت اب آگی کیا ستم دیکہین تجہی کہائی دل

صادق علیخان عرف میان سیتا مرحوم صادق باشندہ لکہنو شاگرد قلندر بخش جرأت

کتنی کہو آہ جا کی حالت لگی گہٹنی ہی زطاقت دل کی وہ جانجہان آیا اور جان چلی افسوس یہ حال ہی حسرت دل کی

شاعر نامور زمانہ باصفیہ میر شیر علی مرحوم افسوس خلف مظفر علیخان داروغہ توپخانہ نواب عالیجاہ بنگالہ صاحب دیوان شاگرد میر محمد یحیی اور میر حیدر علی حیران باشندہ لکھنؤ حسب الطلب لاٹ صاحب کی کلکتہ

| | | |
|---|---|---|
| چہپا کری ہی جو کچہ بہال سی سدا دل مین | | یہ کسکی ناوک مژگان نی گہر کیا دل مین |
| ہمیشہ مجکو دہرایا جو کرتی ہو صاحب | | یہ بات خوب نہین آپ کی ہی کیا دل مین |
| عدو و دوست مرا حال سُنکی سب روئی | | یقین ہی کہ وہ ظالم بہی ہو کڑہا دل مین |
| جو وصل دوست کبھی کوئی دم ہی افسوس | ق | تو او سنی حال دل اپنا کہون یہ تہا دل مین |
| سو وقت مرگ تلک ہی ہوا نہ وصل اسکا | | ہزار حیف یہ ارمان رہگیا دل مین |

سید محمد حسین خان عرف شاہ مرزا کا شف ولد سید بادر حسین خان بن سید مختار الدولہ محمد تقی سید باقر علیخان ہیبت جنگ میر بخشی وطن بزرگونکا مازندران باشندہ لکھنؤ شاگرد مولوی محمد محسن

| | | |
|---|---|---|
| ہی جلوہ رخ پر نور مہ لقا دل مین | | بہری ہین معنی والشمس والضحی دل مین |
| مری محبت اگر ڈال دیجئی دل مین | | بتو ضرور ہو مانند غیر جا دل مین |
| عدو ہو میری رقیبون کی ہی بلا دل مین | | بحضور غیر تو فرمائی ذرا دل مین |
| ہوی ہین عاشق و معشوق ایک الفت سے | | نکیون ہو نکہت گل ہر پر عنا دل مین |
| بہلا ہی ہم وہ نہ مجہی سامنی کسی کی کہین | | کبھی اگر او نہین کہتا ہو کچہ برا دل مین |
| سواد قلب ہوا رشک ملک چین و ختن | | خیال گیسوی مشکین جو آگیا دل مین |
| سما سکی نہ وفور خوشی سی دل برمین | | جو آئی شکل تصور وہ دلربا دل مین |
| خمار ہجر ہو کیا نا گوار ای ساقی | | بہرا ہوا ہی مئی وصل کا مزا دل مین |

اسیر کبیر نواب مرزا والا جاہ بہادر عرف چھوٹی صاحب سعی عاشق خلف مرزا حیدر نیشاپوری مقیم لکھنو صاحب

| | |
|---|---|
| مصحف رخ کا خیال آج جو آیا دل مین | صورت نجم چمکتا ہے سویدا دل مین |
| بت پرستی تہی فقط سبکی و کہانی کی لیے | کلمہ پڑہتی تہی تو یوسف کا زلیخا دل مین |
| مار کاکل کی جو عاشق تہی وہ سب ڈوب مرے | لہر آئی تری دیوانونکی یہ کیا دل مین |
| تیری نوک مژہ کو مری دل سے پوچھو | دیکہا اس کانٹی کو آنکہو نسی تو کہٹکا دل مین |
| بات وہ کر کہ جو دشمن بہی ضامند رہے | منہ پہ اچہا نہ کہیگا تو کہیگا دل مین |
| یار در خانہ و ما گرد جہان میگردم | عرش و کرسی مین نہ پایا او سی پایا دلمین |
| ایک پل بہولی نہین تیری نشیلی آنکہین | پہر رہی ہین صفت ساغر صہبا دل مین |
| بند ہین ہونٹہ حلاوت جو ملی زخمو نسے | ہم سر رہی کا جپا کرتی ہین مالا دل مین |
| صاحب فکر رسا سیر سے ہین مستغنی | شہر دلمین ہے چمن دلمین ہی صحرا دل مین |
| جنکا سایہ نہ ملی اونکا ہی سودا سر کو | جو نہو حشر تلک وہ ہی تمنا دل مین |
| ضبط گریہ سی بہی اشک تو جی بیٹہ گیا | آج ساعت کی کٹوریکا ہی نقشا دل مین |
| خاک پیری مین کرون اجلی کفن کی خواہش | آج تک داغ جوانی کا ہی دہبا دل مین |
| عتیون سی در دندان نہ لڑاوگے اگر | مینہ پہ سچا کہین گی توگ تو جہوٹا دل مین |
| خوف آتا ہی مجہی سامنی جاتی عاشق | بیٹہون پہلو مین نہین حوصلہ اتنا دل مین |

نواب مرزا حسن بہادر حسن چوتہی بیٹی آغا حیدر نیشاپوری کی شاگرد مولوی محمد بخش شہید

| | |
|---|---|
| ہی وہ شافع غم فردا کو نہ دی جا دل مین | جسکا مولود ہوا دور نشہ عا دل مین |

دست دلدار وہان ہاتہ مین تمنا کی رہا
جوش کہاتا ہی یہان خون کا دریا دل مین

او دل آزار ہی کیون نہ لہو آنکہون سی
روز ہوتا ہی یہان خون تمنا دل مین

رنج فرقت سی مبدل نہ خوشی وصل کی ہو
آج کر یا نہ گذر ای غم فردا دل مین

نکہا قسمت نکہا تہی ہی مردی کو نہ دے
یہ غبار آگیا ای رشک مسیحا دل مین

آیا وعدی پہ نہ وہ اور حسن شوق سبی یاں
حسرتین جمع ہوئین آپ کی کیا کیا دل مین

شیخ امداد علی بحر خلف امام بخش خان باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد شیخ امام بخش ناسخ

کیا کہون مین کہ خیالات مین کیا کیا دل مین
شہر ہین کا نظر آتا ہے تماشا دل مین

دیکہتی ہم تیری قدرت کا تماشا دل مین
آج کو پردہ غفلت جو نہ ہوتا دل مین

سبکو معلوم ہی جیسا ہم اونہین جانتی ہین
وہ خدا جانی سمجہتی ہین ہمین کیا دل مین

مجہسی ہنستی تو ہین منہ سرخ ہوا جاتا ہے
خوش ہین ظاہر مین ولی آگ بگولا دل مین

اوسکی ابرو نی پڑہایا سبق عشق مجہی
لکہ گیا مصحف رخسار کا آیا دل مین

اسقدر یار سی خلطی مین نہ کہلنا تہا مجہی
سن لیا اوسنی مری منہ سی جو کچہ تہا دل مین

یار کی گرم مزاجی کو بہی ہم دیکہ چکے
پڑ گیا داغ کلیجے مین پہپہولا دل مین

وصل جانان ہوا وقت مصافی پہونچا
وای حسرت کہ رہی دلکی تمنا دل مین

کیون چلی باغ خزان دیدہ سی ہم سینہ ملی
ٹوٹ کر رہ گیا شاید کوئی کانٹا دل مین

کسن دل آرام کمان کش کا نشانہ ہون مین
بیٹہی سو تیر کبہی درد نہ اوٹہا دل مین

تا دم مرگ کلیجے سی لگائی کہون
دفن ہو یار کے صدقی کا جو تیلا دل مین

فیض ہی عہد مین کسطرح نہو عالم کو
ظلم کا نام نہین بادشہ عادل مین

میر وزیر صبا پسر خواندہ و ہمشیرہ زادی میر اشرف علی باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد شیید

شور جسکا ہی وہ ہی عشق جنون دل مین
بدہ گیا ہی نمکین حسن کا سودا دل مین

نعمت فقر کا ہی دہیان ذرا لا دل مین
کیا سمائی ہی تری لی سگ دنیا دل مین

آب می مین جو نہ مجہ رند کو تیرا دیتا
فرق آتا کرم ساقی دریا دل مین

بات بہی آپکی آگے نہ زبان سی نکلی
لیجیے آتے تہی ہم سوچکی کیا کیا دل مین

کونسی شب نہین ستا ہی خیال گیسو
یہ وہ طائر ہی کہ لیتا ہی بسیرا دل مین

خوب بدلی شب وصلت کی لئی فرقت مین
لی رہا تہا مری باتین وہ صنم کیا دل مین

عرصہ حشر مین ہوگا گذری کا عالم
لی نجانا کہین دنیا کا بکہیڑا دل مین

چہا گیا لیجیی بڑہ کر چمن ہستی پر
نخل الفت کا لگایا تہا ذرا سا دل مین

ہمصفیرون کی لیی نفس کشی ہی اکسیر
آرزویون کا کیا کرتی ہین کشتا دل مین

جان دینا تری خط پر ہی خضر کا ظاہر
لب جان بخش پہ مرتی ہین مسیحا دل مین

روح رہ رہ کی تڑپتی ہی تری گالی پر
چٹکیان لیتا ہے آواز کا کہٹکا دل مین

رخ کیا کیون طرف غیر خطا کی تو نے
کسطرف جاتا ہی او تیر نگہ آ دل مین

ای صبا جسکی لیی عمر ہین پریشان خاطر
جانتا ہی مجہی وہ گیسو والا دل مین

میر عباس سلیم ولد میر عالم علی داروغہ چہوٹی شاہزادی باشندہ لکھنو صاحب دیوان شاگرد خواجہ حیدر علی آتش

یا الٰہی ہی عجب طرح کا پہوڑا دل مین
پک گیا دل نہ یہ پکا نہ یہ پہوڑا دل مین



زندگی بہر نہوا وصل میسر اوسکا ۔ لیکی حسرت یہ گیا عاشق شیدا دل مین

واعظا عشق کی لذت سی اگر واقف ہو ۔ می کی ہو جای جگہ صورت مینا دل مین

مرقی دم نام علی کا ہو زبان پر مفتون ۔ بجز اہی یہی بندہ کی تمنا دل مین

میر ولد حسن **فوق** خلف میر مولود علی باشندۂ فرخ آباد مقیم لکہنو صاحب دیوان شاگرد شیخ میر وزیر

چاہیی جان ہو صدق و صفا کا دل مین ۔ دو نو عالم کا نظر آئے تماشا دل مین

وہ صفا اب مجھی حاصل ہی کہ یہ صورت ہے ۔ دیکہ لیتا ہون رخ یار کا جلوا دل مین

دید منظور ہی گر اوس رخ روشن کی تجھی ۔ مثل آئینہ کدورت نہ رکہہ اصلا دل مین

خوب ہی کعبۂ مقصود تلک ہم پہونچے ۔ ڈہونڈہتی پہرتی تہی جسکو وہی پایا دل مین

عشق گل ہی تو یہ نالون مین اثر پیدا کر ۔ ورد گلچین کے ہوای بلبل شیدا دل مین

کہین ایسا نہو اک روز قیامت لائی ۔ جسطرح رہتی ہی یاد قد بالا دل مین

کمر یار کا مضمون یہان تو نہ ملا ۔ ہان مگر ملک عدم کا ہی ارادا دل مین

وہ صنم پہر گیا تو پہر گیا اللہ تو ہے ۔ رنج ای **فوق** کرو تم نہ خدارا دل مین

حکیم باقر علی **قیس** خلف شیخ قاسم علی باشندۂ لکہنو شاگرد میر وزیر صبا

جلوۂ دوست کا ہو جای نظارا دل مین ۔ مثل آئینہ صفا کیجیے پیدا دل مین

جیسی رہتا ہی خیال رخ زیبا دل مین ۔ قدرت حق کا نظر آتا ہے جلوا دل مین

دم محبت کا مین بہرتا رہا مرتی مرتی ۔ جان کی طرح غم یار کو رکہا دل مین

خیر ظاہر مین نہ پوچہا تو نہ پوچہا مجکو ۔ اپنا بیمار تو سمجہا وہ مسیحا دل مین






## مرزا عباس عشق خلف مرزا احسن باشندہ لکھنؤ شاگرد مرزا محمد حسن شیدا

لیگیا ہنچ بڑا عاشق شیدا دل مین
رہ گئی یار کی ملنی کی تمنا دل مین

بی سبب مجھسی خفا رہتا ہی کسیا دل مین
کیا سماتی بت کافر کی خدایا دل مین

کشتی می وہ رقیبونکو پلاتی ہین وہان
جوش کہاتا ہی یہان خونکا دریا دل مین

صورت طفل نصارا کی نہین ہو بی یاد
رکہتا ہون حضرت عیسی کا صحیفا دل مین

مجھکو تسبیح کی رکہنی سی ہی زاہد کیا کام
نام دلدار کا پڑہتا ہون وظیفا دل مین

کوچہ یار مین تاراج ہوئی دولت دل
لٹ گیا مین عمل پادشہ عادل مین

کشتی می سے مرا پار لگائیے بیڑا
آہ یارب یہ دل ساقی دریا دل مین

ناصحا تیری نصیحت سے کلیجا پکا
پڑ گیا سوز سخن سی تیری چہالا دل مین

دیکہ کر مجکو جو زنجیر طلب کرتا ہے
کیا مجہی سمجہا ہی وہ گیسوون والا دل مین

مجکو ہر بیت پہ کیونکر نہ ملے بیت جنان
عشق رکہتا ہون غنی شاہ نجف کا دل مین

## نواب محمد مرزا عیش خلف شوکت الدولہ علی مرزا بہادر بیقاپوری باشندہ لکھنؤ شاگرد میر دوست علی خلیل

جیسے اوسکی رخ روشن کا ہی جلوا دل مین
مہر کیطرح سی روشن ہی سویدا دل مین

ساتہ سونی کی ہی مدتسی تمنا دل مین
کہندیا ہمنی مرجان جو کچہ تہا دل مین

عاشق خال سی ناحق ہی رکا رہتا ہی
کیا گرہ پڑ گئی ہی ای بت ترسا دل مین

راتدن رہتی ہی اوس سیم بدن سی صحبت
اب نہین کچہ ہوس دولت دنیا دل مین

مشک نافہ مین بہلا تل کو تری کیا کہتا
بات پہلی ہی سمجہ لیتی ہین دانا دل مین

| | |
|---|---|
| چوم لیتی دہن زخم سی شمشیر دو دم | مرتی دم تک رہی قاتل یہ تمنا دل مین |
| اشک آنکھون مین کبھی آہ کبھی ہی لب پر | درد ہر وقت نئی طرح کا پایا دل مین |
| اشک کیون آنکھون سی اشک بہی ہی یہی پر | خیر ہے خیر ہے پہر درد ہوا کیا دل مین |

میر وزیر علی نور خلف میر بادشاہ مرثیہ گو باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد فتح الدولہ مرزا محمد رضا خان برق

| | |
|---|---|
| یہ فروغ رخ محبوب سمایا دل مین | داغ روشن ہی چراغ ید بیضا دل مین |
| طرفہ گل آتش ہجران نی کہلایا دل مین | داغ ہی صورت طاؤس سراپا دل مین |
| یار کا حال سادی ہی مرے جانب سی | نہ برا کہتی ہین ظاہر مین نہ اچہا دل مین |
| نئی شب ہر شب وصلت مین جو سوندیا | کو سنتی ہوگی تم ای سرو تمنا دل مین |
| کیون نہ معشوق جہان محو خود آرائی ہون | آپ کو کون سمجہتا نہین اچہا دل مین |
| بعد مدت کی جو بندی پہ کرم فرمایا | آج کیا جانیہان آپ کے آیا دل مین |
| اسمان پر مری نالون سی ہی محشر برپا | نہین ہوتا ہی اثر یار کی اصلا دلمین |
| بی تکلف کہو جو جی مین تمہاری آئی | چپکی رہ جاتی ہو کیا سوچکی جانا دلمین |
| شکر للہ کہ اب لطف سی ہو ویگی بسر | عشق اپنا بہی ہوا یار کی پیدا دل مین |
| اسکی پروا نہین کہتی ہین نبی بیگرجی | صاف کہتی ہی ہم ای نور جو آیا دلمین |

کیدان بلیٹن شاہی مرزا مہدی علیخان کوثر خلف مرزا قطب الدین خان مخاطب بسہراب جنگ بزرگ انکی صوبہ دار حیدرآباد دکہن کی کسی زمانی مین تہی یہ مقیم لکہنؤ مین صاحب دیوان شاگرد رشید شیخ امام بخش ناسخ اسطرح مین انہون نی گیارہ سو شعر فرمائی تہی اس مختصر مین گنجایش نہ تہی لہذا چند

بعد مدت کے جو ہمی یاد کیا دلدار نے بھولا دل مین
آج کیا یار خدا اوس بت کے
جان بلب عاشق شیدا ہی وہی ...
عیر تو دوست ہوئی ...

| | |
|---|---|
| تجہ یار کی خنجر مین برش تہی ایسے | اک اشارہ جو کیا وہ اتر آیا دل مین |

سید مہدی حسین انور ولد میر احمد علی باشندۂ لکہنو شاگرد مرزا مہدی کوثر

| | |
|---|---|
| تیر نظارۂ دلبر جو رہین کہٹکا دل مین | روح کی طرح اوسی مین فی چہپایا دل مین |
| نہ ہوا ایک خیال آتی تہی کیا کیا دل مین | رہ گئی یار کی ملنی کی تمنا دل مین |
| تو وہ بی مثل ہی معشوق تری الفت کو | جب تلک سانس ہی کہینچی اجفا دل مین |
| آتش عشق نہین کہتی ہی تا شعر اگر | کون بہڑکا تا ہی پہر عشق کا شعلا دل مین |
| زخم تیر نگہ یار لگا ہے ایسا | نہ لگے گا کسی جراح سے ٹانکا دل مین |
| طائر روح مرا صورت بسمل تڑپا | وہیان اوس خنجر ابرو کا جو آیا دل مین |
| تیری شہباز نظر سے نہ بچا طائر روح | مین سے نے تدبیر سے ہر چند چہپایا دل مین |
| ذکر بندش کو بیان کر نہ سکا کچہ انور | دہن یار کا مضمون جو آیا دل مین |

مرزا محمد رضا عرف مرزا بہچو عاشق خلف نوازش علیخان ضبط باشندۂ لکہنو شاگرد مرزا مہدی کوثر

| | |
|---|---|
| جلوۂ حور کی کسکو ہے تمنا دل مین | کہپ گئی شکل تری یار سرا پا دل مین |
| لی اوڑہی کعبی سے اکدم مین کلیسا کی طرف | بڑہ گئی ایسے ہوائی بت ترسا دل مین |
| تیرہ بختی نے مجہی روز سیہ دکہلایا | وہیان اوس کاکل مشکین کا جو آیا دل مین |
| ہوئی برباد جو ہم اوسکی گلی سی نکلے | خاک ہو کر بہی رہے دلکی تمنا دل مین |
| ایکجا دو یہ بکہیڑی ہین خدا خیر کرے | کبہی آتا ہے خدا گہ بت ترسا دل مین |
| مجہ سی بیمار محبت کا کرین خاک علاج | نہین عیسی کا سمجہتے ہین اطبا دل مین |

فرق ہی ظاہر و باطن میں حق و باطل کا
لپٹ ہی ذکر خدا عشق بتونکا دل میں

بڑہ گیا دید رخ یار کا سودا ایسا
نکلی داغ جنون دیدہ بینا دل میں

ہر گھڑی گرد کدورت سی تہ و بالا ہی
ای صنم شیشہ ساعت کا ہی نقشا دل میں

اژدہا ہی تری گیسوی مسلسل کا خیال
درہم داغ جنون کا ہی خزانا دل میں

آتش ہجر کی ای جان اسقدر تب کہان
نفس گرم سی پڑتا ہی پھپھولا دل میں

غم خونخوار نے اسقدر جو لہو چوس لیا
نام کو ہی نہ رہا خون کا قطرا دل میں

تنگی دل پہ فدا ہون کہ سوائی جانان
غیر کی پیک تصور کے نہیں جا دل میں

وصل میں بھی نہیں آرام کی صورت کوئی
شام سی ہی سحر ہجر کا دہڑکا دل میں

ہاتہ خالی ہی ہی زاد رہ عقبا سے
لیچلے پہ ہوس دولت دنیا دل میں

مدحت خنجر ابرو جو بیان کرتا ہون
غیر سن سن کی کٹی جاتی ہین کیا کیا دل میں

عیب ہی زنگ جو آئینی میں ہو ای سید
صاف طینت نہیں رکھتی کبھی کینا دل میں

نواب مہدی علیخان جلیس خلف نواب صمصام الدولہ مرزا جعفر نیشاپوری مقیم لکہنؤ شاگرد

بیقراری کو جو فرقت سی ملے جاتو ہی
خون بنا صورت سیماب سراپا دل میں

ربط غیر ونسی ہی منظور کہ ہمسی ہی حجاب
سچ بتا دیجیی جو کچھ ہو ارادا دل میں

خود بخود آپ جو تشریف مری گہر لائی
آگیا آج یہ ای جان جہان کیا دل میں

پیچ سی عاشق کا کل کی نہ سر کو کٹوا
حرم کچھ سوچ تو لی او ستم آرا دل میں

نہ سنو حشر کا واعظ سی بیان ای بندو
آج بیکار ہے اندیشہ فردا دل میں

ہی طلسمات دو عالم کا تماشا دل میں

عشق کو جان سے ... بہتر سمجھا

| | |
|---|---|
| صاف ہی سینہ عارف کیطرح سی سینہ | دیکھتے ہین رخ محبوب کا جلوہ دلمین |
| نزع مین آکی لپٹ جاؤ مری سینی سے | کوئی باقی نہین اب اور تمنا دلمین |
| جان بیچین ہی عشق مژہ جانان مین | چبھ گیا ہی یہ عجب طور کا کانٹا دلمین |
| داغ دل انجم افلاک پہ ہین چشمک زن | کھب گیا ہی جو ترا چاند سا مکھڑا دلمین |
| راز الفت کو نہ ظاہر کیا ہرگز ای یار | جان کیطرح اسی ہمنی چھپایا دلمین |
| کعبہ دلکو نہ ڈھاؤ نہ یہ آفت توڑو | ای بتو کچھ تو کرو خوف خدا کا دلمین |
| مجھسی بیمار کو جانا جو شفا ہو جائے | ہان جاتی نہین گردون پہ مسیحا دلمین |
| پاکی تنہا جو کبھی اوسی لپٹ جاتا ہون | کہتی ہین ہیچ تو کہو کیا ہی ارادا دلمین |
| دورسی شعلہ رخسار دکھا کر مجھکو | آگ بھڑکاتا ہی وہ نور کا پتلا دلمین |
| پھر رہا ہی اپنی نظر مین ہی زمانہ اندھیر | پھر نئی سر سے ہوا زلف کا سودا دلمین |
| حشر ہی قہر ہی آفت ہی ستم برپا ہے | ای صنم جبسی ہی عشق قدبالا دلمین |
| جان دی مفت مین مطلب ہوا ای عیاش | رہ گئی ہای یونہین دلکی تمنا دلمین |

محتشم علیخان مرحوم حشمت باشندۂ دہلی صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| خوب پیسا زمین نی بعد فنا | خاک کبھی غبار تھا دلمین |

مرزا رضا قلی مرحوم آشفتہ خلف حکیم محمد شفیع باشندۂ اکبرآباد مقیم لکھنؤ شاگرد میر محمدی مسعود

| | |
|---|---|
| جی تھا آنکھون مین بار تھا دلمین | یان تلک انتظار تھا دلمین |
| مرگئی پر بھی ہمکو خاک ندی | آج تک یہ غبار تھا دلمین |



بازار حسن مین جو سنین تجکو مشتری ۔ یوسف بہی دل تکال کی کہینچین کان دل

دل پکڑی پہرتی ہین جو کلیجہ تہی پیتی ۔ خود رو رہی ہین کرتی جو تہی امتحان دل

دو تیر ہتین جو گور غریبان پہ ہین شرف ۔ اک ہی مری جگر کا نشان اک نشان دل

امیر احمد امیر خلف مولوی کرم احمد اولادین حضرت شاہ مینا علیہ الرحمہ کی باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان

ناوک نگن تڑپتی ہین سنکر فغان دل ۔ نالی ہماری ہین کہ خدنگ کمان دل

داغ پری وشان سی دو بالا ہی شان دل ۔ بے ماہ و آفتاب نہین آسمان دل

ای شاہ کشور دل و جان و جہان دل ۔ قربان ہراد اپہ دل و جان و جہان دل

پیکان جو دل پہ یار کا بیٹہا تو خوش ہوئی ۔ پیدا برای شکر ہوئی یہ زبان دل

جائیگا کیا تصور خال سیاہ یار ۔ آنکہون مین مردمک ہی سویدا میان دل

حیرت وہی فروغ وہی ہی جلا وہی ۔ کچہ کچہ تو آئینی مین نکلتی ہی شان دل

غفلت نی کردیا نظر خلق مین سبک ۔ یارب کہین تمام ہو خواب گران دل

غنچی کی بوڑہی کو سمجہتا ہی معصیت ۔ سونگہی ہی جسنی بوی گل بیخزان دل

آنی لیی پسند ہی مجکو چمن کی سیر ۔ گل شکل داغ دل ہی صنوبر نشان دل

بہتا ہی راہ چشم سی جو ہو کی آب آب ۔ جاری ہی باغ جسم مین نہر روان دل

اوس بی نشان کی یاد نی ایسا مٹا دیا ۔ سینی مین نام کو نہین نام و نشان دل

ذرون مین آفتاب کا جلوہ دکہا دیا ۔ پیدا زمین سی حق نی کیا آسمان دل

ممنون ضعف عالم پیری مین ہون امیر ۔ جہکتا چلا ہی سر کی طرف آستان دل



| | |
|---|---|
| قدم اى باد صبا رکهیو سنبهل کر اپنا | کوچۂ زلف مین افتادہ کسی کا دل ہے |
| گندمی رنگ کی فرقت مین پسا جاتا ہی | آسیا گر طپش دل ہی تو دانا دل ہے |
| بسکہ رہتا ہی تمہری جنبش مژگان کا خیال | تیر پر تیر لگا کرتے ہین تو دا دل ہے |
| ہاتہ رکہکر دل سوزان پہ مری کہتی ہین وہ | دیکہی دیکہی ابتو یہ بیضا دل ہے |
| شاید آتا ہی وہ رشک چمن حسن ادہر | آج مثل گل خندان جو شگفتا دل ہے |
| مست مانگی اگر اک جام تو دی دو خم می | کیا ہی ہمت مری ساقی کی ہی دریا دل ہے |
| اى علی کیون نہو امید قوی بخشش کی | کہ نبی اپنا کریم اور خدا اعا دل ہے |

طالب علم مستعد احمد حسین حسن ولد سعادت علی باشندہ قصبہ موہان توابع لکہنو شاگرد رشک

| | |
|---|---|
| قیدی گیسوی دلدار ہمارا دل ہی | تیرہ بختی مین گرفتار ہمارا دل ہے |
| والہ ابروی خمدار ہمارا دل ہی | کشتۂ خنجر خونخوار ہمارا دل ہے |
| خار فرقت ہوی جبسدنسی انیس ای گلرو | داغون کی پہولون سی گلزار ہمارا دل ہے |
| مدتین گذری ہین ای گل کہ مثال نرگس | شوق دیدار مین بیدار ہمارا دل ہے |
| ہمتو خادم ہین حسین ابن ابی طالب کے | خاکپائی شہ ابرار ہمارا دل ہے |

عالیجاہ و ومان حافظ قرآن اشرف الامرا نسیب با تدا نواب علی بہادر علی ولد نواب ذو الفقار بہادر اولاد مین سلاطین دکہن کی ملقب بہ پیشوا صاحب دیوان او مثنوی مہر و ماہ شاگرد سید اسمعیل حسین منیر

| | |
|---|---|
| قلق نہین جو غم بیشمار دل مین ہے | ہزار بہتر ہو پر جا ی یار دل مین ہے |
| ہمین سمجہتے ہین اس رنگ سرخ کی تہ کو | عتاب چہرے سے ظاہر ہی پیار دل مین ہے |

| | |
|---|---|
| مفت دل بیچتی ہین آپ کی ہاتھون لیکن | ایک بوسہ ہو عنایت ہمین بیعانہ دل |
| مضطرب ہو نہ بتا پھرتا ہی ہر اک محفل مین | تون سی شمع کا مشتاق ہی پروانہ دل |
| برہ کی تیغ نگہ یار جگر پر روکے | بارک اللہ خوشا ہمت مردانہ دل |
| ایکدن چاند سی صورت نہ دکھائی اونی | جلوہ یار سی روشن نہوا خانہ دل |
| ساغر دیدہ و مینائی گلو کا ہی خیال | شیشہ و جام سی خالی نہین میخانہ دل |
| چھوڑ گلگشت جہان دیدہ باطن کو کھول | سیر کرنی کی سزاوار ہی ویرانہ دل |
| کس بلا مین ہی الجھایا ہی پیر فلک | گیسو فکر کی شایان نہین شانہ دل |
| عیش و آرام سی اشراق بسر ہوتی ہی | اب تو ہر وقت ہی پہلو مین جانانہ دل |

شیخ فرحت اللہ مرحوم فرحت ولد شیخ اسد اللہ اولاد مین قاضی مطہر کی جانشین مرزا شاہ بدیع الدین عرف شاہ مدار صاحب دیوان باشندہ کہن پور اکبر دلی مین رہی مرشدآباد مین جا کر وفات پائی

| | |
|---|---|
| چمن مین کیون نہ پریشان گلی ہی لگ کی غنچہ کے | اسی صورت کا اپنی پاس ایکی حسرت کبھی آتا |

مرزا مغل مرحوم سبقت ولد مرزا علی اکبر کہ انکی ساتھی الی ملک فارس کی انکا مولد دہلی مسکن لکھنو

صاحب دیوان شاگرد نامی قلندر بخش جرات

| | |
|---|---|
| ناقہ لیلی جو ٹھہرا ودی مجنون مین آہ | دل جل گیا تیرا ہی یا ان ناسی سار بان دل الگیا |

ظفر الدولہ معتبر الملک رفیع الامرا نواب علی اصغر خان بہادر ناصر جنگ اصغر تخلص وزیر بادشاہ دہلی الدولہ عزیز مین نواب شرف الدولہ بہادر وزیر اعظم شاہ اودہ وطن بزرگونکا کشمیر انکا مولد و مسکن لکھنو صاحب دیوان

| | |
|---|---|
| گلون کی صف مین رطب اللسان ہی دل میرا | عجیب بلبل رنگین بیان ہے دل میرا |

۳۰۲

[illegible]

| | |
|---|---|
| بچا جو خنجر ابرو سے تیر ناز لگا | پڑی نہ چوٹ غضب کی کہاں کہاں دلپر |
| یہ عشق آینہ رخ کا صاف ہی اعجاز | تمہارے دل میں جو آیا ہوا عیان دلپر |
| جو منہ میں آتا ہی کہہ بیٹھتی ہو رسم کرو | خموش و عاجز و مسکین و بیزبان دلپر |
| سبک ہوا ہی جو کاہیدگی سی کوہ ہوا | اسی سبب سے ہی عشقی بہت گران دلپر |

میر سعادت علی مرحوم تسکین برادرزادہ میر علی حامد باشندہ دہلی مقیم لکہنؤ پہلی شاگرد میر احمد علی رسا کی بعد ملک الشعرا میر قمر الدین منت فارسیگو سی اصلاح لے ۔

| | |
|---|---|
| کرتا نہیں ہے جنس دو عالم پسند دل | خواہان متاع درد کا ہی دردمند دل |
| آشفتگی کا اپنی سبب تجہسی کیا کہون | مدت ہوی کہ زلف میں تیری ہی بند دل |
| جو آتش عذار پہ دانہ ہی خال کا | یہ جی میں ہی کہ کیجیی اوسپر سپند دل |
| بیرحم پہر نہ لیگا کبہی دوستی کا نام | جانبر ہوا گرا یکی اوٹہا کر گزند دل |
| پاس ادب ہی مانع تسخیر ورنہ یار | یان نالہ رسا سے رکہی ہی کمند دل |
| سینی میں شعلہ زن ہی لبس آتش فراق | خورشید حشر سی ہی ہی سوزان دوچند دل |
| بکتا ہی اک نگاہ پہ سلے لیجی مفت ہے | تسکین کا گر آپ کو آیا پسند دل |

مولوی کرامت علی مرحوم تاریخ گو اظہر خلف امانت علی باشندہ شیخپور توابع فرخ آباد صاحب دیوان شاگرد

| | |
|---|---|
| ہوی جو عشق سی کچہ بڑہ کی گفتگو دلکی | تو چشم آبلہ نے رکہ لے آبرو دلکی |
| نہ دیکہی آینہ تو نے کی اپنی جب تختی | جو تیرے ہاتہ سے لگے لوح یہ کبہو دلکی |
| یہ وہ ہی دل جسی کہتی ہی خلق بیت اللہ | زیارت آن سے کرنا نہ بیوضو دلکی |



بنا ہی کیا چمن دہر خاک عاشق سی
جگر کا رنگ ہی لالی مین گل مین بو دل کی

لگا ہی زخم جو قاتل سے باغ باغ ہوا
لہو کی دہار سے نپے صاف آبجو دل کی

لڑا کی آنکہونکو سے بیگانہ کرتا ہی
یہ عین صلح مین حالت ہی جنگجو دل کی

ہی چار آئینہ چارون طرف کی اعون سے
صفائی کیون نہو مشہور چارسو دل کی

مقابل آئنہ کی جسطرح ہو آئینہ
ہی شکل صاف یہی دلکی روبرو دل کی

اگر تمیز ہو رستے مین خاکسارون کے
ہر ایک ڈہیلی سے مٹی کی آئی بو دل کی

بلا کی آتش فرقت سے کر دیا برباد
ملایا خاک مین سب کے خوب آبرو دل کی

نہین ہی منزلت دل ہی ظالمون کو خبر
فزون ہی عرش معلی سے آبرو دل کی

وہی ہی داغ وہی جوش خون کا عالم ہے
شبیہ ہے گل لالہ مین ہو بہو دل کی

ہوا ہی رشک سویدا رہا نہ نام کو نور
غضب کی دوستی زلف ہی عدو دل کی

نہین طہارت ظاہر سے کام او زاہد
نماز ہوتی ہے مقبول بی وضو دل کی

ابہی تو آنسوونکی ساتہ ساتہ آیا ہے
تم ابہی پوچہو کہی گا خبر لہو دل کی

ہوائی آتش گل خاک مین ملا ئی گئے
رہی گی دل ہی مین بلبل کی آرزو دل کی

خدا کی واسطی لا پہول بہر کی ای ساقی
شگفتگی نہین بی ساغر و سبو دل کی

یہ زور رہا تہا دکہایا ہی ناتوانی نے
نہ آئی لب پہ رہے بات تا گلو دل کی

یہ تیز آتش الفت ہوئی کہ داغ لگا
دہوئین مین آہ کی آنی لگی ہی بو دل کی

کسی کی کوچہ گیسو مین ڈہونڈہ ای محسن
عبث ہی سینہ سوزان مین جستجو دل کی

شراب بھی جو پلائی تو بے مزا ہو کر | ہمیشہ جلتی رہی حسرت کباب مین روح
تمہاری پر تو رخ نی جلا کی مارا ہے | جلا کری گی قیامت تک آفتاب مین روح
نبی مزار در دخت رزپہ ای گوہر | نکل گیئی ہی مری خواہش شراب مین روح

الہلحظہ خواجہ علام مصطفی فروغ خلف خواجہ محمد یحیی باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد میرزا وزیر صبا

تپ فراق کی ایذا سی ہی عذاب مین روح | عجب نہین جو ہوا ہو اس اضطراب مین روح
خیال چاہ زنخدان ہی اوس پیرو کا | نہ ڈوب جائی کہین بحر اضطراب مین روح
فراق یار کا صدمہ بلائی جان ہی دلا | نکل نہ جائی کہین دیکہ اضطراب مین روح
خیال ہی تری آب وان کی محرم کا | نہین ہے تن مین ہماری ہی ہی جب لب مین روح
وہ بادہ نوش ہون مین ای فروغ عالم مین | لگی رہی گی پس مرگ بھی شراب مین روح

افصح الفصحا خواجہ وزیر وزیر خلف خواجہ فقیر باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد رشید شیخ امام بخش ناسخ

زندہ درگور ابتو ہی بی تیرہی وآرام روح | بن گیا ہی قالب خشت لحد اندام روح
کیا ہی چین آیا تری آنی سی ای آرام روح | اب نہین وہ رنج دل درد جگر الام روح
پہیر لی تو نی جو چشم مست ای آرام روح | جام سان گردش مین ہی اب بخت نافرجام روح
کس مزی سی جاتی ہی یاد لب شیرین جان | میٹھی ہوئی چل رہا ہی توسن خوش گام روح
یہ صفائی یہ لطافت ہی کہان آئینی مین | ہی عیان تیری لباس جسم سی اندام روح
غیر ساعد جسکو کہتی ہین وہ ہی عاشق کی جان | ہی نیام آستین یار مین صمصام روح
جسم انسان وہ بنا آفت ملک مرنی لگی | چار جوہر ایک ہو کر بن گئی صمصام روح

زار ایسا ہون کہ یہ اغراق حسب حال ہے
ہوتی یون اندام ظاہر ہی تمام اندام روح

بروح انسان جیسی ناطق ہی نظر آتی نہین
ہی یون ہی گویا تمہارا منہ بہی ہی کی رام روح

خطمین کاتب میری گہلنی کی حقیقت لکہ چکا
نام کی بدلی لفافی پر ہی بیا نام روح

کالبد تیرا لطافت مین خدا کا نور ہے
روح سی بہتر ہی تو ای یار یہ آرام روح

عکس اسے کہتی ہین یہ قلبی عداوت دیکہیی
مجکو مارا جور نی جسدم کہا آرام روح

خط تجہی لکہتا ہون ظاہر کرنیکو باطن کا شوق
بہیجتا ہون جو تجہی پیغام ہی پیغام روح

جسطرح ہو روح اپنی تن سی آسایش طلب
ڈہونڈہتا ہون ایسی تمہارے جسم سی آرام روح

جسکی دوری مار ڈالی پاس وہ کا چاہیی
جسم کو واجب ہوا اعزاز روح اکرام روح

خانہ دنیا ہی کعبہ کار و بار جسم حج
جامہ جسم گلی ہی جامہ احرام روح

زندہ ہوجاتا ہی دل فرط خوشی سی وصل مین
جسم کو ملتا ہی تیری آنی ہی آرام روح

جان دیتا ہون یہ تیری نام پر ای جان جان
اب نہین سارے بدن مین نام کو بہی نام روح

صحبت ناجنس تو ای شکر نبہتی ہی نہین
روح کو لایا بدن مین بخت نافرجام روح

خوشنویس شاعر یکتا اصغر علیخان نسیم دہلوی خلف نواب آقا علیخان باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد حکیم

رہی ہمیشہ اسیری کی اختیار مین روح
پہنسی ہوئی ہی بدن میں دام زلف یار مین روح

کہین اجازت رفتار دی نزاکت یار
کہ راہ تکتی ہی آغوش انتظار مین روح

نہ زندگی سی خوشی ہون نہ موت سی راضی
نہ اختیار مین دل ہی نہ اختیار مین روح

دکہا دی جلوہ اخر کہ وقت آخر ہے
ہی میہمان نفس چند انتظار مین روح





یہ حال ہی تری بیمار ہجر کا ابتو ۔ کہ نبض کی حرکت بسی ہی انتشار مین روح
شریک کوئی بری وقت کا نہین ای ہجر ۔ جسد کو چھوڑ گئی ہی لحد کی غار مین روح

مولوی محمد بخش شہید برادر شیخ خدا بخش خوشنویس باشندہ قصبہ سندیلہ مقیم لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد رشید

ترپ رہی ہی نہایت فراق یار مین روح ۔ قفس مین طائر بسمل ہی جسم زار مین روح
نہ کسطرح سی نکلنا بدنصیبی ہو دشوار ۔ بڑی خرابی سی آئی ہی جسم زار مین روح
کمال ہی تب فرقت سے اب حرارت کے ۔ بدن کی طرح سی جلنی لگی بخار مین روح
محال ہی کہ کری عہد جو کہ ہو معدوم ۔ شکل کی جسم سی کب آئی جسم زار مین روح
میان قبر اوٹھاتی ہین جبر فرقت ہم ۔ پس از فنا ہی نہین اپنی اختیار مین روح
کہلا نہ ہم پہ محیط محاط اس مین ہی کون ۔ یہ جسم روح مین ہی یا ہی جسم زار مین روح
کہان ہی محفل رندان مین دور ساغر می ۔ کہ پھر رہی ہی یہ بزم شراب خوار مین روح
پس از فنا ہی کمال انتظار جانان ہے ۔ کبھی مزار سے باہر کبھی مزار مین روح
دلی مین داغ شہید اتنی گلعذارون نے ۔ رہیگی بعد فنا میری لالہ زار مین روح

مہدی حسین خان آباد ولد غلام جعفر خان باشندہ لکھنؤ بحر مین غزل کی انکا ایک دیوان ہی شاگرد ناسخ

نہین ہی اور کہین جان جسم زار مین روح ۔ اٹک رہی ہی فقط چشم انتظار مین روح
گئی ہی یاد مین ازبسکہ جان لیلا کے ۔ پھری گی ڈھونڈتی مجنون کو مرغزار مین روح
بدن نہین ہی یہ زندان کلفت غم ہے ۔ پھنسی ہی آن کی یاریت کس غبار مین روح
فنا مین ہم جو اوتارا گلی سی ای گلرو ۔ ہماری اٹکی ہی تیری گلی کی ہار مین روح



اٹک اٹک کی چلی تم تو راہ مین ہی پر — اٹک رہی مری آنکھون مین انتظار مین روح

دکھا دی ساقیا رنگ آشنا پرستی کا — وہ شیشہ چھانٹ کی لا ہو جو تیں چار مین روح

بجھائی پیاس نہ قاتل نی آب خنجر سے — بھٹکتی پیاسی ہی پھرتی ہی اضطرار مین روح

زبان ہو بند انا الحق نہ بند ہو منصور — ہماری جسم کی ٹرجای چوب دار مین روح

فراق یار مین نفرت تھی جسم سی ایسی — پس وصال نہ تن مین گئے مزار مین روح

گل مراد کھلا ہی خزان کی جانی سے — چمن چمن ہے شگفتہ مری بہار مین روح

ہماری مرگ کا باعث ہی لاغری تن کے — سمائیگی نہ کسی طرح جسم زار مین روح

پھٹی جو سلسلہ کا کل پریشان سے — پھٹی ہین بضین قلق سی ہی انتشار مین روح

ہوا بند ہی ہی نئی کیا طلسم ہستی مین — مقید اس تن خاکی کی ہے حصار مین روح

مسیح و خضر لب خط پہ جان دیتی ہین — تمہاری آگی ہی عاشق کی کس شمار مین روح

میر محمدی سپہر خلف میر مہدی بخشی خواہرزادہ مولف صاحب دیوان شاگرد رشید خواجہ وزیر وزیر

ہمین ٹھہرتی نظر آتے جسم زار مین جا — لبون پہ رہتی ہی ہر دم فراق یار مین روح

نہ ایکدم کو بھی آیا کبھی وہ عیسیٰ دم — نکل گئی مری آخر کو انتظار مین روح

چڑھا دو قبر پہ دو پھول توڑ کر اپنی بن — لگی ہوی ہی ہماری تمہاری ہار مین روح

جو دیکھی برق بھی بھولی سب اپنی بیتابی — تڑپ رہی ہی یہ ای جان جسم زار مین روح

اوگا ہی قبر پہ نرگس کا پیڑ بعد از مرگ — تپا ہی اوسکا جو نکلی ہے انتظار مین روح

خیال زلف و رخ یار مین بھٹکتی ہے — کبھی حلب مین گئی گاہ زنگبار مین روح

سعادت خان ناصر ولد ...

ولد میر امام الدین صاحب دیوان شاگرد خواجه وزیر

اوتاری قبر مین مجکو اگر وہ رشک چمن ۔ خوشی سے پہولی سمائی نہ پہر مزار مین روح
دکہائیگا لب معجز نما ترا اعجاز ۔ پہڑک گئی طوطی کی صورت خط عذار مین روح
پس فنا ہی سے انتظار باقی ہے ۔ بہٹکتی پہرتی ہی عباس کوئی یار مین روح

شیخ فضل احمد کیف خلف شیخ اکبر علی باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد میر وزیر صبا

الٰہی جلد نکل جائے ہجر یار مین روح ۔ رہی نہ دیر تلک مجکو احتضار مین روح
نہ ترک ہوتی ہی الفت نہ دم نکلتا ہی ۔ نہ اختیار مین دل ہی نہ اختیار مین روح
پس از فنا ہی کسیکی ہی جستجو باقی ۔ بہٹکتی پہرتی ہی ہر ایک رہگذار مین روح
ہوا ہی کون کسیکا شریک آفت مین ۔ نہ دی گی ساتہ ہمارا کبہی مزار مین روح
الٰہی اب کہین وعدہ مرا برابر ہو ۔ نکال لی ملک الموت ہجر یار مین روح
نہو گا ساتہ جو گلگشت مین وہ گل اندام ۔ اوڑی گی نکہت گل کیطرح بہار مین روح
جو ذبح کرتا ہی کر آکی جلد اے صیاد ۔ ابہی تلک تو ہی باقی تری شکار مین روح
وصال ہی جو سنا ہی اجل کا نام اسنی ۔ خوشی خوشی سے نکلتی ہی ہجر یار مین روح
پس از فنا ہی ہون اک شہسوار کی ہمراہ ۔ پڑی ہی حکم خدا سے ہی غبار مین روح
مراد پر نہ کبہی نخل آرزو آیا ۔ ہوئی نہ شاد کبہی باغ روزگار مین روح
چمن مین اوس گلتر کی صفت بیان کرتا ۔ مری طرح سے جو ہوتی زبان خار مین روح
کسیکی زلف پریشان کا دلکو سودا ہی ۔ تمام عمر رہی کیون نہ انتشار مین روح
ہر اک نفس مین ہی عالم نسیم جنت کا ۔ لگی ہوئی ہی جو اوس غیرت بہار مین روح



پھنسی ہے حلقہ گیسوی مشکبار میں روح

| | |
|---|---|
| جواب ہچکی ہیں دست و پا تحیر کو | عجب نہیں ہے کہ نکلے فراق یار میں روح |

**شیخ عبد الرؤف مرحوم شعور خلف شیخ حسن رضا عرف بستی میاں باشندہ بلگرام مقیم لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد غلام ہمدانی مصحفی**

| | |
|---|---|
| حباب وار جو ٹھہری تھی جسم زار میں روح | ہوئی کمال سبک چشم اعتبار میں روح |
| عیاں ہی صاف نقیض عناصر اربع | رہی نہ امن و آفت سی اس حصار میں روح |
| گلی سی اپنے لگائے وہ جانجان جو مجھے | بدن سی رشک کری کیون نہ وصل یار میں روح |
| ملا نہ زیست میں لطف کنار و بوس اگر | وصال یار کا پائے مزار فشار میں روح |
| نہ انکالی کہیں جلد دوزخ تن سے | پھنسی ہے شدت تپ سی عذاب نار میں روح |
| مشام جان کو نہ پونہچی گل مراد کے بو | بہت نہال ہوئی باغ روزگار میں روح |
| نگاہ شوق ہی زنجیر پا ہو کاش اوسکے | ہماری آنکھوں سی نکلی جو انتظار میں روح |
| کمال مجکو جلایا ہی سخت جانی سے | دہوئیں کی طرح نکل جائیگی بخار میں روح |
| نہ پوچھیں گی صف محشر میں ہم وہ مور ضعیف | ہی کس شمار میں یہ جسم کس شمار میں روح |
| چمن میں دہر کی حاصل ہی عشق شاہد گل | کرو رشکر کری قالب ہزار میں روح |
| شعور کاش سونگھائی مسیح لخلخہ آب | نجور کی نہیں مشتاق ہی بخار میں روح |

**مرزا کریم بیگ شفا خلف مرزا انور علی بیگ باشندہ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد مرزا محمد رضا برق**

| | |
|---|---|
| خزان کہاں کی ہمیشہ سی ہی بہار میں روح | سرشتہ یہ ہی کہ رشتہ ہوئی ہی ہار میں روح |
| نہ آیا فاتحہ پڑھنی سے انتظار میں روح | بھٹکتی پھرتی ہے کتنا کیا مری مزار میں روح |

۳۱۵





مرزا علی جان شفق ولد مرزا جان باشندہ لکھنؤ دیوان انکا غلام نبی پنساری کی نذر کیا ناسخ شاگرد امداد علی بحر کے

ترپ رہی ہی یہ اوس بت کی انتظار مین روح<br>کہ بن گیی ہی رگ برق جسم زار مین روح

نکل کی آئی نہ پہر اسپنے جسم زار مین روح<br>گہر اپنا بہول گئی جا کی کوی یار مین روح

تمہاری آتی ہی بس جی اوٹہا دل مردہ<br>بہار آتی ہی بس آ گئی مزار مین روح

حصار مرگ سی ممکن نہین ہے آزادی<br>پہنسی ہی حلقۂ زنجیر زلف یار مین روح

وہان رقیب تمہاری بلائین لیتی ہین<br>ترپ رہی ہی یہان جسم جان نثار مین روح

فریم پر سی اوٹہا پردہ اپنی موت آئی<br>حلول کر گیی تصویر قد یار مین روح

یہ چاہیی کہ ہماری لحد کہدے بغلے<br>بدن سی نکلی ہے معشوق کی کنار مین روح

نہ وہی آتی ہین مجہ تک نہ یہ نکلتی ہے<br>بنی ہی تار نظر اوسکے انتظار مین روح

جو زلف یار کی فرقت مین ہم تمام ہوے<br>کریگی جا کی نشیمن بنفشہ زار مین روح

کڑی مین کوئی کسیکا شریک حال نہین<br>چلی ہے چہوڑ کی تنہا مجہی مزار مین روح

میسر آئی نہ تبرید وصل یار کہین<br>تمام عمر جلی ہجر کے بخار مین روح

شفق یہ اپنی ہے مجہے تیور ونسی وشن ہے<br>چراغ مردہ ہوی ہے فراق یار مین روح

محقق علم شعر زایر کربلاے معلی میر علی اوسط رشک ولد میر سلیمان باشندہ لکھنؤ صاحب دیوان شاگرد ناسخ

عذاب سہتی ہی ایام ہجر یار مین روح<br>فشار گور کے خواہان ہی جسم زار مین روح

ندیدی وصل کی ہمسنی دیکہی نگی ہین<br>لگی رہی تری آنی کی انتظار مین روح

خزان کی خوف سی بلبل کی جان جاتی ہی<br>ہزار تازہ ہوی موسم بہار مین روح



**نواب محبوب محل صاحبہ محبوب تخلص محل حضرت سلطان عالم مرزا واجد علی شاہ خلد اللہ ملکہ**

| | |
|---|---|
| اوٹھا سکی نہ مصیبت فراق یار مین روح | نکل گئی تن لاغر سی انتظار مین روح |
| ہزار مرتبہ تجھپر سے مین فدا کرتا | اگرچہ ہوتی مری پیاری اختیار مین روح |
| جو آتا ہو تجھی مد نظر تو آ ظالم | نکل نہ جائی کہین تیری انتظار مین روح |
| نہ نکلی حسرت دل ایک ہی کہ موت آئے | ہمیشہ تڑپی گی تیری لیی مزار مین روح |
| نہین ہی گور کی تنگی سی کچھہ ہمین وحشت | رہی گی بعد فنا کی بھی کوی یار مین روح |
| جو آئی نزع کی ہی وقت وہ مسیح جمال | مریض ہجر کی آجای جسم زار مین روح |
| تری فراق مین یون زندگی گذرتی ہے | ہی کرب قلب کو پیاری اور اضطرار مین روح |
| ہی آرزو تیری ہاتھون سی قتل ہوئین ہے | لگی ہوئی ہی تری تیغ آبدار مین روح |
| اوسی کی حکم مین ہی موت و زندگی محبوب | حقیقتاً ہی دلا دست کردگار مین روح |

یہ طرح اکبر آباد مین بھی ہوئی تھی مولف نی یہ غزلین سعد الاخبار قمر الدینخان سے لکھین ہین مصنف چنار گڑہ مرزا حاتم علی بیگ مہر تخلص اسم بامسمی ولد مرزا فیض علی بیگ بن رکن الدولہ مرزا مراد علیخان بہادر باشندہ لکھنو بسبب رفاقت مہاراجہ بلوان سنگہ بہادر کے مقیم اکبر آباد صاحب دیوان ارشد تلامذہ شیخ امام بخش ناسخ

| | |
|---|---|
| مری اوٹھاتی بہت گور کی فشار مین روح | نکلتی کاش بدن سی تری کنار مین روح |
| تمہارا ناز اوٹھایا بڑا کمال کیا | ہوی ہی جبر ثقیل اپنی جسم زار مین روح |
| ذرا بھی گر لب جان بخش کا اشارا ہو | تو ڈال دی دم خنجر ترا شکار مین روح |

| | |
|---|---|
| بہٹکتی پہرتی ہی ہر شب یہ زلف یار مین روح | سراغ دل نہین ملتا ہی انتشار مین روح |
| شمیم کاکل جانان اسی نہین ملتی | ختن مین ڈہونڈہتی پہرتی ہی آہوی تتار مین روح |
| ہوئی ہی مجکو جو اک رشک حور سی الفت | رہی ہی گلشن فردوس کی بہار مین روح |
| عزیزو دفن چمن مین ہی مجکو کر دیجو | جو نکلی تن سی مری موسم بہار مین روح |
| ظفر کی ہوگی زیارت نصیب ای مشتاق | لگی رہی گی سدا شوق شہریار مین روح |

طالب العلم مدرسہ اکبراباد مرزا جہانگیر بیگ عزرا تخلص شاگرد مرزا اعظم علی بیگ اعظم

| | |
|---|---|
| جو جانتی کہ پہر آئیگی جسم زار مین روح | تو باندہ رکہتی کسی بند استوار مین روح |
| لبوں پہ جان ہی اور دم نہین نکلتا ہی | خدا ہی جانی کہ ہی کسکی انتظار مین روح |
| بجہائی تیر ہی آب حیات مین سے تمنے | نکل نکل کی پہراتی تن شکار مین روح |
| رہی نہ تیری تصور سی کوئی دم خالی | تراہی دہیان تہا جب تک رہی جسم زار مین |
| یہان تلک تری فرقت نی کردیا تحلیل | کہ نام کو نہین عزرا کی جسم زار مین روح |

مرزا احمد بیگ مشفق ولد بدہو بیگ باشندہ اکبراباد شاگرد مرزا اعظم علی بیگ اعظم

| | |
|---|---|
| رہی یہ بعد فنا ہی تلاش یار مین روح | پہرے گی بہٹکتی ہوئی گوشۂ مزار مین روح |
| اسیر کنج قفس کی نہ پوچہی حالت | تڑپ تڑپ کی گئی موسم بہار مین روح |
| شب فراق اسی کو نکالتی تن سے | یہ کیا کرین کہ نہین اپنی اختیار مین روح |
| زبان پہ آئیگا جب نام احمد مختار | یقین ہی ہمکو نہ گہبرائیگی مزار مین روح |
| یہان تو یار نی کی گرم صحبت مشفق | گئی رقیب کی وان شدت بخار مین روح |

گل ہی جائیگی اب کیا فراق یار مین روح | تڑپتی ہی جو مری سینۂ فگار مین روح
جہنک جہنک کی نہ شانی کو کہینچ ای ظالم | کہ پہنسی ہی تری گیسو کی تار تار مین روح
ابہی مین شہر خموشان مین جو ہوا ہون اگر سو | خدا جو دی تجہی الکرم کو ہی مزار مین روح
یہان تلک تو کیا تیری عشق نے مجبور | کہ اپنی قابو مین دل ہی نہ اختیار مین روح
وہ کیون ہی خندہ زن ای گریون خشک لب ہو نحیف | اگر نہین ہی ہر اک گل ہر ایک خار مین روح

سید علی نقی نقی جلالوی وارد اکبراباد شاگرد مرزا حاتم علی بیگ مہر

یہی سبب ہی نہین آج جسم زار مین روح | بہٹکتی پہرتی ہی بیتاب کوئی یار مین روح
سبہم کو پہول ہون تربت پہ میری نرگس کی | کہ نکلی آنکہو نسی ہی میری انتظار مین روح
ہماری جان چلی آرزوئی وصل مین آہ | نہ چین پائیگی بعداز فنا مزار مین روح
دعا نقی کی ہی یارب تری عنایت سی | لحد مین نور دیا ہو فشار مین روح

محرر صدر دیوانی آگرہ مرزا اعظم علی بیگ اعظم باشندہ الہ اباد صاحب دیوان شاگرد خواجہ حیدر علی آتش

گلون کی بوسی تر و تازگی ہوئی حاصل | نسیم باغ کی مشہور ہی بہار مین روح
ازل کی دن سی تڑپنا جو ہی مقدر مین | نکل نکل کی پہر آتی ہی جسم زار مین روح

داروغۂ اصطبل مہاراج بلوان سنگہ بہادر عبدالرحمان خان انصاف ولد سالار بخش باشندۂ اکبراباد

پہنسی ہی جبسی تری زلف مشکبار مین روح | پڑی ہوئی ہی مری جان انتشار مین روح
برنگ بلبل گلشن تری قسم صبا نو | ہی باغ باغ مری موسم بہار مین روح
نہین ہی موت سی کچہ کم مفارقت اونکی | جدا بدن ہی نہ کیونکر ہو انتشار مین روح

ازل سی ہجر میں عشق سے کیا مخمور | یقین ہی کہ ابد تک ہو خمار مین روح

حکیم میر قطب الدین باطن باشندۂ اکبرآباد شاگرد خلیفہ گلزار علی اسیر

گئی ہی آنکھوں کی رہ تیری انتظار مین روح | رہی نہ نام کو اب جسم خاکسار مین روح
فراق و درد و الم رنج و غم فغان و طپش | پھنسی ہی ہفت سی تنہا یہ تین چار مین روح

مرزا جمشید بیگ جمشید ولد مرزا حیدر بیگ باشندۂ اکبرآباد شاگرد مرزا عنایت علی ماہ

نکل گئی مری تن سی گر انتظار مین روح | رہیگی حشر تلک جستجوی یار مین روح

تارک دنیا نام نامعلوم تخلص جولان باشندۂ لکھنؤ وارد اکبرآباد شاگرد خواجہ حیدر علی آتش

نہ دیکھنی گئی پھر لاش کو مزار مین روح | لحد پہ بیٹھ رہی تیری انتظار مین روح

حکیم نہال الدین محرر صدر اکبرآباد باشندۂ قصبہ کاکوری توابع بیت السلطنت لکھنؤ

پھنسا کی زلف مین ڈالا ہی پاون میری مین | وگرنہ رنگ نیا لاتی تھی بہار مین روح

خوشنویس یکتا شاعر غرا اصغر علیخان نسیم دہلوی خلف الرشید نواب آقا علیخان بہادر مغفور
مقیم لکھنؤ صاحب دیوان ارشد تلامذہ حکیم مومن خان مومن دہلوی ہی اور اونکی شاگرد لکھنؤ مین بہت ہین

تن ضعف سی کہان کہ جو ہو تی بدن مین روح | لپٹی ہوئی ہی جسم سمجھ کر کفن مین روح
قاتل ضرور چاہیی تکلیف مخلصے | کیسی اسیر دام ہی رکھا ہی تن مین روح
ہی آپ اپنی دیدہ مین معشوق باطنے | محو برہنگی ہی لباس بدن مین روح
سینہ ہجوم داغ سی کرتا ہون لالہ زار | رہتی ہی یاد دلبر گل پیرہن مین روح
ہر سو ہی مثل نگہت گل جوش انتشار | ہی جستجوی دلبر غنچہ دہن مین روح

فکر مآل کار بشر کو ضرور ہے — ممکن نہیں جو جا کی پہر آئی بدن مین روح

یہ کجروی چرخ نی ڈالا ہے تفرقہ — ہم لکہنؤ مین پہرتی ہین اور ہی وطن مین روح

فرقت مین کیا عجب جو نکل جای جسم سے — بی یار بیقرار بہت ہی بدن مین روح

آیا نہ یار وعدی پہ سیاح ہم تلک — کیا کیا شب فراق مین تڑپی بدن مین روح

عبد اللہ خان مہر ولد محمد مصطفی خان صاحب مطبع مصطفائی باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد نسیم دہلوی

داغ جنون قلب کی جو ہی سیر چمن مین روح — گویا ارم مین حور ہی پہرتی بن مین روح

مرتا ہون یاد مین کسی وحشی غزال کی — وحشت ہی کی چشم غزال ختن مین روح

مجنون ضعیف و نزار کو زندہ کیا جو فن — مانند بوی عطر نہان ہی کفن مین روح

معنی یہی ہین حسن و لطافت کی ای پری — پوشاک مین بدن نظر آئی بدن مین روح

اللہ ری اشتیاق لب یار وصل مین — جب بوسہ لون بدن سی کہنچ آئی دہن مین روح

مرنی نہ دیگی یاد ترے بال بال کے — جکڑی ہوئی ہی لف شکن در شکن مین روح

ساقی کی بخل نی مجہے برباد کر دیا — اوڑتی پہری ہوا ہی شراب کہن مین روح

گلگشت مین ہی راحت جان گلبدن مرا — گل گل شگفتہ ہوتی ہی سیر چمن مین روح

ہر حرف مہر ناطقہ آموز کیون نہ ہو — معجز کلامیون سی ہی میری سخن مین روح

مرزا انظر علی بیگ خطا ولد مرزا ایوب بیگ باشندہ لکہنؤ صاحب دیوان شاگرد خواجہ وزیر وزیر

گلون پہ مرتا ہون ہی جب تلک بدن مین روح — رہیگی بعد فنا بہی مرے چمن مین روح

ترا بان لڑاتی ہو کس اختلاط سی پیاری — سمٹ کی آئی ہے دیکہو مری دہن مین روح







سودائی زلف سی ہی پریشان بن بین روح
اب جا بسی گی نافۂ مشک ختن مین روح

کمرتی ہی نالی پاتی ہی ایذا بدن مین روح
روتی ہی میری جان کو بیت الحزن مین روح

زنجیر زلف یار سی ہوتا نہ عشق اگر
کڑیان نہ جھیلتے کبھی زندان تن مین روح

تہوڑ رہی جا کمان کی خانی مین کر سلے
چلا کری عبادت ناوک فگن مین روح

بنت العنب کے عشق مین مست الست ہے
ڈوبی ہوئی ہی کیف شراب کہن مین روح

چوری چہپی کری گی نہ ہرگز یہ عشق زلف
چور ونکی طرح سی سندہی کی رسن مین روح

ہی محو زلف سایۂ سنبل اگر ملا
دہوتی لگا کی بیٹہ رہی گی چمن مین روح

بی بس ہی کیا کری یہ اگر اختیار ہو
نکلی نہ خال لب کی ہی اوس ذقن مین روح

اسد رہ عشق زلف نی دیوانہ کر دیا
سنبل سی جا کی اولجھی ہی کیا کیا چمن مین روح

وہ بدگمان ہون یہ بہی گوارا کبھی نہو
جائی جو خواب مین ہی تری انجمن مین روح

تجکو جو ای مسیح گلی سے لگا لیا
مثل لباس بسگئی بو ہی سمن مین روح

وحشت یہ ہو جو دیکہ لی آنکہونکو یار کے
ٹہری کبہی نہ چشم غزال ختن مین روح

اللہ ری عشق لعل یمنی زیب یار کا
بیٹہی فقیر ہو کی سواد یمن مین روح

آتی ہی جان تیری لب سرخ دیکہکر
یہ رنگ پان ہی یا ہی عقیق یمن مین روح

عالم کو تیری عشق سے نے مزدا بنا دیا
باقی نہین ہی نام کو اب مرد و زن مین روح

ہندوی زلف کو جو کبھی غیر نے چہوا
ہوگی ستی جلی گی مری اس جلن مین روح

پیری مین رخت جسم کو بدلین کفن سی ہم
اب تنگ ہی کہال لباس کہن مین روح



